متند در عہد وثیق + کہ نگرداند سخن رایک رفیق + بعد ازان سوگند داد او جملہ را + تا کہ غماز ے نگوید ا
مکتب کے لڑکون نے جو استاد سے ملال و رنج اور اجتہاد بہت سا دیکھا تو باخود مشورہ کیا کہ کسی طرح
طرار مین پڑجاے جو تعویق و درنگ اس کام مین پڑکے کام بند ہو جاے یہ معلم تو کبھی بیمار بھی نہیں
وزکو تو ہمسے الگ ہو جاے تو ہم قید اور اسکے تنگ کرنے سے چھوٹ جائین یہ تو کوہ خارا کیطر
جم ہی رہتا ہی انمین ایک زیرک تر تھا اُسنے یہ تدبیر کی کہ مین کہون ای استاد تم زرد کیون ہوگئے
تمھارا رنگ کیون اُڑا ہوا ہی ضرور یا تو ہوا کا خلل ہی یا کسی تپ کا میرے کہنے سے کچھ تھوڑا اسکو خیا
جائیگا پھر دوسرے سے کہا ای بھائی تو اسی کی مدد کیجیو یعنے دروازہ سے مکتب مین گھستے ہی کہنا
تھارا کیا حال ہی تیرے کہنے سے وہ خیال تھوڑے سے بہت ہو جائیگا کسواسطے کہ خیال ای
دیوانے ہو جاتے ہین پھر تیسرا اور چوتھا پانچوان ہمارے کہنے کے بعد غم و نالہ ظاہر کرین بس جب
لڑکے متواتر متفق یہ خبر کہینگے تو ضرور ہی جم جائیگی ہر لڑکے نے اسکو شاباش کرکے کہا کہ کیا کہنا ہی
خوب سوچا خدا کرے تیرا نصیب اسکی عنایت پر ہمیشہ متکی رہے پھر سب نے باہم گر عہد مضبوط کیا کہ
س عہد سے بدے نہین متفق ہو کے ایسا ہی کرین بعد اسکے اُسنے لڑکون کو قسم دی کہ تا کوئی چغلی نہ کھا

## بیان مین کہ عقلین مخلوق کی اصل فطرت مین متفاوت ہین اور معتزلہ کے نزدیک مساوی اور تفاوت عقلون کا بسبب علم کے ہی

رای آن کودک بچربید از ہمہ + عقل و در بیش میرفت از رمہ + آن تفاوت ہست در عقل بشر + کہ میا
مور + زین قبل فرمود احمد در مقال + در زبان پنہان بود حسن رجال + اختلاف عقلہا در اصل بود
ن باید شنود + برخلاف قول اہل اعتزال + کہ عقول از اصل دارند اعتدال + تجربہ و تعلیم بیش و کم کند
علم کند + باطل ست این زانکہ رای کودکی + کہ ندارد تجربہ در کم سنی + بگذر و ز اندیشہ مردان کار
شان در اضطرار + بر دمید اندیشۂ زان طفل خرد + پیر با صد تجربہ بوئی نبرد + خود فزون آن بہ کہ آن
فزونی کہ جہد و فکر تست + تو بگو داوہ خدا بہتر بود + یا کہ لنگی راہوارانہ رود + المعنی فرماتے ہین دیکھو
ے کی سب کی راے پر غالب پڑی کہ عقل اُسکی پیشوا اس کل کی عقلون کی تھی آدمی کی عقل مین
اہی جیسے معشوقون کی صورتون مین ہوتا ہی کوئی کم کوئی زیادہ اسی سبب سے حضرت احمدؐ نے فرمایا
ی اپنی زبان مین چھپا ہوتا ہی حسن و قبح اُسکا جبھی معلوم ہوتا ہی کہ جب وہ کچھ زبان سے کہتا ہی پس
لون کا اصل ہی سے چلا آتا ہی اسی کے موافق قول سنیون کا ہی اسی کو سُننا ماننا چاہیے برخلاف
زلہ کے وہ کہتے ہین کہ عقلین اصل مین سب کلی برابر ہین لیکن تجربہ و تعلیم سے کم و بیش ہوتی ہین اسی

یک دوسرا ایک دوسرے سے اعلم و داناتر ہوجاتا ہی مولانا فرماتے ہین یہ قول باطل ہی اگر برابر ہوتین
در تجربہ سے کم وبیش ہوتین تو اس لڑکے کی راے ایسی کیون ہوتی جو کم سن ہی اور نا تجربہ کار جسکی فکر
مردان کار سے بڑہہ گئی کہ اُسنے اپنے معاملہ مین ایسی بات سوچی کہ تجربہ کار بھی نہ سوچ سکتے اور اضطرار مین
کے عاجز ہوتے ایسا اندیشہ اس طفل خرد سے پیدا ہوا کہ بوڑھے نے باوصف سیکڑون تجربون کے اسکی بو بھی
سونگھی اور جو تعلیم و تجربہ سے بڑھتا ہی تو وہ افزونی بھی وہی اچھی جو بمقتضاے اصل فطرت کے ہی نہ وہ
افزونی کہ جہد و فکر سے ہو اسلیے کہ وہی کو کبھی کسب پہونچ سکتا ہو لے توہی بتا جو چال کہ خدا داد ہی وہ اچھی
لنگڑا اچھی چال والون کیطرح چلے وہ اچھا الخلاف شرح بحر العلوم مین کم سنی کو مسکی کی شکل لکھا ہی مین نے
تو اسکو کم سنی سمجھا ہی سو لکھدیا ہی

## وہم مین ڈالنا لڑکون کا استاد کو مکر سے

قوله روز گشت وآمدند آن کودکان + بر ہمین فکرت بمکتب شادمان + جملہ استادند بیرون منتظر + تا درآید اول
آن یار مصر + زانکہ منبع او بدست این رای را + سر امام آمد ہمیشہ پای را + ای مقلد تو مجو بیشی بران + کو بود منبع
نور آسمان + او درآمد گفت استا را سلام + خیر باشد رنگ رویت زرد فام + گفت استا نیست رنجی مر مرا
تو برو بنشین مگو یاوہ ہلا + نفی کرد اما غبار وہم بد + اندکی اندر دلش ناگاہ زد + اندر آمد دیگری گفت
ہمچنین + اندکی آن وہم افزون شد برین + ہمچنین تا وہم او قوت گرفت + ماند اندر حال خود بس
در شگفت المعنی مصر بفتحم کسی کام پر کھڑا ہونے والا فرماتے ہین جب دن ہوا لڑکے اسی فکر مین خوش خوش
مکتب کو آکے اور سب باہر منتظر کھڑے ہوے تو وہ پہلا یار جو اس کام پر کھڑا ہوا ہی آجاے اس سبب کہ یہ چشمہ
نکلا ہوا اُسیکی راے کا تھا جیسے ہمیشہ پاؤن کا امام سر ہی آپ فرماتے ہین اے مقلد تو بیشی امام پر مت ڈھونڈ
وہ چشمہ نور آسمان کا ہی اور تیرے پاؤن کتنے بس وہی لڑکا آیا استاد کو سلام کرکے بولا خیر ہی تمھارا رنگ کیون
زرد ہی اُستاد نے جھڑک کے کہا جا اپنی جگہ بیٹھ بیہودہ مت بک مجھکو کوئی رنج نہین ہی اگرچہ اُسکے قول کی
نفی توکی لیکن غبار وہم بد کا بھی قدرے دل پر پڑا پھر دوسرا آیا اُسنے بھی ایسے ہی کہا اب اسکا کہنا اُس
وہم پر اور بڑھا غرض ایسی ہی یہانتک نوبت پہونچی کہ وہ وہم خوب قوت پکڑ گیا اب تو استاد اپنے حال
مین متعجب وحیران ہوے کہ یہ کیا بات ہی ہلا کلمہ تنبیہ و زجر کا ہی

## رنجور ہونا فرعون کا بسبب وہم کے تعظیم مخلوق سے

قوله سجدۂ خلق از زن واز طفل و مرد + زد دل فرعون را رنجور کرد + گفتن ہر یک خداوند و ملک + آنچنان کردش
ز وہمی منہلک + کہ بدعوی الہی شد دلیر + اژدہا گشت و نمی شد ہیچ سیر + عقل جزوی آفتش وہم ست وظن + زانکہ در ظلمات شد او را وطن

ین گر نیم گز راهی بود + آدمی بی وهم ایمن میرود + بر سر دیوار عالی گر روی + گرد و گز عرضش شود کژ میشوی
می افتی ز لرز دل بوهم + ترس وهمی را نکو بنگر بفهم + المعنی فرماتے ہین دیکھو اس وہم ہی سے دل فرعون کا زہرہ
جب مخلوق کیا زن اور کیا مرد اور کیا بچے سجدہ کرنے لگے بس اس وہم سے کہ مین ایسا ہی ہون دل اسکا
در ہوگیا ہر طرف سے خداوند و ملک سُن سُنکے ایسا وہم مین منہلک ہوا کہ دعوی خدائی پر دلیر ہوگیا اور
اسقدر کہ اژدہا بنگیا اس دعوی سے سیر ہی نہین ہوتا تھا اب فرماتے ہین ایک تو اسکی عقل جزوی
سی نہ کلی اسپر آفت وہم وظن کی اور خود اس عقل کا ظلمت مین وطن پھر ایسی عقل کو نیک و بد کیا سوجھے
ت سے مراد جسم دیکھو یہ وہم ایسی چیز ہی کہ اگر زمین پر آدھ گز راہ ہو تو آدمی اسپر بخوبی چل سکتا ہی اور
کے پھریگا اور اگر کوئی دیوار بلند ہو اور دو گز اسکا عرض تب بھی اسپر نہ چل سکیگا ٹیڑھا ہو ہو جائیگا بلکہ
ما دل کانپنے لگیگا کہ گر ہی پڑیگا بس اب تو وہم کے خوف کو اچھی طرح غور کرکے سمجھ لے بخلاف شرح بحر العلوم
ن وہمی بعطف لکھا ہی میری دانست مین عطف صحیح نہین ہی اسواسطے کہ وہ ترس وہم ہی کا ہی نہ ترس علیحدہ

## بیمار ہو جانا استاد معلم کا وہم و خیال سے

گشت استا سخت سست از وہم وبیم + بر جہید و می کشانید او گلیم + خشمگین با زن کہ مہر اوست سست
ن حالم نپرسید او نخست + خود مرا آگہ نکرد از رنگ من + قصد دارد تا رہد از ننگ من + او بحسن و جلوهٔ خود
ت + بیخبر کز بام من افتاد طشت + آمد و در را بہ تندی برکشاد + کودکان اندر پی آن اوستاد + گفت زن
ست چون زود آمدی + کہ مبادا ذات نیکت را بدی + گفت کوری رنگ و حال من ببین + از غم بیگانگان
رحنین + تو درون خانہ از بغض و نفاق + می نہ بینی حال من از احتراق + گفت زن ایخواجہ بجی نیستت
م وظن لاش بی معنیستت + گفت ای غر تو ہنوزی در لجاج + می نہ بینی در تغیر وارتجاج + گر تو کور و کر شدی
م + ما درین رنجیم و در اندوہ کرم + گفت ایخواجہ بیارم آئینہ + تا بدانی کہ ندارم من گنہ + گفت رو رو چہ تو
ینہ ات + دائما در بغض و کینی و عنت + جامہ خواب مرا وگستران + تا بخسپم کہ سر من شد گران +
ن توقف کرد مرد ش بانگ زد + کای عدو زوتر ترا این می سزد + المعنی احتراق سوختہ ہونا لاش
فف لاشہ غر بالضم زن فاحشہ لجاج بفتح اول ستیزہ ارتجاج بالکسر لرزیدن کرم بالضم اندوہ سخت عنت
تین گناہ و فساد الحاصل وہ وہم ایسا قوی ہوا کہ استاد وہم و خوف سے نہایت سست ہوگیا اور
اٹھ کے کملی اوڑھ لیا اب جورو پر نہایت خفا کہ اسکو مجھسے ذرا محبت نہین ہی کہ مین اس حال کو پہونچا
سنے پہلے مجھسے نہ کہا اور میرے تغیر سے مجھکو آگاہ نکیا وہ تو چاہتی ہی کہ کسیطرح میرے ننگ سے چھوٹ
یا سے اسنے کیا پروا وہ اپنے حسن و جلوہ مین مست ہی میری اسکو کیا خبر یہانتک کہ اب ظاہر در

ہوگیا ایسا کہ لوگون نے پہچانا القصہ مکتب سے گھر کو آیا اور مارے غصہ کے بڑے زور سے دروازہ کھولا اور لڑکے جوان اُستاد کے اُستاد تھے پیچھے پیچھے عورت نے دیکھکے کہا خیر ہی آج تم کیسے جلدی چلے آئے اللہ تعم تمھاری ذات کو ہر برائی سے محفوظ رکھے کہا کیا تو اندھی ہی میرا حال نہین دیکھتی ہان تجھکو میرا غم ہی کیا تو تو غیرون کے غم مین غمزدہ ہو رہی ہی تو گھر مین موجود اور وہ جو تیرے دل مین بغض و نفاق ہی اسکے مارے میرا حال کب دیکھتی ہی کہ مین احتراق مین مبتلا ہون عورت نے کہا ایخواجہ تجھکو کچھ رنج و بیماری نہین ہی تیرا وہم و گمان محض لاشی اور بیمعنی ہی کہا ای فاحشہ تو ابھی تک اسی ستیز و لجاج مین ہی نہ میرے تغیر حال کو دیکھتی ہی نہ کانپنے کو بس اگر تو اندھی بہری ہوگئی ہی تو میری کیا خطا مگر مین تو اس رنج و اندوہ سخت مین آلودہ ہون عورت نے کہا ایخواجہ مین آئینہ لاؤن تو اپنی صورت دیکھ تو جانے کہ میرا کوئی گناہ نہین کہا جا چلی جا تو کیا اور تیرا آئینہ کیا تو ہمیشہ مجھسے بغض و کینہ اور فساد ہی کرتی چلی آئی ہی جا میرا بچھونا بچھا دے تا مین سو رہون کہ میرا سر بھاری ہو رہا ہی عورت نے ذرا توقف کیا یہ بسبب خستہ اسپر چلایا بڑا کہ ای دشمن جلدی بچھا اسوقت بھی یہ باتین تیرے لائق و زیبا ہین الخلاف شرح مین سخت و سست بواو عطف ایسے ہی ظن و لاش مین واو لکھا ہی میری دانست مین دونون نہین چاہئین فتامل

**بستر پر پڑ جانا اُستاد کا اور کراہنا لڑکے کے وہم سے**

قولہ جامہ خواب آورد و گستردان عجوز + گفت امکان نی و باطن پرزسوز + گر بگویم متہم دارد مرا + ور نگویم جد شود این ماجرا فال بد رنجور گرداند ہمی + آدمی را کہ نبودستش غمی + قول پیغمبر قبولہ یفرضوا + ان تمارضتم لدینا تمرضوا + گر بگویم او خیالی بر زند + فعل دارد زن کہ خلوت میکند + مرا از خانہ بیرون میکند + بہر فسقی فعل و افسون میکند + جامہ خواب افگند استاد فتاد آہ آہ و نالہ از وی می بزاد + کودکان آنجا نشستند و نہان + درس میخواندند با صد اندہان + کاینہمہ کردیم و ما زندانییم بد بنائی بود و ما بد بانییم + این دگر اندیشۂ باید نمود + تا ازین محنت فرج یابیم زود + **المعنی** جب یہ عورت پر چلایا تو ناچار اُس بڑھیا نے بچھونا لاکے بچھا دیا اور دل مین کہا کہ مجھکو بولنے تو دیتا نہین مگر کیا کرون دل میرا جل رہا ہی اگر کہتی ہون تو مجھکو تہمت لگائیگا اور اگر نہین کہتی ہون تو خوف کرتی ہون کہ یہ معاملہ کہین ہزل سے جد نہو جاے یعنے سچ مچ بیمار ہو جاے اسلیے کہ فال بد رنجور کی رنجور کر دیتی ہی کہ اچھا چنگا بیغم ہو اور بیمار بنے جیسا کہ حضرت پیغمبر صلعم کا قول ہی جسکا ماننا ہمپر فرض ہی کہ اگر زبردستی بیمار بنوگے تو ہمارے نزدیک بھی بیمار ہو جاؤگے پس اگر یہ کہتی ہون تو فوراً یہی خیال کریگا کہ یہ فعل اسکا خلوت کیواسطے ہی خاص مجھکو اسی غرض کے لیے گھر سے نکالتی ہی کہ بدکاری مین مشغول ہو یہ [illegible] فعل و افسون اسیواسطے ہین مجبور ہو کے اُسنے بچھونا بچھا دیا اب اُستاد اُسپر پڑ گئے آہ آہ اور نالے اُٹھنے پیدا ہونے لگے لڑکے سب وہین بیٹھے اور بڑے اندوہ کے ساتھ دل ہی دل مین

سبق پڑھنے لگے آور اند وہ یہ کہ سب کچھ تو ہمنے کیا مگر رہے ویسے ہی قیدی یہ بنیاد اچھی نہ تھی بری بلا ہمنے ڈالی خبردار ہو کوئی اور تدبیر نکالنا چاہیے تو اس محنت سے کشود حاصل ہو

**دوسری بار وہم مین ڈالنا اُستاد کو کہ اُسکو قرآن پڑھنے سے دردسر بڑھتا ہی اور صداع ہوتا ہی**

قوله گفت آن کودک کہ ای قوم پسند + درس خوانید و کنید آوا بلند + چون ہمی خوانند گفت ای کودکان + بانگ استاد را دارد زیان + دردسر افزاید استا را ز بانگ + ارزد این کو درد یابد بہر دانگ + گفت استا راست میگوید روید + دردسر افزون شدم بیرون شوید + سجدہ کردند و بگفتند ای کریم + دور بادا از تو رنجوری و بیم + پس برون جستند سوی خانہا + ہمچو مرغان در ہوای دانہا المعنی پھر اُسی لڑکے نے کہا کہ ای قوم پسند خوب زور سے چلا چلا کے سبق پڑھو جب وہ چلانے لگے تو کہا ای لڑکو یہ آواز ہمارے استاد کو نقصان پہونچائیگی کہ استاد کا دردسر بڑھائیگی پھر کب لائق ہی کہ ایک ایک دانگ ہم سے پائے اور اُسکے واسطے ایسا درد اُٹھائے اُستاد نے سُنکے کہا سچ کہتا ہی جاؤ نکل جاؤ میرا دردسر بھی بڑھ گیا سب نے اُسکو سجدہ کرکے کہا ای کریم خدا تجھسے رنجوری و بیم دور رکھے تونے خوب چھڑایا بس وہان سے نکل کے اپنے اپنے گھرون کو چلے گئے جیسے مرغ دانہ کے شوق مین ادھر اُدھر اُڑتے پھرتے ہین

**خلاص پانا لڑکون کا مکتب سے بسبب اس مکر کے اور پوچھنا مادرونکا**

قوله مادران شان خشمگین گشتند و گفت + روز کتاب شما با لہو جفت + وقت تحصیل ست اکنون و شما + میگریزید از کتاب و از ستا + عذر آوردند کای مادر تو بایست + این گنہ از ما و از تقصیر نیست + از قضای آسمان استاد ما + گشت رنجور و سقیم و مبتلا + مادران گفتند مکرست و دروغ + صد دروغ آرید بہر طمع دوغ + ما صباح آئیم پیش دستا + تا ببینیم اصل این مکر شما + کودکان گفتند بسم اللہ روید + بر دروغ و صدق ما واقف شوید المعنی جب یہ چھٹی کے وقت سے پہلے گھرون کو گئے اُنکی مادرون نے نہایت غصہ سے اُنسے کہا کہ کتب پڑھنے کا دن ہی اور تم لہو و بازی مین لپٹے ہوئے ہو یہ وقت تو تحصیل و سبق کا ہی اور تم استاد و کتاب دونون سے بھاگے ہوئے ہو سب نے کہا ای مادر تو ٹھہر یہ گناہ ہمسے اور ہماری کوتاہی سے نہین بلکہ اُستاد ہمارے قضای آسمانی سے رنجور و سقیم اور مبتلا ہو گئے ہین اُنکی مادرون نے کہا کہ یہ سب مکر و دروغ ہی تم وہ ہو کہ مٹھے کے لالچ سے سیکڑون مکر لاتے ہو ہم صبح اُستاد کے پاس آئینگے تا اس مکر کی اصل دریافت کرین سب نے کہا کہ بسم اللہ جاؤ اور دیکھو تو ہمنے جھوٹ کہا یا سچ کہا

**عیادت معلم کو جانا مادرون کا علی الصباح**

قوله بامدادان آمدند آن مادران + خفتہ استا ہمچو بیمار گران + ہم عرق کردہ ز بسیاری لحاف + سر ببستہ رو کشیدہ در لحاف

اہی سیکند آہستہ او + جملگان گشتند ہم لاحول گو + خبر باشد او ستاد این درد سر + جان تو مارا نبوده زین خبر + گفت
ہم بیخبر بودم ازان + آگہم کردند این مادر غران + من بُدم غافل بہ شغل قال و قیل + بود در باطن چنین رنجی ثقیل +
ن بجد مشغول باشد آدمی + او ز دید رنج خود باشد عمی + از زنان مصر یوسف شد سمر + جملہ از مشغولی خود بیخبر + پارہ پارہ
رہ ساعدہای خویش + روح والہ کہ ویس داند نہ پیش + ای بسا مرد شجاع اندر حراب + کہ بہ پر دست یا پایش ضراب +
دست آو رد در گیرو دار + بر گمان او کہ ہست او برقرار + خود نہ بیند دست رفتہ در ضرر + خون از و بسیار رفتہ
ر + المعنی سجاف بکسر جو سنجاف مشہور ہی کہ فتح اور نون اسکا غلط ہی غر بفتح سفیدی پیشانی الغرض صبح کو
رین لڑکون کی آئین دیکھا تو استاد پڑے ہین ایسے کہ جیسے کوئی بڑا بھاری بیمار ہوئے بہت لحاف
رھے پسینے مین تر سر باندھے منھ سجاف مین چھپائے آہستہ آہستہ آہ آہ کرتے ہین سب باہم لاحول کہنے لگین کہ
اس خیال سے آئے تھے جو لڑکون کی تصدیق تکذیب کا تھا خدا کرے ای استاد یہ دردسر تمھارا خیر کی گھڑی کا
تمھاری جان کی قسم ہمکو خبر نہ تھی استاد نے کہا مین بھی بیخبر تھا مجھکو لڑکون نے جو اپنی مادرون کی
ائی کے نور و روشنی مین آگاہ کیا ہی مین اپنے پڑھنے پڑھانے کے شغل مین غافل تھا اپنے باطن
، خبر نہین کہ ایسا بھاری رنج اسمین بھرا ہی معمول ہی کہ جب کسی کام مین آدمی بجد مشغول ہوتا ہی تو اپنے
ی دید و غور سے اندھا ہوتا ہی جیسے زنان مصر کہ حضرت یوسفؑ کی کیفیت سے جہان مین مشہور و
سانہ ہے اور یہ جملہ اُنسے ایسی مشغول کر اپنے حال سے محض بیخبر انھون نے اپنے پہونچے ٹکڑے ٹکڑے
لیکن روح اُنکی ایسی فریفتہ او بیخود جسکو آگے پیچھے کی خبر نہین ای مخاطب اکثر ہوتا ہی کہ کسی مرد شجاع کا
باہم ضرب لگانے والا لڑائی مین ہاتھ یا پانون کاٹ ڈالتا ہی وہ اسی ہاتھ پانون کو اس مقابلہ گیرودار مین
ہا اس گمان پر کہ وہ برقرار ہی ایسا بجد مصروف ہوتا ہی وہ نہین دیکھتا کہ میرا ہاتھ ضرر مین پڑ گیا اور خون
اُس سے بہت بہا ہی وہ اس سے بیخبر ہوتا ہی

## بیان مین کہ تن آدمی کا روح کیواسطے ایسا ہی جیسے لباس چنانچہ ہاتھ اُسکی آستین ہی اور پانون اُسکا موزہ

تا بدانی کہ تن آمد چون لبیس + رو بجو لابس لباسی را ملیس + روح را توحید اللہ خوشتر ست + غیر ظاہر دست
ی دیگر ست + دست و پا در خواب بینی ایتلاف + آن حقیقت دان مدانش از گزاف + آن تو ئی کہ بی بدن
ی بدن + پس مترس از جسم جان بیرون شدن + روح دار دبی بدن بس کاروبار + مرغ باشد در قفس بس بیقرار
تا مرغ از قفس آید برون + تا بہ بینی ہفت چرخ اورا زبون + یک حکایت گو بمیت گر بشنوی + در حقیقت بر
مست بگروی + المعنی ایتلاف آمیختگی باہمدگر فرماتے ہین کہ تن کو جو لباس روح کا بنایا ہی تو ہر گز اس

بات کو مت جان اور سیمین گردیدہ مت ہو تو جا لباس والے کو ڈھونڈھ لباس کو مت چاٹ یعنے اُسکی
تعظیم و توقیر نہ کر روح کو تو اللہ کی توحید ہی خوش آتی ہی اُسکے ان ظاہری ہاتھ پانؤن کے سوا دوسرے
ہاتھ پانؤن ہین تو اپنے خواب کو نہین خیال کرتا کیسے ہاتھ پانؤن بہم آمیختہ دیکھتا ہی اور یہ ظاہری ہاتھ پانؤن
یہین پڑے ہوتے ہین بس اُنھین کو حقیقت جان اور گزاف و بیہودہ مت سمجھ تو تو وہ ہی کہ تیرا بے بدن کے
بدن ہی پھر اس سے کیون ڈرتا ہی کہ اگر جان بدن سے نکل جائیگی تو بدن چھوٹ جائیگا روح تیری بے بدن
کے بہت ہی بہت کار و بار رکھتی ہی کسیوقت اُسکو فراغت نہین جیسے مرغ در قفس قفس مین بیقرار رہتا ہی
رہ تو مرغ قفس سے چھوٹے تو دیکھیگا کہ ہفت چرخ با این حشمت و عظمت کیسے اُس سے دبے پچے ہوئے
ہین اب مین تجھسے ایک نقل بیان کرون تا تو در حقیقت حقیقت کا گرو ہو جائے الخلاف شرح بحر العلوم
مین تا نذالی کو تا بدالی اور ملیس کو بلیس لکھا ہی مگر نسخہ مین ملیس بھی لکھدیا ہی جو ٹھیک نہین معلوم ہوتا
حکایت زاہد خلوت نشین در کوہ کی اور بیان لذت انقطاع وخلوت اور داخل ہونا اُس
منقبت حدیث قدسی انا جلیس من ذکرنی وانیس من استانس مین ہمنشین اُسکا ہون جو میرا ذکر
کرتا ہی اور انیس اسکا ہون جو مجھسے اُنس ڈھونڈھے شعر گر با ہمہ چو بی منی بی ہمہ + ور بی ہمہ چو با منی با ہمہ
قول بود در دیشی کہساری مقیم + خلوت او را بود ہمخواب و ندیم + چون ز خالق میرسید او را شمول + بود از انفاس
زن ملول + ہمچنانکہ سہل شد ما را حضر + سہل شد ہم قوم دیگر را سفر + آنچنانکہ عاشقی بر سروری + عاشق ست آن خواجہ بر آہنگری
ہر کسی را بہر کاری ساختند + میل آن را در دلش انداختند + دست و پا بی میل جنبان کی شود + خار و خس بی آب و بادی کی
گر بہ بینی میل خود سوی سما + پر دولت بر کشا ہمچون ہما + ور نہ بینی میل خود سوی زمین + نوحہ میکن ہیچ منشین از حنین
عاقلان خود نوحہ ہا پیشین کنند + جاہلان آخر بسر بر میزنند + ز ابتدای کار آخر را بہ بین + تا نباشی تو پشیمان یوم دین الخ
فرماتے ہین کہ ایک زاہد پہاڑون مین رہتا تھا اور خلوت کے سوا نہ کوئی اُسکی ہمخواب تھی نہ کوئی اُسکا ندیم حاصل یہ
سوتا تھا تو خلوت کے ساتھ سوتا تھا اور جاگتا تو وہی خلوت اُسکی ہمنشین تھی اور چونکہ خالق سے اُسکو شمول حاصل
یعنے خالق اُسکا جلیس و انیس ہوتا تھا جیسا کہ حدیث قدسی مرقوم الصدر سے ظاہر ہے لہذا اُسکو تنہائی خوش تھی مرد وزن
آمیزش و انفاس سے ملول ہوتا تھا اب مقولات مولانا رحکے ہین کہتے ہین کہ سارا کارخانہ دینوی دنیا کا میل و رغبت پر
کہ زاہد کو رغبت خلوت و تنہائی کی تھی وہ اُسپر خوش و سہل تھی ورنہ تنہائی وحشت انگیز شی ہی کسکو خوش آتی ہی یا ہم
رغبت حضر کی ہی ہمکو حضر سہل ہی دوسرے لوگ ہین کہ اُنکو رغبت سفر کی ہی اُنکو سفر سہل ہی یا جیسے تو عاشق امیر
ایسے ہی ایک خواجہ آہنگری پر عاشق ہی وہ اس محنت ہی مین خوش ہی بس قضا و قدر نے ہر کسیکو ایک کام کیواسطے
بنایا ہی اور اسکی رغبت اُسکے دل مین ڈالدی ہی کہ اسی رغبت سے ہاتھ پانؤن اُسکی طرف ہلتے ہین خیال تو کر

وخس مین بذات خود جنبش کہان ہی آب و باد بغیر یہ کب چل سکتے ہین پس تو دیکھ کہ تیرا میل کس طرف ہی اگر
ان کیطرف جو عالم علوی ہی تب تو پر دولت کے کھول دے مثل ہما کے کہ اسوقت مین تو وہ ہی کہ تیرے سایہ سے
شاہ ہوجاوین اور جو میل اپنا زمین کیطرف پائے جو عالم سفلی ہی تو نوحہ کرتا رہ کسیوقت نوحہ کرنے سے بیٹھ مت رہ اسلیے
علمند جو نوحے کہ پیچھے کرنا پڑین وہ پہلے کر لیتے ہین اور جاہل جو نہین کرتے آخر مین وہ اپنا سر پیٹتے ہین تو ابتدائ
کار سے انتہاے کار کو دیکھ تو قیامت کے دن پشیمان نہو

## قبت کار دیکھنا زرگر کا اور موافق عاقبت اندیشی کے بات ترازو مانگنے والے سے کہنا

ن یکی آمد به پیش زرگری + که ترازو ده که بر سنجم زری + گفت رو خواجه مرا غربال نیست + گفت میزان ده برین تسخر
ت + گفت جاروبی ندارم در دکان + گفت بس بس این مضاحک را بمان + من ترازویی که میخواهم بده + خویشتن
ن هر سو مجه + گفت بشنیدم سخن کر نیستم + تا نپنداری که بیمعنیستم + این شنیدم لیک پیری مرتعش + دست لرزان
تو نا منتعش + فهم کردم لیک پیری ناتوان + دستت از ضعف ست لرزان هر زمان + وان زر تو هم قراضه خورد
دست لرزد پس بریزد زر خرد + پس بگویی خواجه جاروبی بیار + تا بجویم زر خود را از غبار + چون بروبی خاک را
اوری + گویم غربال خواهم ای جری + من ز اول دیدم آخر را تمام + جای دیگر رو ازینجا والسلام + هر که اول
بود اعمی بود + هر که آخر بین چه با معنی بود + هر که اول بنگرد پایان کار + اندر آخر او نگردد شرمسار + حکم چون
قبت اندیشیست + بادشاهی بندهٔ درویشیست + عاقبت بینان بوند اهل رشاد + در نگر و الله اعلم
لداد + این سخن پایان ندارد باز گوی + قصهٔ آن مرد زاهد باز گوی + کن تمام اکنون حدیث شیخ فرد + کاندران
ر بودش خواب خورد + المعنی ایک شخص زرگر کے پاس گیا کہ مجھکو ترازو دے زر تولنے کو چاہیے ہی دیدے کہا
اجہ جا میرے پاس چھلنی نہین ہی کہا مجھکو ترازو دے اس تمسخر پرست اٹھ کہا میری دکان پر جاروب بھی
نا ہی کہا بس بس یہ مضحکے چھوڑ مین جو ترازو مانگتا ہون وہ دیدے آپکو بہرا مت بنا ہر طرف کو دتا مت
زرگر نے کہا مین بہرا نہین ہون یہ اسواسطے ہی کہ تو یہ گمان نہ کرے کہ مین بےمعنی ہون یہ جو کچھ تونے کہا وہ تو
نے سُنا لیکن تو پیر مرتعش ہی یعنے رعشہ والا تیرے ہاتھ کانپتے ہین اور جسم تیرا بےعیش و ناخوش مین نے
ہی سمجھ لیا مگر تو پیر ناتوان ہی تیرے تو ہاتھ ضعف سے ہر وقت کانپتے ہین اور وہ بھی جو تو لیگا قراضہ اور
ریزہ اگر تو نے تولا اور ہاتھ کانپنے سے وہ زر خرد بکھر گیا تو کہیگا اے خواجہ جاروب دے تا مین غبار
اپنے زر کو ڈھونڈھ لون پھر جب خاک جھاڑ کے جمع کریگا تو چھلنی مانگیگا خاک کے چھاننے کو اسلیے
نے آخر تک سب پر نظر و غور کر لی صرف اول ہی کو نہین دیکھا تو یہان سے اور کہین جا اور بیر سلام
جو کوئی اول مین ہی وہ اندھا ہی اور جو آخر بین ہین کیسے با معنی ہین جو شخص پہلے ہی انجام کار کو سوچ

لیتا ہی آخر مین شرمسار نہین ہوتا لاجرم جب حکم عاقبت بینی پر ہی تو بادشاہی غلام درویشی کی ہی بدین معنی کہ جو
اول مین بادشاہ ہین وہ بعد مرگ درویش کیطرح دنیا سے جائینگے اور جو اول مین درویش صفت ہین وہ
بادشاہ وہان بھی بادشاہ ہونگے غرض جو اہل رشاد ہین وہی عاقبت بین ہین تو خوب غور سے دیکھا
گے اللہ خوب جانتا ہی براستی و درستی آب گرنیہ ہی کہ اس بات کی کچھ حد نہین تو راز کا بیان کر اور اُس مرد زا

قصہ پھر کہ پس اُس شیخ فرد کی بات تمام کر جبکا اس کہسار مین خواب و خور دتھا

**بقیہ قصہ اُس زاہد کوہی کا جسنے عہد کیا تھا کہ میوہ درخت کا نہ توڑونگا نہ جھاڑونگا اور کسی سے صراحۃً اور کنایۃً نہ جھاڑنے کو کہونگا تا مین کھاؤن مگر جو کہ ہوا سے گرا ہوا**

قولہ اندران کہ بود اشجار ثمار + سیب وامرود وانار بیشمار + قوت آن درویش بود آن میوہا + غیر آن چیزی
نخوردی وانما + گفت آن درویش یارب با تو من + عہد کردم کہ نہ چینم درزمن + خود نہ چینم میوہ را در کل چین
نیز غیری رانگویم کہ بچین + جز ازان میوہ کہ باد اندازدش + من نہ چینم از درخت منتعش + مدتی بر نذر خود بود ش
درفا + تا درآمد امتحانات خدا + زین سبب فرمود استثنا کنید + گر خدا خواہد بہ پیمان برزنید + زانکہ حکم کار در دست منہ
اختیار جملگان پست منت + ہر زمان دل را دہم میل دگر + ہر زمان بر دل نہم داغ جگر + کل اصباح لنا شان جدید
کل شئی عن مرادی لا یحید + در حدیث آمد کہ دل ہمچون پریست + در بیابانی اسیر صرصریست + باد پر را ہر طرف راند
گزاف + گہ چپ و گہ راست با صد اختلاف + در حدیث دیگر این دل دان چنان + کاب جوشان ز آتش اند
قازغان + ہر زمان دل را دگر رائی بود + آن نہ از وی لیک از جائی بود + پس چرا ایمن شوی بر رای دل
بندی تا شوی آخر خجل + انہم از تاثیر حکم است و قدر + چاہ می بینی و نتوانی حذر + نیست خود از مرغ پران این عجب
کو نہ بیند دام وافتد در عطب + این عجب کہ دام بیند یا وتد + گر بخواہد ور نہ خواہد می فتد + چشم باز و گوش با ز و دام پیش
سوی دامی می پرد با پر خویش + المعنی قازغان دیگ ہسی یا کڑھائی عطب ہلاکی فرماتے ہین اُس پہاڑ مین درخت
بیشمار ہر قسم میوہ کے تھے کیا سیب اور کیا امرود اور کیا انار پس قوت اُس درویش کا انھین میووں سے تھا
میوون سے اور کچھ نہین کھاتا تھا ہمیشہ میوے ہی کھاتا تھا ایک دن اُسنے کہا کہ ای رب میرے مین نے
تیرے ساتھ عہد کیا ہی کہ مین کسی وقت مین میوہ اپنے ہاتھ سے نہ توڑونگا خود بھی کسی وقت مین نہ توڑونگا
نہ غیر سے کہونگا کہ تو توڑ دے سوا اُس میوے کے جسکو ہوا گرا دے مین کسی درخت بلند خوش عیش سے
توڑونگا پس ایک مدت اس نذر کو اپنی وفا کرتا رہا یہان تک کہ وقت امتحانات خدا کا آیا اب مولوی
مولانا رح کہتے ہین کہ خدا تعالی نے اسی سبب سے فرمایا ہی کہ ہر کام مین استثنا کرو یعنے انشاء اللہ کہو کیونکہ
اگر خدا چاہیگا تو اپنے پیمان پر قائم رہوگے اور فرماتا ہی کہ حکم ہر کام کا میرے ہاتھ اختیار مین ہی اور

تیار میرے اختیار سے پست ہین جیسا کہ فرمایا ولا تقولن لشیء انی فاعل ذلک غدا الا ان یشاء اللہ مت کہو تم کہ کل کو ایسا کرینگے مگر یہ کہ اللہ چاہے مین ہروقت دل کو میل و رغبت دوسری دیتا ہون اور ہروقت دل پر داغ ہرکا رکھتا ہون معنی شعر عربی کے ہر صبح ہماری ایک شان نئی ہی اور کوئی چیز میری مراد سے جدا نہین جیسا کہ قرآن مجید مین ہی کل یوم ہو فی شان اور حدیث مین بھی آیا ہی کہ دل آدمی کا ایسا ہی جیسے ایک پر کہ جنگل مین صرصر کا اسیر ہو کہ وہ اس پر کو بیہودہ اڑاے اڑاے پھرتی ہی کبھی الٹا کرتی ہی کبھی سیدھا سیکڑون اختلاف کے ساتھ او حدیث یہ ہی مثل القلب کریشۃ بارض فلاۃ تقلبہا الریاح ظہر البطن مثل قلب کی مثل پر کے زمین جنگل مین لوٹ پوٹ کرتی ہی اسکو ہوا الٹا سیدھا اور دوسری حدیث مین ہی کہ اس دل کو ایسا ن جیسے پانی آگ سے کسی دیگ مسی یا کڑھائی مین کھولتا ہو قلب المومن اشد غلیانا من القدر قلب مومن کا اشد ہی جوش مین دیگ سے ہر دم دل کی دوسری رائے ہوتی ہی اور یہ رائے اسکی اس سے مین ہی بلکہ دوسری جگہ سے ہی پھر تو دل کی راے پر کیسے تخت ہوتا ہے اور عہد کرتا ہی کہ آخر شرمندہ ہوگا۔ ین تو کیا کرے یہ بھی تو تاثیر حکم و قدرت سے ہی کہ کنوان دیکھتا ہی اور بچتا نہین مرغ پر آن سے تو کچھ عجب نہین ہی دہ دام نہ دیکھے اور ہلاکی مین جا پڑے تعجب تو یہ ہی کہ دام تو مع میخون سمیت دیکھتا ہی اور چاہتا ہے ب اور نہین چاہتا جب خواہی نخواہی اس مین گرتا ہی بس وہ حال ہی کہ آنکھین کھلی ہین اور کان بھی کھلا اور دام سامنے موجود ہی اپنے پرون آپ ادھر ہی اڑا چلا جاتا ہی انخلاف شرح بحر العلوم مین کل حین کو حین لکھا ہی

## تشبیہ بند دام کی قضا سے کہ بظاہر چھپا ہی اور اخر مین بیدا

بلہ بنگر اندر دلق مہتر زادۂ + سر برہنہ در بلا افتادۂ + بر ہوای نابکاری سوختہ + املاک خود بگرو دوختہ + آوارگشتہ درمیان قوم خویش + مرہمش نایاب دل ریش مرش + خان و مان رفتہ شدہ بدنام و خوار + م دشمن میرود او بار وار + تا ہمی بیند بگوید ای کیا + ہمتی میدار از بہر خدا + کاندرین ادبار زشت افتادہ ام + زر و نعمت از کف دادہ ام + ہمتی تا بو کہ من زین وارہم + زین گل تیرہ بود کہ برجہم + این دعا میخواہد او از عام و خاص + الخلاص الخلاص الخلاص + دست باز و پای باز و بند نی + نی موکل بر سرش نی آہنی + از کدامی جوئی خلاص + وز کدامی قید میخواہی مناص + بند تقدیر و قضای مختفی + کان نہ بیند آن بجز ذات خفی + گرچہ پیدا نیست آن در مکمن ست + بدتر از زندان بند آہن ست + المعنی فرماتے ہین دیکھ اور ہر کسی بہتر زادہ دلق پوش کو کہ اکثر ایسے پائیگا اور سر برہنہ در بلا افتادہ کو شوق نابکار چیزون میں جلا ہوا کہ اسباب و املاک سب بیچا اور کھویا اپنی قوم مین خوار و ذلیل مرہم نایاب دل ریش مرش اسی سے سرتا پا ہمی خان و مان سے چھوٹا ہوا بدنام و خوار دشمن کا مقصد ہر دو ان ہو دد دہ مقصود یا ہی اگر کسی انوع سے زاہکو

دیکھتا ہی تو کہتا ہی ای صاحب خدا کیواسطے میرے حق مین دعا کرو کہ مین اس ادبار زشت مین پڑا ہوا ہون
مال و زر اور نعمت سب اپنے ہاتھ سے کھویا ہی میرے لیئے دعا کرو تو شاید ایسا ہو کہ مین اُس سے
چھوٹ جاؤن اور اس اندہن مین جو اندھا ہون نکل جاؤن آب ہر خاص و عام سے یہی دعا ہی کہ الخلاص
الخلاص الخلاص تکرار واسطے مزید مبالغہ کے ہی یعنے خلاص ہی خلاص چاہتا ہی آب فرماتے ہین دیکھو
ہاتھ کھلے ہین پاؤن کھلے ہین کوئی قید و بند نہین نہ کوئی موکل سر پہ تعین نہ کوئی بند و زنجیر آہنی پھر
وہ کونسی بند ہی جس سے خلاص چاہتا ہی اور کونسی قید جس سے گریز گاہ ڈھونڈھتا ہی ہان یہ بند تقدیر
ہی اور قضا پوشیدہ کی پھر اسکو کون دیکھے سوا کسی برگزیدہ کے اگرچہ یہ بند ظاہر نہین ہی پوشیدہ ہی
اور اپنے عمل مین لیکن ہر زندان و بند آہن سے بدتر ہی کہ اس کا پھنسا ہوا خدا ہی چھڑائے تو چھوٹے
**الخلاف** شرح بحر العلوم مین اقمشہ کو اقشہ اور ریش مریش کو جو مثل ہرج مرج کے ہی دل ریش از مریش
الخلاص مین دو جگہ واو عطف حالانکہ بجائے واو ضمہ اعرابی میری دانست مین چاہیئے کہ مقصد
عربی کا ہی **قوله** زانکہ آہنگر مر آنرا البشکند ✤ حفرہ گر ہم خشت زندان برکند ✤ این عجب این بند پنہان گران
عاجز از تکسیر آن آہنگران ✤ دیدن آن بند احمد را رسد ✤ برگلوی بستہ حبل من مسد ✤ دید بر پشت عیال بولہب
تنگ ہیزم گفت حمال الحطب ✤ حبل و ہیزم را جز او چشمی ندید ✤ کہ پدید آید برو ہر ناپدید ✤ باقیانش حمل تاویل
کنند ✤ کاین ز بیہوشیست و ایشان ہوشمند ✤ لیک از تاخیر آن پیچش دوتو ✤ گشتہ نالان شدہ او پیش او
کہ دعای وہمتی تا دارہم ✤ تا ازین بند نہان بیرون جہم ✤ آنکہ داند این علامتہا پدید ✤ چون ندا ندا و شقی را
از سعید ✤ داند و پوشد بامر ذو الجلال ✤ کہ نداند کشف راز حق حلال ✤ این سخن پایان ندارد آن فقیر
وز مجاعت شد زبون و تن اسیر ✤ **المعنی** یعنے یہ جو کہا تھا کہ یہ بند ہر بند و زندان سے بدتر ہی اس سبب سے
کہ یہ وہ بند ہی جسکو کوئی آہنگر نہین توڑ سکتا نہ کوئی سرنگ نکالنے والا اس زندان سے ایک اینٹ
اکھیڑ سکتا ہی یہ عجب بند سخت پوشیدہ ہی جسکے توڑنے سے آہنگر عاجز ہین ایسے بند کو دیکھنا حضرت
احمد صلعم کا حق ہی کہ وہ گلے پر بندھی رسی چھال خرما سے دیکھتے ہین کما فی القرآن سیصلی نارا ذات لہب
وامرأتہ حمالۃ الحطب فی جیدہا حبل من مسد قریب داخل ہوگا آگ مین ابولہب اور اُسکی عورت اور وہ
آگ ایسی کہ صاحب شعلون کی ہی اس حال مین کہ اُٹھانے والے ایندھن کی ہی اور اُس حال مین کہ گردن
مین اُسکی رسی پوست خرما کی ہوگی اس سبب سے کہ عورت ابی لہب کی کانٹے اُنکے دروازہ پر کہ راہ
مین چبھین ڈال دیتی تھی پس اس رسی کو ہمیشہ اُسکے گلے مین بندھی ہوئی دیکھتے ہین اس بند قضا کی
اُنھین کو ہی اُنھین نے عورت بولہب کی پشت پر گٹھا ہیزم کا دیکھکے حمالۃ الحطب فرمایا تھا اگرا

حالت وہیبت سے اپنے حسن نارزدات اب کی ہوئی آسکی جیسی ہیزم کو سوا اُنکے کسی کی آنکھ نے نہ دیکھا نہ کیسکی ایسی آنکھ تھی جیسپر ناپدید پدید ہو باقی لوگ جو اُنکے بعد ہوے وہ حمالۃ الحطب مین تاویلین کرتے ہین کوئی اُس سے مراد سخن چینی سے لیتا ہی کوئی ترکیب نحوی کے موافق اعراب مین اختلاف کرکے اپنے معنی نکالتا ہی اسکا یہ سبب ہی کہ یہ لوگ اس عالم ظاہر کے ہوشیار اور عالم باطن کے بیہوش ہین پھر کیسے تاویلین نکرین اور جو ہوشمند ہین وہ خوب سمجھے ہوے ہین پھر رجوع ہی طرف اُسی ذکر صدر کے جو مہتر زادہ کے لفظ سے معدر کیا ہی کہ وہ اُسی قضائے نہانی کی تاثیر سے کپڑا ہوا ہی اور کسی زاہد کے سامنے نالان ہی کہ کچھ دعا و ہمت ایسی کر جس سے مین چھوٹ جاؤن اور اس بندِ نہان سے نکل جاؤن مگر جو شخص کہ ایسی علامتین ظاہر دیکھتا ہی وہ نیکبخت و بدبخت کو کیسے نہ پہچانیگا لیکن باوصف پہچاننے کے چھپاتا ہی کہ حکم حضرت ذوالجلال کا اُس کو یون ہی ہی اور اس راز کا ظاہر کرنا خدا کی طرف سے اسپر حلال نہین غرض اس بات کی تو انتہا نہین اور وہ فقیر زاہد کو ہی بھوک سے عاجز اور تن اُسکا جوع مین اسیر ہی اُسکا حال کہہ۔

## مُضطر ہونا اُس فقیر نذر کنندہ کا ساتھ توڑنے امرود کے درخت سے اور گوشمال حق تعالے کی بے مہلت سے

قولہ پنجروز آن باد امرودی نریخت ٭ ز آتش جوعش صبوری میگریخت ٭ بر سر شاخی مرودی چند دید ٭ باز صبر کرد و خود را واکشید ٭ باد آمد شاخ را سرزیر کرد ٭ طبع را برخوردن آن چیر کرد ٭ جوع و ضعف و قوت جذب قضا ٭ کرد زاہد را ز نذرش بیوفا ٭ چونکہ از امرود بُن میوہ شکست ٭ گشت اندر عہد و نذر خویش سُست ٭ ہم دران دم گوشمال حق رسید ٭ چشم او بکشاد گوش او کشید ٭ مخلصان ہستند دائم در خطر ٭ امتحانہا ہست در رہ ای پسر ٭ یا مکن نذری کہ نتوانی وفا ٭ یہ خطرشین و بیرون چہ بلا ٭ نذر را باید وفا در راہ حق ٭ لیک حق تا خود کرا بدہد سبق ٭ قوت آن کوکہ پایان آوریم ٭ عاجزیم و ناتوان و مضطریم ٭ گرنہ فضلت دستگیر ما شود ٭ وای بر ما زانکہ رسوائی بود ٭ نذر ما با وفا پیوستہ دار ٭ عہد ما را از کرم دار استوار ٭ بازگشتم سوی قصہ کان فقیر ٭ عہد چون بشکست و در دم شد اسیر ٭ غیرت حق گوشمالش داد زود ٭ زانکہ فرمودست اوفوا بالعقود ٭ المعنی فرماتے ہین پانچ دن ہوگئے کہ ہوا سے کوئی امرود نہ گرایا اُسکا یہ حال کہ اُسکی صبوری آتش جوع سے بھاگنے لگی اُسمین ایک شاخ پر چند امرود دیکھے دل تو چاہا توڑون پھر صبر کیا اور آپ کو روک لیا اتفاقاً ہوا آئی اور اس نے شاخ کا سر لچا دیا اور اُنکی طبیعت کو اُنکے کھانے پر دلیر کیا اُسکو بھوک تو تھی ہی اور ضعف بھی اور ادھر کشش قضا کی کہ امتحان منظور تھا سب نے جمع ہوکے زاہد کو اُسکی نذر سے بیوفا کردیا جبھی اُسنے درخت سے امرود توڑا اور اپنے عہد و نذر مین سُست ہوا اُسیوقت گوشمال حق کی پہونچی اور آنکھین اُس کی کھول دین اور کان پہنچے کہ یہ

کیا کیا آپ مقولات مولانا رح کے کہ اسی سبب سے جو اخلاص والے ہین ہمیشہ ڈرتے رہتے ہین اور جانتے
ای پسر کہ اس راہ مین بڑے امتحان ہین یا تو ایسی نذر مت کرے جسکو وفا نہ کرسکے کہ رہگذر خطا کی
اس راہ پر مت بیٹھ اس سے الگ ہی رہ حق سے جو نذر و عہد کرے اسکو وفا کر لیکن کیا معلوم
کس کو سبق دے کر سب اسی سے ہی ہماری قوت ایسی کہان کہ ہم اپنے عہد کو حد پر پہونچائین ہم تو عاجز
و مضطر ہین اگر تیرا فضل ہمارا دستگیر نہو تو افسوس ہم پر کہ ہماری رسوائی ہی تو ہی ہماری نذر کو وفا
رکھ اور تو ہی ہمارے عہد کو استوار رکھ اب ہم پھر قصۂ فقیر کی طرف لوٹے جسنے عہد توڑا اور فوراً اسیر ہوا غیرت
نے جلدی اسکو گوشمالی دی اسواسطے کہ اس نے فرمایا ہی اوفوا بالعقود وفا کرو عقود کو اور عقود عام
باللہ ہو جاہے بالعبد پھر جب اس نے تاکید وفا کی فرمائی اور اسکو کوئی توڑے تو کیسے غیرت اسکی گوشمالی کرے

## متہم ہونا اس شیخ کا چورون سے اور کاٹا جانا ہاتھ اسکا

قولہ جمعی از دزدان بُدند آنجا نگر ✦ درمیان آوردہ بہر سیم و زر ✦ اتفاقاً دزد چندی تاختند ✦ و اندران کہسار
ساختند ✦ لبست از دزدان بُدند آنجا و بیش ✦ بخش میکردند مسروقات خویش ✦ شحنہ را غماز آگہ کردہ بود ✦ مرد
شحنہ در افتادند زود ✦ ہم بدانجا پای چپ و دست راست ✦ جملہ ببریدند و غوغائی نخاست ✦ دست زاہد
ہم بریدہ شد غلط ✦ پاش را میخواست ہم کردن سقط ✦ در زمان آمد سواری بس گزین ✦ بانگ برزد بر عوان
کای سگ بین ✦ این فلان شیخ ست و ابدال خدا ✦ دست او را تو چرا کردی جدا ✦ آن عوان بدرید جامہ
تیز رفت ✦ پیش شحنہ داد آگاہیش تفت ✦ شحنہ آمد پا برہنہ عذر خواہ ✦ کہ ندانستم خدا بر من گواہ ✦ ہین بحل
کن مرمرا زین کار زشت ✦ ای کریم و سرور اہل بہشت ✦ گفت میدانم سبب این نیش را ✦ می شناسم جرم
خویش را ✦ من شکستم حرمت پیمان او ✦ پس یمینم برد داستان او ✦ من شکستم عہد و دانستم بدست ✦ تا رسید
شومی جرأت بدست ✦ دست او پای ما و مغز و پوست ✦ باد ایوالی فدائی حکم دوست ✦ المعنی کہتے ہین
شاید ایک گروہ چورون کا وہان تھا اور بیشمار سیم و زر انکے پاس تھا اتفاقاً چند چور اس جماعت کے
بھاگے اور اس کہسار مین آگھسے تخمیناً بیس آدمی سے زیادہ وہان تھے اور اپنے مسروقات کو بانٹ
رہے تھے کوتوال کو غماز نے خبر کردی تھی یکایک کوتوال کے آدمی آپڑے اور وہین سب کے الٹے
پانوءن اور سیدھے ہاتھ کاٹ ڈالے اس سبب سے بڑا شور و غوغا برپا ہوا انھین مین زاہد کا ہاتھ
بھی غلطی سے کاٹ ڈالا پانوءن کاٹنا چاہتے تھے کہ یکایک ایک سوار ازبس برگزیدہ نمود ہوا اور سپاہی
سے للکار کے کہا کہ ای سگ دیکھ یہ فلان شیخ اور ابدال خدا کا ہی تونے اسکا ہاتھ کیون کاٹ ڈالا
یہ سن کے اس سپاہی نے کپڑے پھاڑ ڈالے اور دوڑتا کوتوال کے پاس گیا اور یہ خبر گرم اسکو سنائی

دال ننگے پاؤن عذر کرتا آیا کہ ای شیخ خدا گواہ ہی مین نے تجھکو نہین جانا کیسا بُرا کام مجھسے ہوا تو مجھکو معاف
ے تو کریم کرم والا اور سردار بہشت کا ہی کہا مین سبب اس نیش کا خوب جانتا ہون اور اپنے گناہ کو
نتا ہون مین نے عزت اسکے پیمان کی توڑی اور اُس کی حرمت نہ کی اسواسطے اُسکے عدل نے میرا داہنا
کھو دیا مین نے اُس کا عہد توڑا حالانکہ جانتا تھا کہ یہ بد ہی اسی سبب سے نحوست اُس جرأت کی میرے
کو پہونچی میرا ہاتھ اور پاؤن اور مغز و پوست جو کچھ ہی ای حاکم سب حکم دوست پر فدا ہی یہ ہاتھ کیا چیز تھا اخلاق
ح مین داد آنکا ہمیش کو دارد لکھا ہی **قولہ** قسم من بود این ترا کردم حلال ٭ تو ندانستی ترا نبود وبال ٭ آنکہ او
ست او فرمانروا است ٭ با خدا سامان پیچیدن کراست ٭ ای بسا مرغان ز معدہ در مغص ٭ برکنار بام محبوس قفص
بسا مرغ پرندہ دانہ جو ٭ کہ بریدہ حلق او ہم حلق او ٭ ای بسا ماہی در آب دوردست ٭ گشتہ از حرص گلو ماخوذ شست
بسا مستور در پردہ بُدہ ٭ شومی فرج و گلو رسوا شدہ ٭ ای بسا قاضی خیر و نیکخو ٭ از گلوی رشوتی او زردرو ای بسا
بی نجح رفتہ لعشق ٭ وقت باز آمدہ شد او یار فسق ٭ بلکہ در ہاروت و ماروت این شراب ٭ از عروج چرخشان شد
رباب ٭ بایزید از بہر این کرد احتراز ٭ دید در خود کاہلی اندر نماز ٭ از سبب اندیشہ کرد آن ذولباب ٭ دید علت خوردن
آب ٭ گفت تا سالی نخواہم خورد آب ٭ آنچنان کرد و خدایش داد تاب ٭ این کمینہ جہد او بُد بہر دین ٭ گشت او
طان قطب العارفین ٭ چون بریدہ شد برای حلق دست ٭ مرد زاہد را در شکوہ بہ بست ٭ اینچنین باشد چو یک
شد ٭ صد در دیگر بر او شکستہ شد المعنی قسم بالکسر بہرہ وبخش مغص بفتح پیچش ناف درد و ددرد شکم زاہد کہتا ہی کہ
کاٹا جانا میرا النصیب حصہ تھا تیرا کیا گناہ اور جو تجھسے یہ فعل ظہور مین آیا وہ مینے تجھکو حلال کیا کہ تو نے
ن کے نہین کیا اور جو جانتا تھا وہی حکم جاری کرنے والا کہ خدا ہی پھر خدا سے سامان اُلجھنے کا کس کو ہی اب
لات مولانا رہ کے ہین فرماتے ہین کہ یہ معدہ وغیرہ بُری چیز ہین انھین کی خوبی سے زاہد کا ہاتھ کٹا اور اس کے
ایہ دیکھو سیکڑون مرغ کہ معدہ کے درد و پیچش کے مارے ہوے ہین اُسی کے سبب سے بالاخانون پر محبوس
رون مین لٹک رہے ہین قید بام کی بدینوجہ کہ خوش آواز پرندون کو اونچے پر لٹکاتے ہین تا کوئی آواز انکی سُنے
بہت مرغ پرندہ دانہ جو کہ اُنکے حلق انھین کے حلق نے کاٹے اور بہتیری مچھلیان ایسے دریاؤن کی جنمین
کا قابو نہ چلے گلو ہی کی حرص سے شست مین پھنسین اکثر عورتین مستورہ پردہ نشین اسی حلق و فرج کی
لت رسوا و فضیحت ہوئین کتنے ہی قاضی دانشمند بڑے عالم اپنی حلق رشوتی کے سبب سے زرد رو ہوے
ت حاجی کہ بڑے عشق سے حج کو گئے جب لوٹ کے آئے فسق و فجور مین پڑے یہ بھی پیٹ کا سبب
ور یہی کیا ہاروت و ماروت تو فرشتے تھے یہ سراب اُنکے عروج فلک کا بھی سد باب ہو گیا بایزید نے
ست اسیوجہ سے احتراز کیا کہ نماز مین کاہلی لاتا تھا اور جو انھون نے فکر کی کہ وجہ کاہلی کی کیا ہے تو

اوس ذولباب کو یہ معلوم ہوا کہ پانی بہت پیا جاتا ہے اور پانی مولد سردی اور سردی باعث کاہلی بایزید نے
پانی چھوڑدیا اور عہد کیا کہ سال بھر پانی نہین پیونگا اور ایسا ہی کیا کہ خدا نے اُنکو اسکے تحمل کی تاب دی
یہ اُنکی ایک ادنی جہد دین کے واسطے تھی جب تو سلطان اور قطب العارفین ہوے آور جو زاہد کا ہاتھ
خلق کے واسطے کاٹا گیا تو اُسکے شکوہ کا بھی دروازہ بند ہوگیا خدا سے بھی اور کوتوال سے بھی اور ایک
ہوا کہ ایک دروازہ بند ہوا اور سو دروازے کھل گئے چنانچہ اسکی کیفیت حکایت مالعدمین آتی ہے

## کرامت شیخ اقطع کا بیان کہ خلوت مین زنبیل دونون ہاتھ سے بنتا تھا

قولہ شیخ اقطع گشت نامش پیش خلق * کرد معروفش بدین القاب حلق * گر تو نام اولش خواہی روان
ہین بر و بوالخیر نیسانیش خوان * در عریش اور ایکی زائر بیافت * کو بہر دو دست خود زنبیل بافت * گفت
ای عدو جان خویش * در عریشم آمدی سر کردہ پیش * ای چرا کردی شتاب اندر سباق * گفت از افراط
اشتیاق * پس تبسم کرد وگفت اکنون بیا * لیک مخفی دار این را ای کیا * تا نمیرم من بگو این باکسی * نی قرینی
نی حبیبی نی خسی * بعد ازان قوم دگر از روزنش * مطلع گشتند بر بافیدنش * گفت حکمت را تو دانی کردگار
من کنم پنہان تو کردی آشکار * آمد الہامش کہ یک چندی بُدند * کہ درین غم بر تو منکر میشدند * کہ مگر سالوس بود
در طریق * کہ خدا رسواش کرد اندر فریق * من نخواہم کان رمہ کافر شوند * وز ضلالت در گمان بد روند * این کرامت
را بکردیم آشکار * کہ دہیمت دست اندر وقت کار * تا کہ این بیچارگان بدگمان * رد نکردند از جناب آسمان
من ترا بی این کرامتہا ز پیش * خود تسلی دادمی از ذات خویش * این کرامت بہر ایشان دادمت * وین
چراغ از بہر این بنہادمت * تو ازان بگذشتۂ کز مرگ تن * ترسی از تفریق اجزای بدن * وہم تفریق
از سراپای تو رفت * دفع وہم از سر رسیدت نیک رفت * المعنی یعنے بعد ہاتھ کٹ جانے کے مخلوق کے سامنے
انکا نام اقطع ہوا اور اُنکی حلق نے انکو اس القاب سے مشہور کیا اور اگر تو چاہے کہ پہلا نام اُنکا جاری کر
تو خبردار ہو ابوالخیر نیسانی انکو کہہ یہ نام اول تھا ایک روز اُنکے جھوپڑے مین اُنکو زائر نے اس حال سے
کہ دونون ہاتھون سے زنبیل اپنی بنتے تھے شیخ نے زائر سے کہا کہ ای دشمن اپنی جان کے میرے جھوپڑے
مین سر جھکائے چلا آیا ایسی شتابی اس سبقت مین کہ میرے بلانے سے پہلے چلا آیا کیسے کی کہا بخیال کمال
محبت اور بسبب فرط اشتیاق کے پس مسکرا کر کہا آ لیکن اسکو جو تو نے دیکھا چھپائے رکھنا کسی سے
مت جب تک مین مر دن نہین کسی سے مت کہ چھپائے رہ چاہے کیسا ہی کوئی ہمنشین یا دوست ہو یا
ناچیز آدمی سب سے مخفی کر بعد اسکے اس عریش یعنے جھوپڑے کے روزن سے اور لوگون نے بھی اُسکو بنتے
دیکھا شیخ نے کہا اے کردگار مین چھپاتا ہون یہ ظاہر ہوتا ہے اسکو تو تو ہی جانے کہ اسمین کیا حکمت ہے

ام ہوا کہ چند لوگ اس غم مین جو قطع ید سے تجھکو پہونچا ہی ایسے ہین کہ تیرے منکر ہوے ہین اور کہتے ہین کہ شاید
طریق مین مکار و سالوس تھا کہ خدا نے اُسکو اس طرح رسوا کیا اور مین نہین چاہتا کہ وہ گلہ گلہ کافر ہوجائے اور
اہی سے گمان بدمین پڑین لہذا یہ کرامت ہم نے ظاہر کی کہ کام کیوقت ہم تجھکو ہاتھ دینگے تا یہ بیچارے بدگمان
اب آسمان سے رد ہون یہ تو تجھکو معلوم ہی ہے مین تجھکو بے کرامتون کے پہلے ہی سے بذات خود دلاسا دیتا رہا ہون
کرامت تو مین نے تجھکو ان منکرون کے واسطے دی ہی اور یہ چراغ تجھ مین ان لوگون کے واسطے رکھا ہی
تو اس بات سے علحدہ اور نکلا ہوا ہی بوجہ مرگ تن کے کہ آپ کو فنا کرچکا کہ تجھکو خوف جدائی اجزائے بدن کا
اس صفت سے تو بری ہو چکا تفریق کا وہم تو تیرے سراپا سے جاتا رہا مطلق باقی نہین اور وہم کا رفع از سر نو
تجھکو پہونچا اور جھاڑ کے خوب صاف کر دیا

## سبب جرأت ساحران فرعون بقطع دست و پای خود

له ساحران را بی که فرعون لعین ✤ کرد تهدید وسیاست بر زمین ✤ که ببرّم دست و پاتان از خلاف ✤ پس در آویزم
ارم تان معاف ✤ او چنان پنداشت کایشان در همان ✤ وهم وتخویف و وسواس و گمان ✤ که بودشان لرزه
و تیف و ترس ✤ از توهمها و تحذیرات نفس ✤ او نمیدانست کایشان رسته اند ✤ بر دریچه نور دل بنشسته اند
یه خود را ز خود دانسته اند ✤ چابک و چیست و کش و برجسته اند ✤ هاون گردون اگر صد بارشان ✤ خرد کوبد اندرین گلزار
ان ✤ اصل آن ترکیب را چون دیده اند ✤ از فروع وهم کم ترسیده اند ✤ این جهان خوابست اندر ظن مایست ✤
رود در خواب دستی باک نیست ✤ گر بخواب اندر سرت ببرید گاز ✤ هم سرت بر جاست هم عمرت دراز ✤ گر به
خواب در خود را دو نیم ✤ تندرستی چون بخیزی بی سقیم ✤ حاصل اندر خواب نقصان بدن ✤ نیست باکی از دو صد پاره
بدن ✤ اینجهان راکه بصورت قائمست ✤ گفت پیغمبر که حلم نائمست ✤ از ره تقلید تو کردی قبول ✤ سالکان این
ره پیدا بی رسول ✤ روز در خوابی مگو این خواب نیست ✤ سایه فرعست اصل جز مهتاب نیست المعنی فرماتے ہین
احرون کو نہین فرعون لعین نے دھمکایا اور ڈرایا تھا زمین پر کہ تمھارے ہاتھ پائون کاٹونگا کہ تم نے خلاف
رضی میرے کیا اور سولی دونگا کما جاء فی القرآن لاقطعن ایدیکم وارجلکم من خلاف ثم لاصلبنکم اجمعین
ور کاٹونگا مین ہاتھ پاؤن تمھارے خلاف سے کہ تم نے بدون مرضی واجازت میری ایمان موسے پر
ل کیا اور ضرور سولی دونگا تم سب کو اُسنے ویسی ہی جانا کہ یہ اُسی وہم و خوف و گمان مین ہین جیسے
سے تھے کہ کانپتے تھے اور اور ونکو ڈراتے تھے اور ترس دتوہم اپنے بچاؤ نفس کے بہت تھا اور یہ نہین
نتا تھا کہ اب وہ جملہ توہمات اور خوف و وسواس سب سے چھوٹ گئے اور ایمان لانے سے اس رتبہ کو
پہنچے کہ دریچہ نور دل پر بیٹھے ہین اپنے سایہ کو آپ سے جانا ہی اور اس سایہ سے چست چالاک اور نہو بخش

نکل گئے ہین سایہ مراد جسم سے کہ اصل روح ہے وہ جانتے ہین کہ یہ ہاتھ پاؤن کاٹے جائینگے اور سولی دی جائیگی
ہمارے لیئے دوسرے جسم موجود ہین اسکے ہم محتاج نہین اب یہ بھید جوان پر کھلا ہی تو ایسے خوش ہین کہ اس
گردون کی اس گلزار جہان مین اگر انکو سو دفعہ کوٹ کوٹ کے چور چور کر دے لیکن اب انھون نے جو اصل اس
ترکیب جسمانی کی دیکھ لی ہی لہذا وہم کتنی ہی شاخین نکالے وہ ہرگز نہین ڈرتے یہ جہان ایک خواب
اس مین ذرا وہم وشک مت کر پھر اگر خواب مین کسی کا ہاتھ کٹ کے اڑ جائے تو کیا غم ہوتا ہی مثلاً تیرا
مین شمع کیطرح کسی مقراض سے کاٹا تو تیرا کیا بگڑتا ہی وہی سر تیرا برقرار ہی اور عمر تیری دراز بالفرض اگر
مین تو دو ٹکڑے ہو جاے کچھ خوف کی بات نہین جب اٹھیگا تندرست دبی سقم اٹھیگا اب فرماتے ہین حاصل یہ
خواب مین کیسا ہی نقصان بدن کا ہو جاے حتی کہ سیکڑون ٹکڑے کچھ خوف کی بات نہین یہ جہان جس کو
بصورت قائم دیکھ رہا ہی حضرت پیغمبر نے فرمایا ہی کہ یہ جہان سوتے کی خواب ہی چنانچہ تو نے بھی از روے تقلید
کے قول آنحضرت کو مانا ہی لیکن سالکون نے اسکو ظاہر اپنی آنکھون سے دیکھا ہی بدون تیری سی تقلید
کے غرض جب تک تو زندہ اس جہان مین ہی خوب جان لے کہ خواب مین ہون اس لیئے کہ اصل وہ جہان
کہ دونون کا ایسا حال ہی جیسے سایہ اور مہتاب کہ مہتاب اصل ہی اور سایہ فرع الخلاف شرح مین
کو فروغ پاک کو پاک لکھا ہے قولہ خواب بیدار یست آن دان ای عضد * کو بہ بیند خفتہ کو در خواب شدہ * اوگمان
کہ ایندم خفتہ ام * بیخبر زان کوست در خواب دوم * کوزہ گر کہ کوزۂ را بشکند * چون بخواہد باز خود قائم کند * کو
ہر گام باشد ترس چاہ * با ہزاران ترس می آید براہ * مرد بینا دید عرض راہ را * پس بداند او مغاک و چاہ را
پاو زانو یش نہ لرزد ہر دمی * رو ترش کی دارد او از ہر غمی * خیز فرعونا کہ ما آن نیستیم * کہ بہر بانگے زغولے بیستیم
خرقۂ ما را بدر دوز ندہ ہست * ورنہ خود ما را برہنہ تن بہست * بی لباس اینخواب را اندر کنار * خوش بگیرم ای
نابکار * خوش تر از تجرید از تن وز مزاج * نیست ای فرعون بی الہام کج * المعنی یعنے اس خواب سے بیدار
اپنی اسکو جان ای عضد کہ سوتے مین جو کچھ سوتا آدمی دیکھتا ہی اور جانتا ہی کہ مین سوتا ہون وہ تو گمان کرتا
کہ مین اسوقت سوتا ہون اور اس سے بیخبر کہ اب وہ دوسرے خواب مین ہی پہلی بگاڑ کے دوسری قائم
جیسے کوزہ گر اگر کسی کوزہ کو توڑ ڈالے اور جب چاہے پھر قائم کرلے اندھے کو قدم قدم پر چاہ کا خوف ہوتا ہی
ہزارون خوف سے راہ پر آتا ہی اور جو بینا ہی راہ کی چوڑائی دیکھتا ہی وہ چاہ ومغاک کو خوب جانتا
اس کا نہ پاؤن کانپے نہ زانو کانپے کسیوقت نہ وہ کسی غم سے ترش رو ہوئے پس ایسے ہی یہ ساحر
نابینا تھے اب جو بینا ہو گئے لہذا فرعون سے کہا ای فرعون جا اٹھ جا اب ہم وہ نہین ہین کہ ہر
غول کی آواز پر ٹھہر رہین اور رک جائین تو ہمارے خرقہ کو پھاڑ ڈال ہمارا سینے والا موجود ہی وہ

گرنہ سیے گا تو ہمکو ننگا بدن ہی خوش ہی تو غور تو کر خواب کیوقت کپڑے اُتار ڈالنے سے کیسی خواب
ن معلوم ہوتی ہی پس جب یہ دُنیا خواب ہی تو ہم بھی اُسکو بخرقہ ہوکے ای دشمن خدا کے آغوش مین دبوچینگے
فرعون اپنے تن و مزاج سے تجرید حاصل کرنا ای جدا ہو جانا اسکے برابر کوئی اچھی بات نہین ہی نہ کہ
تجھسا بے الہام بیہودہ مغز

## بیت خچر کی اونٹ کے سامنے کہ مین اکثر منہ کے بل گرتا ہون تو نہین گرتا مگر بہت کم

گفت استر با شتر ای خوش رفیق * در فراز و شیب در راہ عمیق * تو نیائی در سر و خوش میروی * من ہمی آیم
در چون غوی * من ہمی افتم بروی ہر دمی * خواہ در خشکی و خواہ اندر یمی * این سبب باز گو با من زچیست * تا
م من کہ چون بایست زیست * گفت از چشم تو چشم من یقین * بیگمان روشن ترست و دوربین * بعد از ان ہم
بلندی ناظرم * زین سبب در رفتنم حاضرم * خوش بر آیم بر سر کوہ بلند * آخر عقبہ ببینم ہوشمند * پس ہمہ پستی
ی راہ * دیدہ ام را وا نماید ہم آلہ * ہر قدم من از سر بینش نہم * از عثار و اوفتادن دارہم * تو ببینی پیش خود
رسہ گام * تو نبینی و نہ بینی بخ دام * یستوی الاعمی لدیکم والبصیر * فی المقام والدخول والمسیر * چون جنین را در رحم
جان دہد * جذب اجزا در مزاج او نہد * از خورش او جذب اجزا میکند * تار و پود جسم خود را می تند * تا چہل سالے
رب جزوہا * حق حریصش کردہ باشد در نما * جذب اجزا روح را تعلیم کرد * چون نداند جذب اجزا شاہ فرد * جان
ذرہ ہا خورشید بود * بی غذا اجزات را اندر ربود * آن زمانی کہ درآئی تو ز خواب * ہوش و حس رفتہ را خوا
ب * تا بدانی کان از و غائب نہ شد * باز آید چونکہ فرماید کہ عد * المعنی عقبہ بفتحتین راہ دشوار گذار عثار بکسر
خچر نے اونٹ سے کہا ای رفیق کیا سبب ہی کہ نشیب فراز اور راہ عمیق مین تو اوندھا نہین خوب
ا ہی مین سر کے بل گمراہ کے مانند گرتا ہون مین ہر وقت منہ کے بل گرتا ہون خواہ خشکی ہو خواہ دریا تو
سبب کیا ہی تو مجھکو طریقہ گذران کا معلوم ہو جائے اُسی راہ پر چلون اونٹ نے کہا کہ میری آنکھ اور تیری
فرق ہی میری آنکھ یقیناً تیری آنکھ سے روشن تر ہی اور بیشک دوربین تر اسکے بعد یہ بات کہ مین او
ہر شے کو دیکھتا ہون اس سبب سے منہ کے بل نہین گرتا کہ اُس شی کے سامنے ہی موجود ہون
خوش بخوشی اونچے پہاڑون پر چڑھ جاتا ہون اور جو راہین دشوار گذار ہین اُنکا آخر انہی ہوشمندی سے
لیتا ہون پس تمام اونچ نیچ راہ کی میری آنکھون کو اللہ تعالی دکھا دیتا ہی مین ہر قدم از روئے بینش
دیکھتا ہون لہذا سر کے بل گرنے اور ویسے گرنے دونون سے بچا رہتا ہون تو کیا قدم بھر اپنے آگے
تا ہی یا حد درجہ دو تین قدم اور کوتہ بین ایسا کہ دانہ دیکھتا ہی اور رنج دام کا نہین دیکھتا پس تمہارے
یک اندھے اور انکھیارے ایک ہین جنکو مقام اور مسیر اور منازل سوجھتے ہین سو جو اللہ تعالی احب

جو خورش یہ کھاتا ہی اُسکے اجزا رحم مین جان بخشتا ہی تو اسکے مزاج مین قوت جذب اجزا کی رکھ دیتا ہی کہ
جذب کرکے تار و پود اپنے جسم کا بناتا ہی اور جسم کو بڑھاتا ہی چالیس برس تک اللہ تعالی حریص جذب اجزا کا رکھا
نما کا کام لیتا ہی روح کو جذب اجزا کا اُسی نے سکھایا اس لئے کہ وہ ایک شاہ فرد و مجرد ہی جز نفخت فیہ
من روحی کا وہ جذب کو کیا جانے جامع ان ذرون یعنے مخلوق کا وہ خورشید ہی جو عبارت اس کی ذات
سے ہی کہ بے غذا بھی تیرے اجزا کو چلا پھرا سکتا ہی دیکھ تو جب تو سوجاتا ہی ہوش حواس تیرے سب از جا رفتہ
ہوتے ہین جہان تو خواب سے جاگا اور تو نے ہوش و حس رفتہ کو چاہا فوراً اُسکو بلاتا ہی ایسا کہ تو جانے ا
اُس سے غائب ہی نہین ہوے تھے ایسے شتابی حاضر آتے ہین جہان فرمایا عد شش فوراً لوٹ پڑے دریہ

## اجتماع خر عزیر علیہ السلام کا بعد مرنے کے حکم خدا سے اور مرکب ہونا سامنے انکی انکھوں

**قولہ** ہین عزیرا در نگر اندر خرت ✤ کہ بپوسیدست و ریزیدہ برت ✤ پیش تو گرد آوریم آجزاش را ✤ آن سر و دم
دو گوش و پاش را ✤ دست نی و جزو بر ہم می نہم ✤ پارہ ہا را اجتماعی مید ہم ✤ در نگر در صنعت پارہ زنی ✤ کو ہمی
دوزد کہن بی سوزنی ✤ ریسمان نی سوزنی وقت خرز ✤ زانچنان دوزد کہ پیدا نیست درز ✤ چشم بکشا حشر را
پیدا ببین ✤ تا نماند شبہات در یوم دین ✤ تا ببینی جامعیم را تمام ✤ تا نلرزی وقت مردن ز اہتمام ✤ ہمچنانکہ وقت خفتن
ایمنی ✤ از فوات جملہ حسہای دنی ✤ بر حواس خود نلرزی وقت خواب ✤ گرچہ میگردد پریشان و خراب ✤ المعنی عزیر
بالفتح موزہ سینا عزیر نام پیغمبر علیہ السلام کہ انھون نے بیت المقدس کی آبادی پر بعد خرابی کے تعجب کیا تو
اللہ تعالی نے اُنکو مارا اور سو برس اُسی جگہ پڑا رکھا حالت جوانی مین مارا تھا اُسی بدن سے پھر زندہ کیا
کھانا اُنکا ویسے ہی بدستور رکھا رہا نہ بگڑا نہ اُبسا مگر گدھا مر کے سڑ گل گیا تھا اُسکے اجزا البتہ پریشان
تھے اُسی کی نسبت اللہ تعالی فرماتا ہی کہ خبردار ہو ای عزیر اور غور کر اپنے گدھے کیطرف جو گلا سڑا ہوا
تیرے پاس پڑا ہی اب ہم تیرے سامنے اُسکے اجزا جمع کرتے ہین یعنے سر و دم اور دونون کان ہاتھ
پانون اور جز و سب جمع کر کے اُن ٹکڑون کو اجتماع دیتے ہین دیکھ تو صنعت ٹکڑے جوڑنے والے کی کہ
کیسے پُرانے ٹکڑے بے سوزن کے سیتا ہی نہ تو سینے کے وقت ڈورا ہی نہ سوئی ہی اور سیتا ایسا ہے کہ کہین
درز و سیون معلوم نہین اب تو آنکھین کھول اور کیفیت حشر کی برملا دیکھ لے تا تجھکو شبہ روز قیامت
پیدا ہونے مین نہ رہے اور میری جامعیت کو دیکھے کیسا جمع کرنے والا ہون تا مرنے کیوقت اپنے
بگڑنے کے خیال سے نہ ڈرے کہ میرے جسم کا اہتمام بگڑ جائیگا جیسا کہ سونے کیوقت فوت ہوسے
حواس سے بےخوف ہوتا ہی کہ سب جود ہوتے ہین جو سوتا ہی حالانکہ یہ حواس دنی ہین اور تجھکو ان حواسون کا
نہین ہوتا اگرچہ پریشان و خراب ہو جاتے ہین **اختلاف** شرح مین کوئی لکھا ہی

## نہ رونا شیخ کا اپنے فرزند کے مرنے پر

قولہ بود شیخی رہنمائی پیش ازین + آسمانی شمع بر روی زمین + چون پیمبر درمیان امتان + در گشای روضۂ دار الجنان + گفت پیغمبر کہ شیخ رفتہ پیش + چون نبی باشد میان قوم خویش + یک صباحی گفتش اہل بیت او + سخت دل چونی بگو ای نیکخو + ما ز ہجر و مرگ فرزندان تو + نوحہ میداریم بالپشت دوتو + تو نمی گریی نمی زاری چرا + یا کہ رحمت نیست در دل ای کیا + چون ترا رحمت نباشد در درون + پس چہ امیدست ما از تو کنون + ما بامید تو ایم ای پیشوا + کہ نہ بگذاری تو ما را در عنا + چون بیارایند روز حشر تخت + خود شفیع ما تو باشی آن روز سخت + در چنان روز و شب بی زینہار + ما باکرام تو ایم امیدوار + دست ما و دامن تست آن زمان + کہ نماند ہیچ مجرم را امان + گفت پیغمبر کہ روز رستخیز + کی گذارم مجرمان را اشک ریز + من شفیع عاصیان باشم بجان + تا رہانم شان ز اشکنجہ گران + عاصیان و اہل کبائر را بجہد + وا رہانم از عتاب نقض عہد + صالحان امتم خود فارغند + از شفاعتہای من روز گزند + بلکہ ایشان را شفاعتہا بود + گفت شان چون حکم نافذ میرود + ہیچ وازر وزر غیری بر نداشت + من نیم وازر خدایم بر فراشت + المعنی فرماتے ہین کہ اگلے زمانہ مین ایک شیخ رہنما ایسا تھا کہ گویا ایک آسمانی شمع زمین پر روشن تھی ایسا تھا جیسے امتون مین پیغمبر کہ ہدایت سے لوگون کے لیئے دروازہ روضۂ جنان کا کھولتا تھا چنانچہ حضرت پیغمبر نے بھی فرمایا کہ اگلے جو شیخ گذرے ہین ایسے تھے جیسے نبی اپنی قوم مین ہوتے ہین کما فی الحدیث الشیخ فی قومہ کالنبی فی امتہ شیخ اپنی قوم مین ایسا ہی جیسے نبی اپنی امت مین ایک صبح اُن کے اہلبیت مین سے کسی نے کہا کہ تم ہو تو بڑے نیکخو مگر سخت دل کیون ہو ہم تو تمھارے فرزندون کے مرگ و ہجر مین نوحے رکھتے ہین اور بار غم سے دوتا ہین تو نہ روتا ہی نہ زاری کرتا ہی یہ کس سبب سے ہے یا کہ تیرے دل مین ای صاحب رحم ہی نہین ہی پھر جب تیرے دل مین رحم نہین ہی تو ہم تجھسے کیا امید رکھین ہم تو تیری ہی امید پر ای پیشوا ہین کہ تو ہمکو رنج و عنا مین نہ چھوڑیگا حشر کے دن جو رب العالمین تخت آرا ہوگا اُس سخت دن کا شفیع ہمارا تو ہی ہوگا ہم ایسے روز و شب بے پناہ مین تیرے ہی لطف و کرم کے امیدوار ہین بس اُسوقت مین ہمارا ہاتھ ہوگا اور تیرا دامن جسوقت مین کسی مجرم کو امن نرہیگی حضرت پیغمبر نے فرمایا ہی کہ قیامت کے دن مین کسی مجرم کو ہرگز روتا آنسو بہاتا نہ چھوڑونگا جیسا کہ حدیث مین ہی ثم اشفع فیحد لی حدا فاخرج و اخرجہم من النار و ادخلہم الجنۃ حتی لا یبقی الا من حبسہ القرآن یعنی شفاعت کرونگا مین پھر حد کیجائیگی میرے واسطے نکالنے دوزخیون کے سو مین اپنی حد سے نکل جاؤنگا اور نکالونگا انکو دوزخ سے اور داخل کرونگا جنت مین یہانتک کہ کوئی دوزخ مین باقی نرہیگا مگر وہ جسکو قرآن نے قید کیا ہی جیسے مشرک یا کفار جنپر قید تابید دوزخ کی ہی [illegible]

گنہگارون کا ہونگا تا انکو شکنجۂ عذاب سے چھڑاؤن جو عاصی و اہل کبائر ہین انکےچھڑانے اور عذاب سے
بچانے مین کہ انھون نے اپنے قول توڑے ہین کوشش و جہد کرونگا اس لیئے کہ صالح تو میری امت کے
خود فارغ ہین میری شفاعتون سے اور اس روز گزند سے بے گزند بلکہ انکو خود شفاعتین ملینگی اور انکی
بات حکم نافذ کے مثل جاری ہوگی اس دن مین کہ کوئی بوجھ والا بوجھ غیر کا نہ اٹھائیگا سب بوجھ اٹھائے
ہونگے سوائے میرے کہ مجھکو خدا نے افراشتہ کیا ہی انخلاف شرح بحر العلوم مین سخت دل جو ان نے لکھا
ہی جو نی کو اور ماز ہجر کو بازہجر **قولہ** آنکہ بی زور ست شیخت ای جوان * در قبول حق چو اندر کف کمان
شیخ کہ بود پیر یعنے موسفید * معنی این مو بدان ای نا امید * ہست آن موی سیہ ہستی تو * تاز ہستیش
تار مو * چونکہ ہستیش نماند پیر اوست * گر سیہ مو باشد او خود یا دو موست * ہست آن موی سیہ وصف بشر
آن مو موی ریش و موی سر * مہد در عیسی بر آرد صد نفیر * کہ جوان ناگشتہ شیخیم و پیر * گر رہید از بعض اوصاف
شیخ نبود کہل باشد ای پسر * در یکی موی سیہ کان وصف ماست * نیست بر وشیخ و مقبول خدا ست * چون
موی سپید ار با خود ست * او نہ پیر ست و نہ خاص ایزد ست * در سر موی ز وصفش باقیست * او نہ از عرش
آفاقیست * ما ہمہ امیدواران تو ایم * ریزہ چین خوان احسان تو ایم * لیک بالجملہ چون بی شفقتی * بہر
چرا بی رافتی * یا مگر خود دل نمی سوزد ترا * باز گو ای شیخ ماراماجرا * **المعنی** بس معلوم ہوا کہ اس دن کوئی
نہین مگر ہان شیخ جو قبول امر حق مین ایسا ہی جیسے ہاتھ کی کمان چاہو جیسے لچاؤ جھکاؤ شیخ کسکو کہتے ہین
جسکے موسفید ہون اب اس مو کے معنی ای نا امید جان اور سمجھ کہ وہ جو موسیاہ تیرے ہین وہی تیری ہستی
ہی سارے پندار و غرور اور خودی دمنی رتی سیاہ موئی مین ہوتی ہی جبتک اس ہستی کی ہستی کا ایک تار مو
نرہنے پائے بس جبکہ اس ہستی کی ہستی نرہی تو پھر وہی پیر ہی چاہے اسکے بال بالکل سیاہ ہین چاہے دو
ہے وہ جو موی سیاہ ہین وہی وصف بشری ہی کہ وہ مو نہ موے ریش ہی نہ موئے سر دیکھو تو حضرت عیسی
مہد مین تھے سیکڑون آوازکرتے تھے کہ ہم جوان ناگشتہ شیخ و پیر ہین کما جاء فی القرآن انی عبد اللہ آتانی الکتاب
وجعلنی نبیا وجعلنی مبارکا اینما کنت و اوصانی بالصلوۃ والزکوۃ ما دمت حیا یعنے مین بندہ اللہ کا ہون کہ دی
مجھکو کتاب اور ٹھہرایا مجھکو نبی اور کیا مجھکو جہان کہین مین ہون برکت والا اور وصیت کی مجھکو ساتھ
صلوۃ و زکوۃ کے جب تک مین زندہ ہون کہ یہ باتین ایسے وقت مین ہوئین کہ اصلا وقت کلام کا نہ تھا
اور جو بعض اوصاف بشر سے چھوٹ گیا ہی بعض مین ہی تو ای پسر وہ شیخ نہین ہی وہ مو یہ ہی جسکو ادھیڑ کہتے
ہین اور اگر ایک بھی موے سیہ جو ہمارا وصف ہی جسکو ہستی ٹھہرایا ہی اگر اسکے منھ پر ہین ہی تو وہی شیخ مقبول
خدا کا ہی اور جو موسپید ہی اور اپنی خودی مین گرفتار نہ وہ پیر ہی نہ وہ خاص ایزد کا ہی اگر ایک سر مو

مف سے اسمین باقی ہی وہ عرش خداسے نہین ہی آفاقی ہی اے دنیا والا آدمی پھر رجوع اسکی حکایت کیطرف
ی جو شروع کی تھی وہی اہلبیت کہتی ہی کہ ہم سب تیرے امیدوار ہین اور ریزہ چین خوان احسان تیرے
ہین مگر باوصف ان سب باتون کے تو کیسا بے شفقت ہی اور فرزندون کے حق مین بے رافت
یرا دل ہم پر نہین جلتا بس ای شیخ بتا تو یہ کیا ماجرا ہی اختلاف شرح بحر العلوم مین بدان نا امید بجائے
بے نا امید اور جوانان گشتہ بجائے جوان ناگشتہ بر رہ کو بر رو سے لکھا ہی

## عذر شیخ بہر نا گریستن بر مرگ فرزندان

د له شیخ گفت او را مپندار ای رفیق ٭ که ندارم رحم و مهر و دل شفیق ٭ بر همه کفار ما را رحمتست ٭ گرچه
ن جمله کافر نعمتست ٭ بر سگانم رحمت و بخشایش ست ٭ که چرا از سنگها شان مالش ست ٭ آن سگی که
ی گزد گویم دعا ٭ که ازین خو دار هانش ای خدا ٭ این سگان را هم درین اندیشه دار ٭ که نباشند از خلائق
نگسار ٭ زان بیاورد اولیا را بر زمین ٭ تا کندشان رحمة للعالمین ٭ خلق را خواند سوی درگاه خاص ٭ حق را
اند که وافر کن خلاص ٭ جهد بنماید ازین سو بهر پند ٭ چون نشد گوید خدایا در مبند ٭ رحمت جزوی بود مر عام را
ست کلی بود همام را ٭ رحمت جزوش قرین گشته بکل ٭ رحمت دریاست هادی سبل ٭ رحمت جزوی بکل پیوسته
ت کل را تو هادی بین بود ٭ تا که جزوست او ندانه و کار بحر ٭ هر غدیری را کند اشباه بحر ٭ چون نداند راه یم
ی برد ٭ سوی دریا خلق را چون آورد ٭ متصل گردد ببحر آنگاه او ٭ ره برد تا بحر همچون سیل جو ٭ ور کند دعوت
قلیدی بود ٭ نه از عیان و وحی و تائیدی بود ٭ گفت پس چون رحم داری بر همه ٭ همچو چوپانی بگرد این رمه ٭
ن نداری نوحه فرزند خویش ٭ چونکه فصاد اجل شان زد بنیش ٭ چون گواه رحم اشک دیدهاست ٭ دیده
ی نم و گریه چراست ٭ **المعنی** شیخ نے بجواب سوال اپنی اہلخانہ کے کہا کہ یہ مت گمان کر کہ مجھکو رحم و محبت
ر میرا دل شفیق نہین ہی مین تو کفار پر بھی رحمت کرتا ہون اگرچہ جانین انکی کافر نعمت ہین یعنی دین
ی نعمت سے منکر مجھکو تو کتون پر بھی رحمت و بخشایش ہی جو لوگون کو پتھرون سے مارتے دیکھتا ہون
بیون انکو مارتے ہین اگر کتا کسیکو کاٹ کھاتا ہی اُسکے حق مین دعا کرتا ہون کہ خدایا یہ عادت بد
سکی اس سے چھڑا دے بیتن ان کتون کی ہر وقت یہی فکر و اندیشہ رکھتا ہون کہ خلائق سے سنگسار
ون اب مقولات حضرت مولانا رح کے ہین کہ خدا تعالی اولیا کو اسواسطے زمین پر لایا ہی کہ اُن کو
مت للعالمین بنائے جیسے آنحضرت رحمة للعالمین تھے اس لیئے کہ اولیا بھی اُنکے نائب پیرو ہین
مثل اُنکے مخلوق پر رحمت کرین اُنکو درگاہ خاص حق تعالی کیطرف بلائین اور خدا سے دعا کرین کہ انکی
خلوص و صدق بڑھائے اپنی طرف سے اُنکی ہدایت و نصیحت مین کوشش کرین جو نہو سکے دعا کرین

که خدایا انپر دروازه رحمت و ہدایت کا بند مت کر کھولدے یہ رحمت جو عالم مین درمیان عام مخلوق کے ہی
اس رحمت کے مقابل جو اُنکے ہام اور رحمت للعالمین کو انسے ہوتی ہی جزوی ہی اور اُسکی رحمت کلی اسلیے کہ
رحمت ہمقربین خدا کے ہی جو کل ہی اور ایک دریا ہی جو ہادی راہون کی ہی جب رحمت جزوی کل سے ملتی اور جا
تو رحمت کل کا جو ہادی ہی تو اسکا بنیده ہو جائیگا اور جب تک جو کوئی جزو ہی وه دریا کا کام نہین دیسکتا اسیے
وه ہر تالاب کو متشابہ بحر کے کر دیتا ہی ظاہر ہے جو راه دریا کی نہین جانتا ہی اور خود ہی دریا کی طرف نہین جاتا
پھر مخلوق کو دریا کے پاس کیسے لاسکے لیکن جب متصل بحر سے ہو جاے تو اُسوقت راه بحر تک خود لیجا
جیسے سیل نہر کا دریا کی جستجو کرتا ہی اور اسوقت مین کہ دریا تک نہین پہونچا ہی دعوت مخلوق کی کریگا تو وه تقلید
ہو گی نہ عیان اور وحی و تائید سے یعنے نہ آنکھ کی دیکھی نہ حکم الٰہی سے جو وحی ہی سُنی نہ اسکو ہمیشگی آیندا
رجوع ہی پھر اصلی ذکر کیطرف یعنے اُسی اہلخانہ شیخ نے کہا جب سب پہ رحم رکھتا ہی اور ایسا ہی جیسے گلہ کے گ
چوپان تو اپنے فرزندون کے واسطے نوحہ وزاری کیون نہین کرتا جب کبھی فصاد اجل نے اُنکے نشتر مارا
خبر نہین ہوا اور تیرا ایک آنسو نہ بہا جو رحم کے گواه ہین پھر اگر رحم ہی تو تیری آنکھین بے نم و بے گریہ ما
کیون ہین **قوله شیخ** زان عتابش گرم شد * در سخن یکبارہ بے آزرم شد * رو بزن آورد و گفتش ای
عجوز * خود نباشد فصل دی ہمچون تموز * جملہ گر مردند ایشان در حی اند * غائب و پنہان ز چشم دل کی اند
من چو بینیم شان معین پیش خویش * از چہ رو رو را کنم ہمچون تو ریش * گرچہ بیرونند از دور زمان * با منند گرد
بازی کنان * گریۂ ہجران بود یا از فراق * با عزیزانم وصالست و عناق * خلق اندر خواب می بینند شان
من بہ بیداری ہمی بینیم عیان * ز ینجہان خود را دمی پنہان کنم * برگ حس را از درخت افشان کنم * حس ا
عقل باشد ای فلان * عقل اسیر روح باشد ہم بدان * دست بستہ عقل را جان باز کرد * کارہای بستہ
ہم ساز کرد * حسہا و اندیشہ بر آب صفا * ہمچو خس بگرفتہ روی آب را * دست عقل آن خس بیک سو
آب پیدا میشود پیش خرد * خس بسی انبہ بود بر جو چو حباب * خس چو یک سو رفت پیدا گشت آب * چونکہ دست
عقل نکشاید خدا * خس فزاید از ہوا بر آب ما * آب را ہر دم کند پوشیده او * آن ہوا خندان و گریان عقل تو
چونکہ تقوی بست دو دست ہوا * حق کشاید ہر دو دست عقل را * پس حواس چیره محکوم تو شد * چون خرد
سالار و مخدوم تو شد * حس را بیخواب خواب اندر کند * تا کہ غیبہا ز جان سر بر زند * ہم بہ بیداری بہ بیند خوابہا
ہم ز گردون برکشاید بابہا * **المعنی** جب اہلخانہ نے شیخ کو بچون پر نہ رونے کے معاملہ مین عتاب کیا تو شیخ
بھی اُسپر گرم و بیمروت ہوا اور اسکی طرف مُنھ کر کے کہا ای عجوز دی مین تموز کب ہوتا ہی جو تو نے خیال کیا
یعنے غیر ممکن بات مجھسے چاہتی ہی جتنے جو مر گیے ہین سب میرے گرد مین ہین اور زنده میری چشم دل کے

غائب دنہان ہی سب ہین مین جب انکو معین اور مجسم اپنے سامنے دیکھتا ہون تو مثل تیرے منھ پیٹ
پیٹ کے کیون زخمی کرون اگرچہ وہ دور زمانہ سے باہر ہین لیکن میرے پاس ہین اور میرے گرد کھیل
رہے ہین رونا تو ہجر و فراق سے ہوتا ہی اور جب مین عزیزون سے وصل و عناق مین ہون یعنے بغلگیر
ہو رہا ہون پھر کیون روون مخلوق تو اپنے عزیزون کو خواب مین دیکھتی ہی مین بیداری مین ظاہر در ظاہر
دیکھتا ہون جب ذرا دیر کو جہان سے مین آپ کو چھپا لیتا ہون اور حواس کی پتی جھاڑ دیتا ہون اب
مقولات مولانا رح کے ہین کہ ای فلان یہ جان لے کہ حس تو اسیر عقل کی ہی اور عقل اسیر جان کی عقل
کے ہاتھ بندھے ہوے جو مراد عدم دسترسی سے ہی یہی کھولتی ہی اور اسکے مشکل کامون کو جان ہی راست
درست کر دیتی ہی یہ حسین اور اندیشے ایسے ہین جیسے آب صاف پہ گھاس کوڑہ کہ اسکے منھ کو چھپائے
ہوئے ہوتا ہی پس عقل کا ہاتھ اسکو اتار کے جب ایک طرف کر دیتا ہی تو عقل کے نزدیک وہ آب صاف
کھل جاتا ہی اسلیئے کہ حس و اندیشون کا نہر پر مثل حباب کے بڑا انبوہ تھا جب یہ خس جو حس ہی ایک طرف ہوگئی
آب ظاہر ہو گیا بس اگر عقل کے ہاتھ کو خدا نہ کھولے اور کشود نہ بخشے تو حس ہوا سے اڑ اڑ کے ہمارے
آب پر بہنایت ہی جمع ہو جائے ہوا سے مراد ہواے نفسانی اور ہمارے آب کو یہ ہوا چھپاتی ہی رہی
وہ ہوا ہی کہ اسی سے عقل تیری خندان اور گریان ہی یعنے جب خواہش نفسانی کے موافق ہوا
تو خندان ہوئی اور جو خلاف اسکے گریان البتہ تقوی جو ہوا کے دونون ہاتھ باندھ دیتا ہی تو اللہ تعالی
عقل کے دونون ہاتھ کھول دیتا ہی تب یہ حواس جو اب تجھپر غالب ہو رہے ہین تیرے محکوم ہو جاتے
ہین اور خرد تیری سالار و مخدوم ہوتی ہی تو خرد حس کو جو خواب کیوقت جاتی رہتی ہی بیخواب کے خواب
مین داخل کر دیتی ہی سب بیکار و یک کنار ہو جاتے ہین تو غیب کی باتین اور چیزین جان سے تجھپر
ظہور کرین اور جیسے خواب مین عجیب غریب چیزین دیکھتے ہین وہ بیداری مین دیکھے اور آسمان سے
بھی اس پر دروازے کھول دیتے ہین الخلاف شرح بحر العلوم مین آزرم کو آزرم آتکش کو آتکس لکھا ہی

قصہ پڑھنا شیخ ضریر کا قرآن کو از روے مصحف کے اور وقت پڑھنے کے بینا ہو جانا حکم خدا سے

دیدہ در ایام آن شیخ فقیر ✣ مصحفے در خانۂ پیر ضریر ✣ پیش او مہمان شد او وقت تموز ✣ ہر دو زاہد جمع گشتہ
چند روز ✣ گفت اینجا ای عجب مصحف چراست ✣ چونکہ نابیناست این درویش راست ✣ اندرین اندیشہ
تشویش فزود ✣ کہ جز او را نیست اینجا باش و بود ✣ اوست تنہا مصحفے آویختہ ✣ من نیم گستاخ یا آمیختہ ✣ تا بپرسم نی خمش
صبر کنم تا بصبر بر مرادی برزنم ✣ صبر کرد و بود چندین در حرج ✣ کشف شد کالصبر مفتاح الفرج ✣ صبر کنجست
... در صبر کن ✣ تا شفا یابی توزین رنج کمن ✣ صبر سوی کشف بہر نہ ہر ہست ✣ ... آمد ... ✣

المعنی فرماتے ہین کہ اس شیخ فقیر نے اُنھین دنون مین قرآن شریف ایک اندھے کے گھر مین دیکھا اور یہ اسکے پاس گیا کہ وہ ایام تموز تھے اور یہ اور وہ دونون زاہد چند روز وہان اکٹھے رہے اس زاہد نے تعجب سے دل مین کہا کہ یہ فقیر تو سچ مچ کا اندھا ہی پھر یہ قرآن یہان کیون ہی اُسی سوچ مین بہت تشویش پیدا ہوئی کہ اس درویش کے سوا اور کسی کی بود باش یہان ہی نہین اکیلا وہ ہی مصحف لٹکا ہوا ہی کیسے پوچھون نہ مین ایسا گستاخ ہون نہ ایسی بڑی میری اس سے ملت ہی بہتر یہ ہی چپ ہون صبر کرون تو صبر کے سبب سے مراد پر پہونچون آخر صبر کیا اور چند روز اس تنگی مین رہا آخر اُسپر کھُل گیا اسواسطے کہ صبر مفتاح الفرج ہی ای برادر صبر ایک خزانہ ہی تو صبر کر تو اس رنج کہن سے شفا پائے صبر ہر بھید کے کشف کی راہ بتاتا ہی صبر اگرچہ تلخ ہی لیکن پھل اُسکا شیرین ہی

## صبر کرنا لقمان کا جو دیکھا کہ حضرت داؤد آہن سے زرہ کے حلقے درست کرتے ہین اور نہ پوچھنا اور صبر کرنا

قولہ رفت لقمان سوی داؤد از صفا * دید کو میکرد ز آہن حلقہا * جملہ را با ہم گرد رمی فگند * ز آہن فولاد آن شاہ بلند * صنعت زراد او کم دیدہ بود * در عجب میماند وسواسش فزود * کاینچہ شاید بود دایم ازو که چہ میسازی زحلقہ تو بتو * باز با خود گفت صبر اولی ترست * صبر با مقصود زوتر رہبرست * چون نپرسی زود تر کشفت شود * مرغ صبر از جملہ پران تر بود * ور بپرسی دیر تر حاصل شود * سہل از بے صبریت مشکل شود * لقمان تن بزد اندر زمان * شد تمام از صنعت داؤد آن * پس زرہ سازید در پوشید او * پیش لقمان کریم صبر خو * گفت این نیکو لباس ست ای فتا * در مصاف و جنگ دفع زخم را * گفت لقمان صبر نیکو ہم دمیست کو پناہ و دافع ہر جا غمیست * صبر را با حق قرین کرد ای فلان * آخر والعصر را آنکہ بخوان * صد ہزاران کیمیا حق آفرید * کیمیائی ہمچو صبر آدم ندید * المعنی زراد زرہ ساز ایک دن حضرت لقمان از روئے صفا حضرت داؤد کیطرف گئے دیکھا کہ وہ لوہے کے حلقے بنا بنا کے ایک دوسرے مین ڈالتے تھے انھون نے صنعت زرہ گری کی نہین دیکھی تھی اُنکو دیکھ دیکھ کے تعجب و وسواس بڑھا کہ ان حلقون کا کیا ہوگا اُنسے پوچھون کہ ان تو بتو حلقون سے کیا بناتے ہو پھر دل مین کہا کہ صبر بہتر ہی صبر مقصود کی طرف جلدی رہبری کرتا ہی اسلیئے کہ ہر بات نہ پوچھنے سے جلدی کھُلجاتی ہی مرغ صبر کا جملہ پرندون سے پرندہ تر ادر اگر پوچھے تو دیر ہوتی ہی اور بے صبر کے سہل چیز مشکل ہوجاتی ہی بس جب لقمان نے صبر کیا اور خاموش رہے دم بھر مین وہ صنعت حضرت داؤد کے ہاتھ سے تمام ہو گئی پھر انھون نے اُن حلقون کی زرہ بنا کے سامنے پہنی اور کہا ای جوان یہ بھی ایک اچھا لباس ہے

نگ و مصاف مین زخم بچانے کیواسطے لقمان نے کہا یہ تو ہی لیکن صبر بہت ہی اچھا ہمدم ہی ہر غم کی پناہ اور ہر غم
ہر جگہ دافع ہی اللہ تعالیٰ نے صبر کو قرین حق کا کیا ہی تو اے فلان آخر سورۂ والعصر کو پڑھ کہ تواصوا بالحق و
اصوا بالصبر یعنے وصیت کرتے ہین ساتھ حق کے اور وصیت کرتے ہین ساتھ صبر کے بس صبر کو موازنہ مین
ق کے رکھا ہی لاکھون طرح کی کیمیا حق نے پیدا کی ہین مگر آدم نے صبر جیسی کوئی کیمیا نہ دیکھی الخلاف
شرح بحر العلوم مین کہ جو کو گرہ لکھا ہی

## بقیہ قصہ اندھے کا اور قرآن پڑھنا اُس کا

لہ مرد مہمان صبر کرد ناگہان × کشف گشتش حال مشکل در زمان × نیمشب آواز قرآن را شنید × جست از خواب
ن عجائب را بدید × کہ ز مصحف کور میخواند درست × گشت بی صبر و ز کور آن حال جست × گفت چون در چشمہا یت
بست نور × چون ہمی بینی ہمی خوانی سطور × انچہ میخوانی بر وافتادہ × دست را بر حرف او بنہادہ × اصبعت
رسیر پیدا میکند × کہ نظر بر حرف داری مستند × گفت ای گشتہ ز جہل تن جدا × این عجب میداری از صنع خدا ×
ن ز حق در خواستم کای مستعان + بر قرأت من حریصم ہمچو جان + نیستم حافظ مرا نوری بدہ + در دو دیدہ وقت خواندن
کرہ + باز دہ دو دیدہام را آنزمان + کہ بگیرم مصحف و خوانم عیان + آمد از حضرت ندا کای مرد کار + ای بہر رنج با امیدوار
ظن است و امیدی خوش ترا × کہ ترا گوید بہر دم بر ترا × ہر زمان کہ قصد خواندن باشدت × یا ز مصحفہا قرأت بایدت
ن در آندم واد ہم خشمے ترا × تا فرو خوانی معظم جوہرا + یعنی مرد مہمان نے جو صبر کیا ناگہان سیر فوراً حال اُس
ل کا کشف ہو گیا اور کھل گیا آدھی رات کو اُس نے آواز قرآن کی سُنی سوتے سے چونک پڑا اور وہ
ائب دیکھا کہ اندھا مصحف کو ٹھیک ٹھیک پڑھ رہا ہی اُس کا صبر جاتا رہا اور اندھے سے حال پوچھا کہ
ری آنکھون مین نور ہی نہین تو کیسے دیکھتا ہی اور کیسے سطرین پڑھتا ہی جو کچھ پڑھتا ہی اُسکی طرف متوجہ ہی
ر ہاتھ کو ٹھیک حرف پر رکھے ہی اُنگلی تیری حرفون پر ایسی ٹھیک چلتی ہی کہ یہی ہمکو سند ہی کہ تو حروف دیکھتا ہے
ھے نے کہا ای شیخ تو تو جہل تن سے جدا ہی اسکو صنع الٰہی سے کیسے عجب جانتا ہی مین نے اللہ سے دعا مانگی
ب مستعان مجکو دل و جان سے قرأت قرآن کی حرص ہی مین حافظ نہین ہون مجھکو نور دے اور پڑھنے کے
نت دونون آنکھین روشن کر دے بیکرہ و کرہ بفتح اول و کسر ثانی کریہ و نا مرغوب اُسوقت میری آنکھین مجھکو
یر دے کہ قرآن اُٹھاؤن اور ظاہر پڑھنے لگون بس حضرت عزت سے ندا آئی کہ ای مرد کار یعنے ہمارے
م کا آدمی ہی اور ہر رنج مین تو ہمسے امیدوار ہوتا ہی تجھکو ہمپر نہایت خوش گمانی ہی اور امید بھی تیری
ہی ہی کہ تجھکو ہر دم ہماری طرف کو کہتی ہی کہ بڑھ اور بڑھ جسوقت تجھکو قصد قرآن پڑھنے کا ہو یا مصحفون سے قرأت
خواہان ہو اُسوقت مین تجھکو آنکھین دونگا تا تو اس معظم جوہر کو پڑھ سکے جو آہر مین الف زائد ہی جیسے سلطان

در دریشہ این قولہ ہمچنان گرد سرانگاہی کہ من + و اکشایم مصحف اندر خواندن + آن خبیری کو نشد غافل ز کار + آن گرامی بادشاہ کردگار + باز بخشد بینشم آن شاہ فرد + در زمان ہمچون چراغ شب نورد + زین سبب نبود ولی را اعتراض + ہرچہ بستاند فرستد ز اعتیاض + گر بسوزد باغت انگوری دہد + در میان ماتمت سوری دہد + آن شل بیدست را دستی دہد + کان غمہا را دل مستی دہد + لانسلّم و اعتراض از ما برفت + چون عوض می آید از مقصود رفت + چونکہ بی آتش مرا گرمی رسد + راضیم گر آتشم ما را کشد + چونکہ بیچشمت ببخشد دیدنی + این چنین کور است چشم روشنی + بی چراغی چون دہد او روشنی + گر چراغت شد چہ افغان میکنی + المعنی اعتیاض عوض دنیا اندھا کہتا ہے جیسا اُس نے مجھے فرمایا تھا ویسا ہی ہوتا ہی جسوقت مین قرآن پڑھنے کو کھولتا ہون تب وہ خبیر جو کبھی اپنے کام سے غافل نہین اور وہ گرامی بادشاہ کردگار شاہ فرد فوراً مجھکو بینائی لوٹ کے دیتا ہی جیسے چراغ شب نورد کہ بجھنے کیوقت کبھی یہ معلوم ہوتا ہی کہ بجھ گیا اور اُسی حال مین وہ چمک اُٹھتا ہی علی ہذا بار بار اس قسم سبب سے ولی کو تو اعتراض ہوتا نہین اسواسطے جو چیز کہ وہ لے لیتا ہی اُس کا عوض بھیجتا ہی اگر تیرے باغ کو جلا دے تو تجھکو پکے پکائے انگور دے اور اگر ماتم مین ڈالے تو اسی ماتم سے سور خوشی پیدا کر دے شل بے ہاتھوالے کو دست وقوت دیتا ہی اور فرط غم سے جو لوگ کان غم کے ہوگئے ہین اُنکے دلون کو انھین غمون مین مستی بخشتا ہی کہ وہ اس مین مست ہوتے ہین ہم سے تو لانسلّم و اعتراض سب گئے اور محو ہوئے جو ہمارا عوض موٹے مقصود سے مل رہا ہی مثلاً جب بے آگ کے ہمکو گرمی پہونچے اور ہماری آگ کو وہ بجھا دے تو ہم راضی ہین ہمارا اگر بگڑتا کیا ہی اور بنتا ہی اور جو بے آنکھونکے تجھکو روشنی بخشے تو کیا کہنا ایسی تو کوری جو بے چشم روشنی ہی جب بے چراغ کے وہ روشنی دیتا ہی پھر اگر تیرا چراغ ہو گیا تو کیون افغان کرتا ہی بگاڑتی کیا ہی

## قصہ اولیا کا کہ راضی احکام الٰہی پر تھا اور تبدیل حکم خوشامد نہین کرتا تھا

قولہ بشنو اکنون قصۂ آن رہروان + کہ ندارند اعتراضی در جہان + ز اولیا اہل دعا خود دیگرند + کہ ہمی دوزند وگاہے میدرند + قوم دیگر می شناسم ز اولیا + کہ دہان شان بستہ باشد از دعا + از رضا کہ ہست رام آن کرام + جستن رفع قضاشان شد حرام + در قضا ذوقی ہمی بینند خاص + کفر شان آید طلب کردن خلاص + حسن ظنے بر دل ایشان کشود + کہ نپوشد از غمی جامہ کبود + ہرچہ آید پیش ایشان خوش بود + آبحیوان گردد ار آتش بود + زہر در حلقوم شان شکر بود + سنگ اندر راہ شان گوہر بود + جملگی یکسان بود شان نیک و بد + از چہ باشد از حسن ظن خود + کفر باشد نزد شان کردن دعا + کای اِلٰہ از ما بگردان این قضا + المعنی فرماتے ہین کہ اب قصہ اُن راہروون کا سُن جو جہان مین کسی قسم کا اعتراض نہین رکھتے اولیا مین ایک فریق اہل دعا ہی کہ وہ کبھی سیتے ہین اور کبھی پھاڑتے ہین کہ مراد دعا نیک و بد سے ہی اور ایک قوم اور ہین اولیاسے

ن انکو پہچانتا ہون کہ انکے منھ دعا سے بند ہین بس خدا کی رضا ان بزرگون کی مطلع ودام ہی ایسی بات کا
ھونڈھنا جسمین دفع قضا کا ہو اُن کے نزدیک حرام ہی وہ قضا مین ایسا ایک خاص مزہ پاتے ہین کہ اُس سے
بات ڈھونڈھنے کو کفر جانتے ہین اُنکے حسن ظن نے اُنکے دل پر ایسا دروازہ کھول دیا ہی کہ ہرگز کسی غم
ے سیاہ پوش نہین ہوتے جو اُنکے سامنے آتا ہی یہ اُس سے خوش ہین اگر آگ ہو تو آبحیوان جانین زہر
ن کے حلق مین ہو شکر جانین پتھر اُن کی راہ مین ہو گوہر ہو جائے جملہ نیک و بد جو کچھ ہی سب کو یکسان جانتے ہین
ر یہ بات اُن مین کس سبب سے ہی حسن ظن سے کہ کسی کو برا جانتے ہی نہین اُن کے نزدیک یہ دعا کرنا کہ ای معبود
ہم سے اس قضا و حکم کو لوٹا دے کفر ہی

## سوال بہلول کا ایک بزرگ سے اور جواب اُس کا

لہ گفت بہلول آن یکی درویش را ✤ چونی ای درویش واقف کن مرا ✤ گفت چون باشد کسی کہ جاودان ✤ بر مراد
رود کار جہان ✤ سیل جوہا بر مراد او روند ✤ اختران زانسان کہ او خواہد شوند ✤ زندگی و مرگ سرہنگان او ✤
مراد او روانہ کو بکو ✤ ہر کجا خواہد فرستد تعزیت ✤ ہر کجا خواہد ببخشد تہنیت ✤ سالکان راہ ہم بر کام او ✤ ماندگان
ہ ہم در دام او ✤ ہیچ دندانی نخندد در جہان ✤ بی رضا و امر او فرمان روان ✤ بی رضای او نیفتد ہیچ برگ ✤ بیقضا
نیاید ہیچ مرگ ✤ بی مراد او نجنبد ہیچ رگ ✤ در جہان زاوج ثریا تا سمک ✤ گفت ای شہ راست گفتی ہمچنین ✤
فر سیمای تو پیدا ست این ✤ آن وصد چندانی ای صادق ولیک ✤ شرح کن این را بیان کن نیک نیک ✤
ینانکہ فاضل و مرد فضول ✤ چون بگوش او رسد آرد قبول ✤ آنچنانش شرح اندر کلام ✤ کہ ازان ہم بہرہ
یابد جان عام ✤ ناطق کامل چو خوان باشی بود ✤ بر سر خوانش ز ہر آشی بود ✤ کہ نماند ہیچ مہمان بینوا ✤
کسی یابد غذای خود جدا ✤ ہمچو قرآن کہ بمعنی ہفت توست ✤ خاص را ہم عام را مطعوم دروست ✤ گفت این
ی یقین شد پیش عام ✤ کہ جہان در امر یزدانست رام ✤ ہیچ برگی در نیفتد از درخت ✤ بیقضا و حکم آن
سلطان بخت ✤ از دہان لقمہ نشد سوی گلو ✤ تا نگوید لقمہ را حق کادخلوا ✤ میل و رغبت کان زمام آدمیست
جنبش آن رام امر آن غنیست ✤ در زمینہا و آسمانہا ذرہ ✤ پر نجنباند نگردد پرہ ✤ یعنی بہلول نے ایک درویش
سے کہا کہ تیرا کیا حال ہی مجھکو خبردار کر کہا ایسا جیسے کسی شخص کی مراد پر ہمیشہ جہان چلتا ہو دریا نہرین حسب
مراد اُس کے چلین ستارے وہ جیسا چاہے ویسے ہو جائین موت وحیات یہ دونون سرہنگ اُسکی مرضی موافق
گلی گلی مین پھرتے ہون جہان چاہے وہان تعزیت بھیجدے جسکو چاہے مبارکباد بخشے سالک راہ خدا
کے بھی اُس کے قدم پر چلین درماندے راہ کے اُس کے جال مین پھنسے ہون کوئی ایک دانت جہان مین
بے رضا اور امر اس فرمانروا کے نہ ہل سکے بے رضا اُس کے کوئی پتا کسی درخت کا گرے نہ بیقضا اُسکے کسی کو

بہلول نے کہا اے بادشاہ تو نا... کتک کوئی رگ ہل سکے جہان مین اوج ثریا تک کوئی
مرگ آوے نہ بے مراد اُس کے جہان مین اوج ثریا ...
سچ کہا ایسے ہی ہی اور تیری فرسیما سے یہ سب ظاہر بلکہ یہ سب اور ایسے سو چند اور ای صادق سبب کچھ تو ہی لیکن
اپنے اس بیان کی خوب اچھی شرح تو کردے اور بیان بھی کر ایسا کہ فاضل اور فضول جسکے کان مین پہونچے
اُس کو مانے اور ایسی شرح کر اُسکی اپنے کلام مین جس سے جان عام بہرہ یاب ہو ظاہر ہی ناطق کامل
خوان باش ہوتا ہی اُس کے خوان پر ہر قسم کا آش و طعام ہوتا ہی خوان باش سردار خوان تا کوئی مہمان بھوکا اور
نہ رہے ہر کوئی اپنی جدی غذا پائے جیسے قرآن جس مین سات تہ کے معنی ہین خاص و عام سب کا طعام اسمین
درویش نے کہا بھلا یہ تو عام کے نزدیک بھی یقین ہی کہ جہان حضرت ایزد کا رام و مطیع ہی کوئی پتا درخت کا
بیرضائے اُسکے اور بے حکم اُس سلطان بخت کے نہین گر سکتا سلطان بخت یعنے چاہے جیسا جس کا
نصیب کرے جیسا کہ فرمایا و ما تسقط من ورقة الا یعلمہا یعنے کوئی پتا درخت کا نہین ٹوٹتا ہی گر وہ اُسکو جانتا
مقدور کیا ہی کہ دہن سے گلو تک لقمہ جا سکے جب تک حق تعالی لقمہ سے فادخلوانہ کہے ای داخل ہو میل و رغبت
جو مراد ہوا و ہوس سے ہے کہ یہ انسان کے لگام بنی ہین اس کو کھینچے کھینچے پھرتے ہین اُنکی جنبش و
بھی اُسی غنی بے پروا کے امر سے ہی دونون سے چاہے جسکو باد دے چاہے جسکو تیز کر دے ساری زمین
اور تمام آسمانون مین ایک ذرہ پر نہ ہلا سکے نہ کوئی پرہ یعنے برگ کاہ لوٹ پوٹ ہو سکے انخلاف نسخ
بحر العلوم مین لفظ ہم خاص را کے بعد رہگیا ہی **قولہ** جز بفرمان قدیم نافذش + شرح نتوان کرد جلدی نیست
خوش + کہ شمر و برگ درختان را تمام + بے نہایت کی شود در نطق رام + این قدر بشنو کہ چون کلی کار + می نگردد
جز بامر کردگار + چون قضای حق رضای بندہ شد + حکم او را بندہ خواہندہ شد + بے تکلف نی پی مزد ثواب
بلکہ طبع او چنین شد مستطاب + زندگی خود نخواہد بہر خود + نی پی ذوق حیات مستند + ہر کجا امر قدم را مسلکیست
زندگی و مردگی پیشش یکیست + بہر یزدان میزید نی بہر گنج + بہر یزدان میمرد نز خوف و رنج + ہست
ایمانش براہ خواہ او + نی برای جنت و اشمار و جو + ترک کفرش ہم برای حق بود + نی ز بیم آنکہ در
آتش شود + اینچنین آمد ز اصل آن خوی او + نی ریاضت نی وجست و جوی او + آنگہان خندد کہ او بیند
رضا + ہمچو حلوای شکر او را قضا + بندۂ کش خو و خصلت این بود + نی جہان بر امر و فرمانش رود + پس
چرا لابہ کند او یا دعا + کہ بگردان ای خداوند این قضا + مرگ او و مرگ فرزندان او + بہر حق پیشش چو حلوا
در گلو + نزع فرزندان بر آن با وفا + چون قطائف پیش شیخ بینوا + پس چرا گوید دعا الا مگر + در دعا بیند
رضای داد گر + آن شفاعت و آن دعا نز رحم خود + میکند آن بندۂ صاحب رشد + رحم خود را او ہمان دم سوختست
کہ چراغ عشق حق افروختست + دوزخ اوصاف او عشق ست او + سوخت مر اوصاف او را مو بمو

ہر طرِ دقی این فرِ دقی کی شناخت + چون دقوقی کو درین دولت بتافت المعنی طروق راه رونده ایسے ہی فرِ دوق فرق کنندہ قطائف لوزینہ ونان لوزینہ اور سویان وہی درویش کہتا ہی تم ایسی جلدی اُسکی شرح چاہتے ہو مگر شرح اُسکی بدون فرمان قدیم ونافذ حق کے نہین کرنا چاہیئے اور جلدی اچھی نہین جسکا یہ حال کہ مثل برگ درختون کے ہی پھر برگ درختون کے کون گن سکتا ہی اور جو شے بے نہایت ہی وہ نطق کی مطیع کب ہو سکتی ہی بس تو اتنا ہی سُن لے کہ کوئی کام بدون امر کردگار کے نہین ہوتا اور جب قضائے حق رضا و خشنودی بندہ کی ہوئی اور اُسکے حکم کا بندہ خواہندہ ہوگیا تو بے تکلف اس مین مزدوری و ثواب کو کچھ دخل نہین ہی بلکہ خود اُسکی طبیعت مستغنی ایسی ہو جاتی ہی کہ وہ بندہ زندگی اپنی نیکے واسطے اور مزہ لذت زندگی مستند کے واسطے کہ جسکو میٹھہ دے چکا ہے نہین چاہتا جہان کہین امر حق کا مسلک ہی وہان اس بندہ کے سامنے اپنی زندگی و مُردگی اس امر کے مقابل ایک ہی یہ خدا کے واسطے جیتا ہی نہ گنج کے واسطے ایسے ہی خدا کے واسطے مرتا ہی نہ خوف و رنج سے اس کا ایمان خواہش خدا کی ہی نہ جنت اور اُس کے میوون اور نہرون کیواسطے اُسنے جو کفر کو ترک کیا ہی وہ بھی اُسی کے لیئے ہی نہ آتش دوزخ مین داخل ہونیکے خوف سے غرض اُسکی اصل ہی سے ایسی خو ہی نہ کچھ ریاضت و جستجو سے یہ بات ہو وہ اُسوقت خرم و خندان ہوتا ہی جو خدا کی رضا و خوشنودی دیکھتا ہی اُسکو قضا مثل حلوا و شکر کے ہی بس وہ بندہ جسکی ایسی خو خصلت ہو کیسے نہین جہان اُسکے حکم مین چلیگا پھر کیون وہ خوشامد کرے یاد عا کہ یا خداوندا اس حکم کو پھیر دے بس اُسکو اپنی موت اور فرزندون کی موت ایسی شیرین ہی جیسے کسی کی حلق مین حلوا ہو اُسکو نزع اپنے فرزندون کی ایسی جیسی لوزنیہ یا سویان اور وہ کیون دعا کرے مگر اس خیال سے نہ اُس حاکم دادگر کی رضا دعا مین ہی جیسے کہ فرمایا ادعونی استجب لکم مانگو مجھسے مین قبول کرونگا واسطے تمہارے اس رضامندی کی راہ سے تو مضائقہ نہین کریگا ورنہ وہ محتاج دعا کا کب ہے سو اس دعا کو بھی اورون کے حق مین شفاعت سمجھو نہ یہ کہ اپنے اوپر رحم کھا کے دعا کرے وہ صاحب ارشاد اورون کی ہدایت کو دعا کرے گا اُس نے تو اپنے او پر رحم کرنیکو اُسی وقت پھونک دیا جس وقت کہ چراغ عشق کا جلایا اوصاف بشری جو کچھ اُس مین تھے اُن اوصاف کا دوزخ اس کا عشق ہی اور اُس نے اُس دوزخ مین بال بال اُن اوصاف کا پھونک دیا ہر راہ چلنے والون نے جو اس راہ مین چلے ہین ایسا فارق پن کب پہچانا ہی اور کون ایسا فارق ہوا ہی کسکو ایسی تمیز ملی ہان دقوقی البتہ وہ اس دولت مین ساعی و شتابندہ ہوا اور مثل اُسکے کون گذرا ہے

## قصۂ دقوقی رحمۃ اللہ علیہ اور اُن کی کرامات کا

ذلہ آن دقوقی داشت خوش دیباجۂ + عاشق و صاحب کرامت خواجۂ + بر زمین میشد چو مہ بر آسمان + شب روان را گشتہ زو روشن روان + در مقامی مسکنے کم ساختی + کم دو روز اندر دہی انداختی + گفت در یک خانہ با شم گر دو روز

عشق آن مسکن کند در من فروز ٭ غرة المسکن احاذر بالنا ٭ انقلی یا نفس سافر للغنا ٭ لا اعود خلق قلبی بالمکان ٭ کی یکون خالصا فی الامتحان ٭ روز اندر سیر بد شب در نماز ٭ چشم اندر شاه باز او همچو باز ٭ منقطع از خلق نی از بد خوئی ٭ منفرد از مرد و زن نی از دوئی ٭ نیک و بد را مهربان و مستقر ٭ بهتر از مادر شهی تر از پدر ٭ گفت پیغمبر شما را ای مهان ٭ چون پدر هستم شفیق و مهربان ٭ زان سبب که جمله اجزای منید ٭ جزو را از کل چرا بر میکنید ٭ جزو از کل قطع شد بیکار شد ٭ عضو از تن قطع شد مردار شد ٭ تا نه پیوندد بکل بار دگر ٭ مرده باشد نبودش از جان خبر ٭ در بجنبد نیست خود او را سند ٭ عضو نو بریده هم جنبش کند ٭ جزو ازین کل گر برد یکسو بود ٭ این نه آن کل است کو ناقص شود ٭ قطع و وصل او نیاید در مقال ٭ چیز ناقص گفته شد بهر مثال ٭ مر علی را بر مثال شیر خواند ٭ شیر مثل او نباشد گر براند ٭ از مثال و مثل و فرق آن بران ٭ جانب قصهٔ دقوقی باز ران ٭ المعنی شب بدو فتح راه زند و اہل اللہ شب بیدار

یعنے دقوقی حال سلوک مین بہت اچھی صورت رکھتا تھا اور عجیب طریق کہ عاشق تھا اور صاحب کرامت اور خوار جیسے آسمان پر چاند پھرتا ہی اور سریع السیر یہ زمین پر مثل چاند کے پھرتا تھا اور کہین جمتا نہ تھا اور جو لوگ شب بیدار شب بیدار تھے انکی جائین اس سے روشن ہو گئی تھین ایک مقام مین مسکن نہین کرتا تھا دو روز سے بھی کم کسی گانون مین رہتا کہتا تھا کہ اگر مین ایک گھر دو روز ہونگا تو عشق اس مسکن کا میرے دل مین فروغ پکڑیگا بس عزیز ہونے مسکن سے مین بچتا ہون اس سے نقل کر ای نفس اور سفر کر واسطے غناکے اپنے دل کی خلقت کو مکان کے رہنے کی عادت نہین ڈالتا اگر ایسا ہوگا تو امتحان مین کب کھرا اور خالص نکلیگا دن مین سیر و تماشہ کرتا رات کو نماز مین ہوتا آنکھین دید شاہ مین باز اور باز کی طرح خود پرواز مین مخلوق سے منقطع لیکن نہ یہ کہ بدخوئی سے منفرد مرد و زن سے مگر نہ ایسا کہ دوئی سے کہ آپکو اور کچھ سمجھتا اور ون کو اور کچھ جملہ پہ مہربان اور جملہ کا جائے قرار خواہ نیک ہو خواہ بد مہربانی مین بہتر ماں سے اور شیرین تر باپ سے شہی بمعنی شیرین تر گویا ترجمہ اشہی کا ہی آنحضرت نے فرمایا کہ اے سردارو مین تمہارے لیے مثل پدر کے شفیق و مہربان ہون اس سبب سے کہ تم سب میری ہی اجزا ہو پھر جز کو کُل سے کیون جُدا کرتے ہو یعنے مجھسے کیون دور بھاگتے ہو یہ بھی جانتے ہو کہ جب مین کُل ہون تم جزو ہو تو جزو کُل سے جُدا ہو کے بیکار نہین ہو جاتا جیسے عضو کہ تن سے جُدا ہوا اور مردار ہوا اور جب تک پھر کل سے پیوند نہین پاتا مردہ ہوتا ہی اسکو اپنی جان کی خبر نہین ہوتی اگر وہ جنبش کرے تو خود اسکی سند نہین کہ تازہ کٹا ہوا عضو بھی تو جنبش کرتا ہی اسکی جنبش بھی ویسی ہی ہو جزو کہ اس کل سے جدا ہوگا علیحدہ کر دیا جائیگا اور ناقص ہوگا مگر یہ کل ایسا نہین کہ کسی جزو کے نہونے سے ناقص ہووے اس کا قطع اور وصل ایسا نہین جو گفتگو مین سمائے اور مین نے جو کچھ کہا مثال کے طور پہ کہا کہ وہ ناقص ہی مثلاً حضرت علی کو مثال کی راہ سے

ی نے شیر کہا لیکن شیر مثل اُنکے کب ہی گو اُس نے کہا اب فرماتے ہین کہ تو مثال و مثل اور اُنکے فرق سے الگ ہو اور دقوقی کیطرف لوٹ چل

## لوٹنا طرف قصہ دقوقی رحمۃ اللہ علیہ کے

له آنکه در فتوی امام خلق بود + گوی تقوی از فرشته میر بود + آنکه اندر سیر مه را مات کرد + هم ز دینداری او دین
لک خورد + با چنین تقوی و اوراد و قیام + طالب خاصان حق بودی مدام + در سفر معظم مرادش آن بُدے +
دمی با بندهٔ خاصی زدی + این همی گفتی چو میرفتی براه + کن قرین خاصگانم ای اله + یارب آنها را که بشناسد دلم
رهٔ لبسته میان و محلم + وآنکه نشناسد تو ای یزدان جان + بر من محجوب شان کن مهربان + حضرتش گفتی که ای صدر
مین + این چه عشق ست وچه استسقاست این + مهر من داری چه میجوئی دگر + چون خدا با تست چه جوئی بشر +
گفتی یارب ای دانای راز + تو کشودی در دلم راه نیاز + درمیان بحر اگر بنشسته ام + طمع در آب سبوهم بسته ام +
بود او دم نو دفعه مراست + طمع در نعجه حریفم هم بجاست + حرص اندر عشق تو فخر ست و جاه + حرص اندر غیر تو ننگ و تباه
موت و حرص نران پیشی بود + وآن میزان ننگ و درویشی بود + حرص مردان از ره پیشی بود + در مخنث حرص سوے
س رود + آن یکی حرص از کمال مردیست + آن دگر حرص افتضاح و سردیست + آه سری هست اینجا بس نهان +
سوی خضری شود موسی دوان + همچو مستسقی کز آبش سیر نیست + بر هر آنچه یافتی بالله مایست + بی نهایت حضرتست
ن بارگاه + صدر را بگذار صدر تست راه + المعنی وہ دقوقی علم و فتوی مین تو ایسا کہ امام خلق کا تھا اور
وی مین گیند فرشتو نسے لیجاتا ای فرشتون پر سابق تھا سیر مین تو ماہ کو مات کیا یعنے نہایت پھرنے الا
ماہ بھی با این سریع السیری اُس سے ہارا تھا اور دین مین ایسا کامل کہ دین خود اس پر رشک کرتا تھا کہ
ل اسکے مین کامل ہوتا باوصف ایسے تقوی اور ورد وظائف اور قیام نماز کے ہمیشہ خاصان خدا کا
لب بھی سفر مین بڑی مراد اُسکی یہی ہوتی تھی کہ ایک دم کو بھی کسی بندۂ خاص سے مل لیتا اور ملاقات
جاتی جب راہ چلتا تو یہی کہتا جاتا کہ ای معبود میرے مجھکو مصاحب اپنے خاص لوگون کا کر اے رب
رے وہ لوگ جنکو میرا دل پہچانتا ہی اُنکا مین میان بستہ اور خدمتگار اور محمل یعنے باربردارندہ۔ گویا غلام
بوجھ ڈھونے والا ہون محمل بضم بصیغۂ فاعل باربردارندہ اور جنکو میرا دل نہین پہچانتا اور مین اُنسے
وب پوشیدہ ہون اُنکو تو ای یزدان جان مجھپر مہربان کر دے آسکے جواب مین حضرت رب العزت اُس سے
تے کہ ای صدر نشین مہین یہ تیرا کیسا عشق مجھسے ہی اور یہ کیسا استسقا عشق کا تجھکو ہی کہ عشق سے تیری پیاس
نہین بجھتی تو تو میری محبت رکھتا ہی پھر اور کو کیا ڈھونڈھتا ہی جب خود خدا تیرے پاس ہی پھر بشر کی تلاش
مجھکو کیون ہی تو وہ کہتا ای رب اے دانائے راز تو ہی نے میرے دل پہ یہ راہ نیاز کی کھولدی ہو کہ اگرچہ

خود دریا مین بیٹھا ہون دریا مراد عشق الٰہی سے ہی مگر طمع مجھکو گھڑون کے پانی مین بھی ہی کہ اُنسے بھی کچھ پالون
گھڑے مراد اور کالمون سے مین حضرت داؤد کے مثل ہون کہ نوے بھیڑین انکے پاس تھین اور انکے حرام
کے پاس ایک بھیڑ تھی اُنکو اُس ایک کی بھی طمع تھی واضح ہو کہ حضرت داؤد کی نوے بیبیان تھین اور یاوریا
سالا تھا اُس کے ایک بی بی تھی اُسکو بھی یہ لینا چاہتے تھے آخر جب وہ مارا گیا تو اُنھون نے لی جیسا
قرآن مجید مین ہی اِنَّ ہٰذا اخی لہ تسع وتسعون نعجۃ ولی نعجۃ واحدۃ فقال اکفلنیہا وعزنی فی الخطاب یعنی بیشک
میرا بھائی ہی اُسکی ننانوے بھیڑیان ہین اور میری ایک ہی ہی سو یہ کہتا ہے کہ بھیڑ بھی میرے حوالہ کردے اور
مین وہ مجکو دبائے لیتا ہی کہ میری بھیڑ لے لے حضرت داؤد نے کہا کہ اسنے ظلم کیا جو تیری ایک بھیڑ تجھسے مانگتا
باوصف اتنی بھیڑون کے مختصر بیان اس کا یہ ہی کہ اوریا کی عورت سے اُنکو عشق ہو گیا تھا آخر اسکو ایسی
لڑائی پر بھیجا کہ وہان وہ مارا گیا اور عورت اُسکی اُنھون نے کر لی حضرت رب العزت نے دو فرشتے بھیڑ والے
باہم جھگڑتے ہوے اُنکے پاس بھیجے اور اُنھون نے اُن سے سوال کیا جو آیہ کریمہ سے ظاہر اور بعد اُنکے جواب
غائب ہو گئے حضرت داؤد متنبہ ہوکے استغفار و زاری مین مشغوف ہوے تھے مولانا کے شعر مین نود سے
کثرت ہی نہ عدد معین تا مخالفت آیہ کریمہ سے نہ ہو حرص تیرے عشق کی فخر و جاہ ہی اور غیر کے عشق کی
و خواب ہی جو لوگ نر اور مرد ہین اونکو خواہش و حرص پیشی کی ہوتی ہی کہ ہم سب سے آگے بڑھکے ہون
ہر بات مین سب سے آگے اور جو حیز و نامرد ہین اُنکے ملک و حصہ مین تنگ و محتاجی ہے فرودن
حرص پیشی کی راہ سے ہوتی ہی کہ ہر دم قدم آگے کو بڑھا رہے اور مخنث مین اس بات کی حرص کہ پیچھے کو
وہ ایک حرص تو کمال مردانگی سے ہی اور وہ دوسری فضیحت و سردی سے ہی اب مولانا رح
حسرت و افسوس سے ایک آہ عاشقانہ کرکے فرماتے ہین کہ یہان ایک بڑا بھید چھپا ہوا ہی کہ خضر
پیچھے جو صرف نبی تھے حضرت موسیٰ کو جو رسول اولوالعزم تھے دوڑایا چنانچہ حضرت خضر کے ساتھ اُنکو جانا
ہوا تھا اور کچھ راز خضر سے کہے گئے تھے اُنسے نہین کہے تو مستسقی بن جیسے وہ پانی سے سیر نہین ہوتا
جو کچھ تونے پا لیا ہی قسم ہی خدا کی اس پر مت ٹھہر جا اور بس مت کر یہ بارگاہ بڑی بے نہایت حضرت
یعنی جسکو تو حضرت سمجھا ہی حضرت نہین ہی حضرت بہت دور ہے ابھی تو راہ ہی ہی تو صدر اسکو مت سمجھ
خیال چھوڑ یہ راہ اسکی ہی تو اس راہ سے صدر جانکر سیر مت ہو اسلیئے کہ اس راہ کی انتہا نہین

## بھید ڈھونڈھنا موسیٰ کا خضر سے باوجود کمال قربت و رسالت کے

قولہ از کلیم حق بیاموز ای کریم ✤ بین چہ میگوید زمشتاقی کلیم ✤ با چنین جاہ و چنین پیغمبری ✤ طالب خضرم ز خود بینی بری
موسیا تو قوم خود را هشتۂ ✤ در پی آن نیکوی سر گشتۂ ✤ کیقباد ی رستہ از خوف و رجا ✤ چند پوئی چند گردی تا کجا

آن تو با تست و تو واقف برین * آسمانا چند پیمائی زمین * گفت موسیٰ این ملامت کم کنید * آفتاب و ماہ را
کم زنید * میروم تا مجمع البحرین من تا شوم مسحوب سلطان زمن * اجعل الخضر لامری سببا * ذاک او امضی
و اسری حقبا * سالها پرّم زپر و بالها * سالها چه بود هزاران سالها * میروم یعنے نمی ارزد بدان عشق جانان
کم بدان از عشق نان * این سخن پایان ندارد ای عمو * داستان آن دقوقی بازگو * **معنی** فرماتے ہین اہل کرم
تو کلیم حق سے مشتاق پیاسکو دیکھو تو کیسے ایک مشتاق سے بیان کرتے ہین کہ با وصف ایسے مرتبہ اور ایسی پیغمبری
کے طالب خضر کا ہون اور حالانکہ خود بہی سے بری کہا اے موسیٰ کہ وہ یوشع ہین تو نے اپنی قوم کو چھوڑا ہے
اور اپنے کو واسطے اس نیک کے پریشان بنایا ہے تو تو خود کیقباد ہے خوف درجہ سے خلاص تشبیہ کیقباد
سے بنظر اسکی عیاشی و بیغمی کے ہے تو کہانتک خضر کی تلاش مین رہیگا اور کہانتک اسکے پیچھے پھریگا تیری
ملکیت جو شی تھی یعنے نبوت و رسالت وہ تیری تیرے پاس اور تو اسپر خوبی واقف پھر اے آسمان کہانتک
زمین نا پیگا اور پھرتا رہیگا موسیٰ نے کہا ایسی ایسی ملامت مت کرو آفتاب و ماہ کے راہزن مت بنو کہ میں ہی
ایسی ہی ملامت سے میرا باز رہنا محال مین مجمع البحرین تک جاتا ہون تا مسحوب سلطان زمن کا ہون مجمع البحرین
وہ جگہ جہان دریاے روم و فارس ملے ہین کہ اسی موقع پر خضر و حضرت موسیٰ کی ملاقات ہوئی ہے شعر
عربیہ کے معنی کر خضر کو میرے کام کیواسطے یا مقصود مجھکو حاصل ہو نہین تو سیر کرونگا اور پھرونگا حقبون
حقب بالضم و بفتحتین ہشتاد سال و روزگار اور مقتبس ہے آیہ کریمہ سے قال موسیٰ لفتاہ لا ابرح حتی ابلغ
مجمع البحرین او امضی حقبا کہا موسیٰ نے اپنے فتا سے کہ یوشع علیہ السلام تھے ہمیشہ پھرتا رہونگا جب تک
مجمع البحرین پر نہ پہونچون چاہے مجھپر حقبے گذر جائین مین برسون پر و بال سے اس تمنا مین اڑونگا اور برسون
کیا چیز ہزارون برس پھرتا رہونگا مین پھرتا تو ہون لیکن یہ پھرنا میرا عشق جانان کے برابر مت جانو وہ لوگ
کے عشق مین نہین پھرتے ہین پھر عشق جانان کو عشق نان سے کم کیون جانتا ہے اب فرماتے ہین اس
سخن کی تو اے عمو کچھ حد نہین ہے پھر دقوقی کی داستان بیان کر

## لوٹنا طرف قصہ دقوقی رحمۃ اللہ علیہ کے

**قولہ** آن دقوقی رحمۃ اللہ علیہ * گفت سافرت مدی فی خافقیہ * سالہا رفتم سفر از عشق ماہ * بیخبر از راہ و
حیران در آلہ * پا برہنہ رفتہ ام در خار و سنگ * زانکہ من حیرانم و بیخویش و دنگ * تو مبین این پایہا را بر
زمین * زانکہ بر دل میروند عاشق یقین * از رہ و منزل ز کوتاہ و دراز * دل چہ داند کوست مست دلنواز
این دراز و کوتہ اوصاف تنست * رفتن ارواح دیگر رفتنست * تو سفر کردی ز نطفہ تا بعقل * نی بگامی
و منزل نہ نقل * سیر جان بیچون بود در دور دیر * جسم ما از جان بیاموزید سیر * سیر جان ہر کس بینند جان من

لیک سیر جسم باشد در علن ✤ سیر جسمانہ رہا کرد او کنون ✤ میرود بیچون نہان در شکل چون ✤ اب آگے اسکے گفت روزی
الخ اور تا بہ بنیم قلزمی الخ یہ دو شعر ہین کہ قابل تصدیر حکایت لبعد کے ہین لہذا مین نے تو اُسکو اُنھین دونون
شعرون سے مصدر کیا خرابی وخوبی اس تغیر کی حوالہ انصاف نظر ناظرین کے ہی المعنی خافقین مشرقا ومغرب
ابتداے زمان و آنزمان فرماتے ہین کہ دقوقی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہی کہ مین نے ابتداے زمانہ سے مشرق
مغرب مین سفر کیا ہی برسون سفر کو اپنے ماہ کے عشق سے کیسا راہ سے بیخبر اور اللہ کی ذات مین حیران
کہ وہی ماہ ہی مین ننگے پاؤن خار و سنگ مین چلا اس سبب سے کہ مین حیران و بیخود ہون اور دنگ
کچھ معلوم وخبر نہین آب فرماتے ہین تو چلنے مین ان پاؤن کو زمین پر مست دیکھے اسلیئے کہ عاشق پاؤن
نہین چلتا بیقین جان کہ دلیر چلتا ہی پھر راہ اور منزل سے جاہے دور دراز ہو جاہے کوتاہ دل کیا جا
اسواسطے کہ وہ اپنے دلنواز کے شوق مین مست ہو رہا ہی یہ دراز و کوتہ تو اوصاف تن کے ہین روح
چلنا اور ہی چلنا ہی تو نے سفر کیا نطفہ سے عقل تک پھر یہ سفر تیرا ایک کسی قدم اور منزل کے ساتھ
جسکے ساتھ تو نے نقل کی ہو سیر جان کی بیچون ہوتی ہی چون وچرا کو اُسمین دخل نہین وہ اپنے
دیر مین اس سے جدا ہی بلکہ جسم نے ہمارے اسی سے چلنا پھرنا سیکھا ہی سیر جان کی ای جان من
کوئی نہین دیکھتا ہی سیر جسم کی سب ظاہر دیکھتے ہین جان بے جسمانہ سیر اب چھوڑ دے جسم پر اور وہی
اس شکل بیچون مین جو صورت جسمانی ہی پھرتی ہی

## ظاہر ہونا ہفت مثال شمع کا ایک کنارہ دریا کے

**قولہ** گفت روزی میشدم مشتاق وار ✤ تا بہ بنیم در بشر انوار یار ✤ تا بہ بنیم قلزمی در قطرہ ✤ آفتابی درج اندر
چون رسیدم سوی یک ساحل بگام ✤ بود بیگہ گشتہ روز و وقت شام ✤ بعد ازان ناگہہ چہ دیدم گو میت ✤ تا بدا
سر آن افزو دیت ✤ ہفت شمع از دور دیدم ناگہان ✤ اندران ساحل شتابیدم بدان ✤ نور و شعلہ
ہر یکی شمعی ازان ✤ بر شدہ خوش تا عیان آسمان ✤ خیرہ گشتم خیرگی ہم خیرہ گشت ✤ موج حیرت عقل
از سر گذشت ✤ کاین چگونہ شمعہا افروختست ✤ وین دو دیدہ خلق از انہا دوختست ✤ خلق جویان چراغ
گشتہ بود ✤ پیش آن شمعی کہ بر مہ می فزود ✤ چشم بندی بد عجب بر دیدہ ہا ✤ بندشان میکرد یہدی من یشا
اب آگے بازمیدیدم الخ یہ شعر ہی کہ اسکو بھی لبعد کی سرخی کا مین نے مصدر کیا ہی المعنی پھر قول دقوقی
کا ہی کہ ایک دن مین مشتاق کیطرح چلا جاتا تھا اس شوق مین کہ بشر مین انوار یار کے دیکھون
اسواسطے کہ دیکھون قطرہ مین قلزم کیسے بھرا ہوا ہی اور ذرہ آفتاب مین کیسے گھسا ہوا ہی جبکہ
دریا کے کنارے موافق اپنے مقصد کے پہونچا تو شام تھی بیوقت تھا دن نہین رہا تھا پھر

ں نے کیا دیکھا یہ تجھسے بیان کرون تو تجھپر بھید اس کا ظاہر ہو کہ مین نے سات شمع دور سے یکایک اُس
ردین دیکھین چنانچہ اُنکو دیکھکر مین اُنکی طرف دوڑا اور وہ شمع ایسین کہ اُنمین ہر ایک کے نور و شعلہ سے
ت آسمان تک خوب بھرا ہوا تھا مین اُنکو دیکھ کے حیران و متحیر ہو گیا اور مین کیا خود حیرانی حیران ہو گئی اور
ل کے سر سے موج حیرت کی تیر ہو گئی حیرت مین ڈوب گئی کہ آلہی یہ کیسی شمعین روشن ہین اور یہ دونون
ھین مخلوق کی کیسے انسے مہیج لین ہین اور عجیب حال مخلوق کا ہی کہ ایسی شمع کو جو نور و فروغ مین ماہ سے
ی ہوئی ہی چھوڑ کے ایک چراغ کشتہ کے طالب ہین کیسا چشم بند لوگون کی آنکھون پر ہی اور یہ چشم بند بھید
ں پیشا اکا ہی اسی نے انکی آنکھون کو بند کیا ہی اسلیئے کہ ہدایت اُسی کے اختیار مین ہی الخلاف یہان کیسی
ی اشعار و سرخی بحر العلوم مین ہی اور طولانی تقریر خارجی اور کثرت نسخون کی اور اصل معانی سے غرض نہین

## ایک مثال پر ہو جانا اُن ساتون کا

م باز میدیدم کہ میشد ہفت یک ✤ نور او لشگافتی جیب فلک ✤ باز آن یکبار دیگر ہفت شد ✤ مستی و حیرانی
ن زفت شد ✤ اتصالاتی میان شمعہا ✤ کہ نیاید بر زبان گفت ما ✤ آنکہ یک دیدن کند ادراک آن ✤ سالہا
ان نمودن از زبان ✤ آنکہ یکدم بیندش ادراک و ہوش ✤ سالہا نتوان نمودن آن بگوش ✤ چونکہ پایانے
درد الیک ✤ زانکہ لا احصی ثنا را علیک ✤ بیشتر رفتم دوان کان شمعہا ✤ تا چہ چیز ست از نشان کبریا ✤
دم مدہوش و بیخویش و خراب ✤ تا بیفتادم ز تعجیل و شتاب ✤ ساعتی بیعقل و بیہوش اندرین ✤ اوفتادم بر
خاک زمین ✤ باز با ہوش آمدم برخاستم ✤ در روش گوئی نہ سر نہ پاستم ✤ المعنی دقوقی کہتے ہین کہ پھر کیا
بھتا ہون کہ وہ ساتون شمع ایک نور ہو گئین اور وہ نور جو گریبان فلک کو پھاڑے فلک سے پار ہوا جاتا
پھر وہ اکبارگی دوبارہ سات شمعین ہو گئین یہ دیکھ کے مستی و حیرانی میری از بس قوی و سطبر ہو گئی
اس جمع اور تفرق مین جیسے اتصال انمین ہوتے تھے ہماری زبان ایسی کہان جسکے بیان مین وہ
ے جو شخص کہ ایک دید اُسکی پالے برسون زبان سے نہ بیان کر سکے اور اگر ادراک و ہوش اُسکو ایکدم دیکھین
رسون اُسکو اپنے کان مین نہ لا سکین ایسی افزونی اُسکی ہو اب فرماتے ہین کہ جب یہ کیفیت ایک بیحد شی کی
تو پھر اپنی طرف کو کیون نہین لوٹتا یعنے جو ذکر شروع تھا اُسکی طرف اس سبب سے کہ ثنا ہماری کیسے اسپر
ما کر سکی جسکو آنحضرت نے فرمایا ہی لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک مین تیری ثنا گھیرا حصا
ن کر سکتا جیسے کہ تو نے اپنی ثنا آپ کی ہی مین ان شمعون کو دیکھ کے دوڑا اور آگے بڑھا کہ دیکھون نشان و آیات
ے کیا چیز ہے بس مین مدہوش اور بیخود او مست چلا جاتا تھا کہ جلدی و شتابی کے مارے گر گیا تھوڑی دیر تک اسی
ین بیعقل و بیہوش خاک زمین پر پڑا رہا پھر ہوش مین آیا اور اُٹھا اور ایسا چلا کہ گویا اپنی چال مین نہ مین سر ہون نہ پا ہون

## معلوم ہونا اُن سات شمع کا نظر شیخ مین کہ وہ سات آدمی ہین

قولہ ہفت شمع اندر نظر شد ہفت مرد ٭ نور شان میشد بسقف لاجورد ٭ پیش آن انوار نور روز درد ٭ از صلابت نور پارامی سپرد ٭ باز حیران گشتم اندر صنع رب ٭ کاینچنین چون شد چگونست ای عجب ٭ پیشتر رفتم کہ نیکو بنگرم ٭ تا چہ حالست اینکہ میگردد سرم ٭ المعنی یعنے پھر وہ ساتون شمع میری نظر مین سات مرد ہو گئے جنکا نور سقف لاجورد تک جاتا تھا اور وہ نور بھی ایسا جسکے سامنے نور زنکا خواہ دن خواہ آفتاب کا گاد اور تیرہ تھا اور خوب سر سے پانون جمائے ہوے ہین اس کیفیت کو دیکھکر پھر حیران ہوگیا کہ ای پروردگار یہ تیری کیسی صنعت ہے یہ معاملہ ایسا کیون ہوا ہین اور آگے بڑھ گیا اس قصد سے کہ اچھی طرح دیکھون یہ حالت کیا ہی کہ میرے سر چکر مین ہین اور سر گردش مین

## پھر معلوم ہونا اُن ساتون مرد کا ہفت درخت

قولہ باز ہر یک مرد شد شکل درخت ٭ چشم از سبزی ایشان نیکبخت ٭ ز انبہی برگ پیدا نیست شاخ ٭ برگ ہم گشتہ از میوہ فراخ ٭ ہر درختی شاخ بر سدرہ زدہ ٭ سدرہ چہ بود از خلا بیرون شدہ ٭ بیخ ہر یک رفتہ در قعر زمین ٭ زیر تر از گاو و ماہی بد یقین ٭ بیخ شان از شاخ خندان روی تر ٭ عقل از ان اشکالہا زیر و زبر ٭ میوۂ کہ بر شگافیدی عیان ٭ ہمچو آب از میوہ جستی نور آن ٭ المعنی پھر وہ ہر مرد ایک ایک درخت ہوگیا اور ایسا سر سبز جسکی سبزی سے آنکھ نیکبخت ہوتی تھی ای نورانی جیسے کہ سبزی مویدِ نور بصر کی ہی پتون کا ایسا انبوہ کہ شاخین چھپی ہوئین اور میوہ کی یہ کثرت کہ پتے بھی کم ہوئے ہر درخت کی شاخ سدرہ تک لگی ہوئی اور سدرہ کیا ہی سارے خلا سے باہر نکلی ہوئی اور خلا کی حد نہین جڑ ہر ایک کی قعر زمین تک گھسی ہوئی کہ گاو و ماہی سے بھی زیادہ نیچے بیقین جڑین اُنکی شاخون سے زیادہ تر خندان رواں تر و تازہ سبز لطیف جسکی اشکال سے عقل لوٹ پوٹ ہوتی تھی جو میوہ کہ ظاہر اُسکا شگافتہ تر قیدہ تھا تو اسکے اس میوہ سے نور جھلکتا تھا اختلاف شرح بحر العلوم مین ز انبہی کو زان بھی لکھا ہی

## پوشیدہ ہونا اُن درختون کا چشم خلق سے

قولہ این عجب تر کہ بر ایشان میگذشت ٭ صد ہزاران خلق از صحرا و دشت ٭ ز آرزوی سایہ جان میباختند ٭ از گلیمی سایبان میساختند ٭ سایۂ آنرا نمی دیدند ہیچ ٭ صد تفو بر دیدہ ہائی پیچ پیچ ٭ ختم کردہ قہر حق بر دیدہا ٭ کہ نبیند ماہ را بیند سُہا ٭ ذرہ را بیند و خورشید نی ٭ لیک از لطف و کرم نومید نی ٭ کاروانہا بینوا وین میوہا ٭ پختہ میریزد چہ سحرست ای خدا ٭ سیب پوسیدہ ہمی چیدند خلق ٭ درہم افتادہ زیغما خشک حلق ٭ گفتہ ہر برگ و شگوفہ آن غصون ٭ دمبدم یا لیت قومی یعلمون ٭ بانگ می آید ز سوی ہر درخت ٭ سوی ما آئید خلق شور بخت

نگ می آمد ز غیرت بر شجر ÷ چشم شان بستیم کلا لا وزر ÷ گر کسی میگفت شان کاین سود دید ÷ تا ازین اشجار
ستسعد شوید ÷ جمله میگفتند کاین مسکین مست ÷ از قضاء الله دیوانه شدست ÷ مغز این مسکین ز سودای دراز
ز ریاضت گشت فاسد چون پیاز ÷ او عجب می ماند یا رب حال چیست ÷ خلق را این پردهٔ اضلال چیست ÷
لق گوناگون با صد رای و عقل ÷ یک قدم این سو نمی آرند نقل ÷ عاقلان و زیرکان شان از نفاق ÷ گشته
نکر و اینچنین باغی و عاق ÷ یا منم دیوانه و خیره شده ÷ دیو بر من غالب و چیره شده ÷ چشم میمالم بهر لحظه که من
واب می بینم خیال اندر زمن ÷ خواب چه بود بر درختان میروم ÷ میوه هاشان میخورم چون نگروم ÷ المعنی آدر
ے تعجب کا مقام ہی کہ لاکھون مخلوق اُدھر صحرا و دشت سے آتی جاتی گذرتی ہی ان درختون کے پاس ہوکے
ر سایہ کی آرزو مین جان جانے کی نوبت پہونچتی ہی کمل وغیرہ کے سائبان بناتے ہین مگر ان کا سایہ
وئی نہین دیکھتا ہی دوسرا مصرعہ مولانا رح کا قول ہی کہ ایسی آنکھون پیچ پیچ پر سیکڑون تفو اور تھوک ہی
للہ تعالے کے قہر نے اُنکی آنکھون پر مہر کر دی تا ماہ کو نہ دیکھے سُہا کو دیکھے کہ ماہ کے مقابل کیسا ناچیز و
ے نور ہی اور ذرہ کو دیکھے خورشید کو نہ دیکھے لیکن اُسکے لطف و کرم سے نومید نہین ہو قافلے کہ بینوا
ین اُنکے لیے یہ میوے ہین کہ پکے پکے گرتے ہین یہ کیسا سحر ہی الحذر اسکا سبب پوشیدہ تو اسکے مخلوق بیٹھتے
ین اور ایسے اُنکی لوٹ مین پڑے ہین کہ لوٹ کی محنت سے اُنکے حلق خشک ہو رہے ہین ہر برگ و شگوفہ
ہی ڈالیون کا کہتا ہی کہ کاش ہماری قوم کو ہمارے حال سے آگاہی ہوتی اور ہماری طرف رجوع کرتی
ور ہر درخت کیطرف سے آواز آتی ہی کہ ای خلق شور بخت ہماری طرف کیون نہین آتی اب اسوجہ سے
یہ درخت پکارتے اور آگاہ کرتے ہین اور کوئی اُدھر نہین جاتا غیرت درختون پر آواز کرکے کہتی ہی
ہمین نے انکی آنکھین بند کر دین ہین تم اُنکے بلانے سے باز آؤ یہ ہیچ نہ رہینگے اگر ایسے لوگون سے
وان درختون سے بھاگتے ہین کوئی کہتا ہی کہ ادھر کو چلو تا ان درختون سے سعادت حاصل کرو تو سب
ی کہین کہ یہ عجیب مست قضاء الٰہی سے دیوانہ ہو گیا ہی دیوانگی مین بکتا ہی اسکو بڑا لنبا سودا ہوا ہی
سکے سبب سے اور نیز شدت ریاضت سے مغز اسکا بالکل خراب ہو کے پیاز کیطرح پوست ہی پوست
رہ گیا ہی بس یہ تو اسکو دیوانہ بناتے ہین اور وہ متعجب ہو کے کہتا ہی کہ الٰہی یہ حال کیا ہی اور مخلوق پر یہ پردہ گمراہی
کیون پڑا ہی طرح طرح کی مخلوق ہی جنکی سیکڑون رائے اور سیکڑون عقلین اور ایک قدم ادھر طرف سے
ا طرف نہین بدلتے جو عاقل ہین اور زیرک ہین لیکن وہ بھی تو نفاق کے مارے منکر ہو گئے
ور ایسے باغی اور گمراہی ہو گئے کہ ہرگز غور نہین کرتے یا مین ہی انکے کہنے کے موافق واقعی دیوانہ اور
یران ہو گیا ہون مجھی پر شیطان غالب و چیرہ ہو گیا ہی مین تو خوب آنکھین مل ملکے دیکھتا ہون ہر دم

نہین جانتا کہ زمانہ مین جو خیال خواب ہوتے ہین وہ دیکھتا ہون یا کیا ہی پھر فرماتے ہین کہ خواب کیسی
ہوتی ہی مین تو درختون پر چڑھا ہوا ہون اور میوے کھاتا ہون پھر اُنکا گرویدہ اور معتقد کیسے نہون قوله
باز چون می بنگرم در منکران * کہ ہمی گیرند زین لبتان کران * باکمال احتیاج و افتقار * ز آرزوی نیم ذرہ
زان ثمار * جان نسیار و شان اشتیاق و حرص یک برگ درخت * میزنند این بینوایان آہ سخت * در ہزیمت زین درخت و زین ثمار
خلائق صد ہزار اندر ہزار * باز میگویم عجب من بیخودم * دست بر شاخ خیالی در زدم * ہان جوان استیاس الرسل
ای عمو * تا بظنوا انہم قد کذبوا * این قراءت خوان بتخفیف کذب * این بود کز خویش بینند محتجب * در گمان افتاد
انبیا * ز اتفاق منکری اشقیا * جاءہم بعد التشکک نصرنا * ترک شان گو بر درخت جان بر آ * میخورد میوہ
کش زور لیست * ہر دم و ہر لحظہ سحر آموز لیست * خلق گویان ای عجب این بانگ چیست * چونکہ صحرا از درخت
و بر تہیست * گیج گشتیم از دم سودائیان * کہ بنزدیک شما باغست و خوان * چشم میمالیم کہ اینجا باغ نیست * یا
بیابانست یا مشکل رہیست * ای عجب چندین دراز این ماجرا * چون بود بیہودہ و ہزل و خطا * من ہمیگویم چو ایشان
ای عجب * اینچنین مُہری چرا از صنع رب * زین تنازعہا محمد در عجب * در تعجب نیز ما ندہ بولہب * زین عجب
تا آن عجب فرقیست ژرف * تا چہ خواہد کرد سلطان شگرف * ای دقوقی تیز رو تر ہین خموش * چند گوئی
چند چون تخطست گوش * المعنی یعنے پھر جو دیکھتا ہون منکرون کو جو اس لبتان سے کنارہ کش ہین تو
ایسا پاتا ہون کہ کمال حاجتمند اور نہایت ہی محتاج زار ہاد ھرے جان دینے والے ہین کہ اس
درخت کے اشتیاق و حرص مین سخت آہین مار رہے ہین کہ ایک برگ ہی ہمکو ملجاتا اور جنھون نے اس
درخت اور اس میوہ سے ہزیمت کی ہی ہزارون لاکھ ہین پھر کہتا ہون مین عجب بیخود ہون ایک خیال
کی شاخ پکڑے ہوے خبردار تو آیہ استیاس الرسل قد کذبوا تک تو پڑھ چنانچہ پوری آیت یہ ہی حتی اذا
استیاس الرسل فظنوا انہم قد کذبوا یہانتک کہ مایوس ہو رسول اور گمان کیا اُنھون نے کہ بیشک
ہم مکذوب ہوے پھر شکایت کیا ہی اگر لاکھون ہزار اس درخت اور اس میوہ سے بھاگے انبیا
رسل پر کیا گذرا ہی جیسا کہ آیت سے مترشح ہی اور اس آیت مین کذبوا کو بتخفیف پڑھ نہ بتشدید کہ
کچھ حجاب نہین ہی صاف معنے ہین تکذیب کیے گئے وہ مگر جو محتجب ہی وہ بھی قرات تخفیف ذال ہی اور
جان انبیا کی کہ گمان مین پڑگئی اتفاق منکری اشقیا سے کہ بالاتفاق سب ہمارے منکر ہو جاتے
پھر بعد اس تشکک انبیا یا تابعین انبیا جیسا کہ اختلاف کذبوا مین ہی جاءہم نصرنا یعنے آئی نصرت
نازل ہوا تو انکا ترک کہہ اور درخت جان پر چڑھ اسلیئے کہ اُس سے میوہ وہ کھاتا ہی جسکی قسمت
اور جہان ہر دم ہر لحظہ سحر آموزی ہی جیسے مخلوق کہہ رہی ہی جبکہ صحرا مین نہ پھل ہی نہ درخت ہی تو

یا ہی آب مین کہانتک ان سودائیون سے بکبون مین تو خود دیوانہ ہوگیا جو کہتے ہین کہ تمھارے
زدیک جو باغ ہی وہ کہان ہی ہم تو آنکھین مل ملکے دیکھتے ہین کوئی باغ نہین معلوم ہوتا یا تو بیابان ہی
سخت مشکل راہ ہی لیکن مجھکو تعجب آتا ہی کہ ایسا طول طویل ماجرا بیہودہ اور بہزل وخطا کیسے
وجائیگا مگر آنکی طرح مین بھی کہتا ہون کہ ایسی مہر کیون صنع آلہی نے لگائی جو کسیکو نہ سوجھے آن
مگر مون سے آنحضرت صلعم آپکو تعجب مین تھے اور بولہب آپکو حضرت اس سبب سے کہ ابولہب معجزات
غیرہ دیکھتا ہی اور نہین مانتا اور ابولہب اس گمان بد مین کہ یہ سب جادو و جھوٹ ہی پھر کیسے جادو پر
زان ہین عجب چشم بندی منکرون کیواسطے تھی لیکن حضرت کے تعجب اور ابولہب کے تعجب مین بڑا گہرا
رق ہی کہ آپ کا تعجب صحیح ہی موافق دید کے اور اُنکا تعجب غلط بمقتضاے شقاوت اب دیکھیے سلطان
انا و شگرف اُسکے ہاتھ کیا کریگا آب فرماتے ہین کہ دقوقی تو بڑا تیز دو ہی خبردار خموش ہو تو کہان تک
میکا سنتا ہی کون سے ہے کانون کا تو محتاط ہی اختلاف شرح بحر العلوم مین زار بعی کو زار زدی نیم مردہ
کو نیم غورہ اور استیناس الرسل کے ساتھ ملا دیا ہی اور میوہ کو میدہ لکھا ہی

## ایک درخت ہو جانا اُن ساتون درختون کا اُسکی نظر مین

ولہ گفت راندم پیشتر من نیکبخت ÷ باز شد آن ہفت جملہ یک درخت ÷ ہفت میشد فرد میشد ہر دمے
ن چنان میگشتم از حیرت ہمی ÷ بعد از ان دیدم درختان در نماز ÷ صف کشیدہ چون جماعت کردہ ساز ÷
درخت از پیش مانند امام ÷ دیگران اندر پس او در قیام ÷ آن قیام و آن رکوع و آن سجود ÷ از درختان
بس شگفتم می نمود ÷ یاد کردم قول حق را آنزمان ÷ گفت والنجم والشجر یسجدان ÷ این درختان رانہ زانو
نی میان ÷ این چہ ترتیب نماز ست آنچنان ÷ آمد الہام خدا کای با فروز ÷ می عجب داری ز کار ما ہنوز ÷
عنی یعنے پھر دقوقی نے کہا کہ ای نیکبخت مین جب اور آگے گیا پھر وہ ساتون جملہ ایک درخت ہو گئے
ور یہی حال تھا کہ دم بھر مین سات ہو جاتے تھے اور دم بھر مین ایک مین انکو دیکھکے کیسا حیرت مین
وہو جاتا تھا من بعد مین نے اُن درختون کو نماز مین دیکھا کہ جماعت کیطرح صف کشیدہ اچھی راستی
رستی سے کھڑے ہین اور ایک اُنکے سامنے مثل امام کے ہی اور قیام مین اُنکے پیچھے ہین پس وہ
یام اور وہ رکوع وسجود اُن درختون سے مجھکو نہایت ہی عجب معلوم ہوا مین نے اُسوقت قول
للہ تعالی کو یاد کیا کہ وہ جو قرآن شریف مین فرماتا ہی والنجم والشجر یسجدان درخت بے تنہ والے جیسے
لدار وغیرہ اور تنہ والے سب اُسکو سجدہ کرتے ہین وہ یہی بات ہی لہذا مجھکو تعجب نہ رہا اب خیال کرتا
ہا کہ ان درختون کے نہ زانو ہین نہ کمر ہی پھر جیسی چاہیے ویسی ترتیب نماز کی کیسی ہی انہین خدا کی

طرف سے الہام ہوا کہ با وصف نور و فروغ حاصل ہو جانے کے تو ابھی تک ہمارے کاموں میں تعجب ہی کئے جاتا

## پھر سات آدمی ہو جانا اُن ساتون درخت کا

قولہ بعد دیرے گشت آنہا ہفت مرد ٭ جملہ در قعدہ پے یزدان فرد ٭ چشم میمالم کہ آن ہفت ارسلان ٭ تاکیانند وچہ دارند از جہان ٭ چون بنزدیکی رسیدم من ز راہ ٭ کردم ایشان را سلام از انتباہ ٭ قوم گفتندم جواب آن سلام ٭ ای دقوقی مفخر و تاج کرام ٭ گفتم آخر چون مرا بشناختند ٭ پیش ازین بر من نظر انداختند ٭ از ضمیر من بدانستند مرد ٭ یکدگر را بنگریدند از فرود ٭ پاسخم دادند کای جان عزیز ٭ چون بپوشیدست آنہا بر تو نیز ٭ بر دلی کو در تحیر با خداست ٭ کی شود پوشیدہ راز چپ و راست ٭ گفتم از سوے حقائق بشگفید ٭ چون ز اسم و حرف رسمی واقفید ٭ گفت اگر اسمی شود غیب از ولی ٭ آن ز استغراق دان نز جاہلی ٭ المعنی ارسلان شیر پھر کہتے ہین کہ کچھ دیر بعد وہ پھر سات مرد ہو گئے اور سب قعدہ میں یزدان پاک فرد کے تھے اب مین آنکھین مل ملکے دیکھتا ہون کہ وہ ساتون شیر کون ہین اور جہان سے کیا صفت ورتبہ رکھتے ہین آیا ولی ہین قطب ہین کون ہین جب مین راہ سے کترا کے اُنکے نزدیک پہونچا تو مین نے بمقتضاے انتباہ کہ قعدہ نماز کا ختم کر چکے ہین اُنکو سلام کیا اُنھون نے جواب سلام کا دیکر کہا کہ علیک السلام ای دقوقی مفخر و تاج کرام ہین نے اپنے دل مین کہا آخر کیا وجہ کیسے اُنھون نے مجھکو پہچان لیا قبل اس سے تو مجھکو دیکھا بھی نہین ہوگا فوراً یہ میرے بھید دل سے واقف ہو گئے اور ایک دوسرے کو دیکھنے لگے لفظ فرود زائد ہی پھر مجھکو جواب دیا کہ ایجان عزیز جیسے تجھپر اور ون کا حال و اسم و رسم چھپا نہین ہی ایسے ہی ہمپر بھی چھپا نہین ہی معمول ہی جو دلی اپنی حیرت مین خدا کے ساتھ ہی اُس سے راز ادھر ادھر کا چھپا نہین رہتا مین نے کہا تم حقائق کیطرف سے شگفتہ ہو یعنے حقائق اشیا سے واقف ہو جب تو نام اور حروف رسمی نام سے جنسے وہ نام مرکب ہوا ہی واقف ہوا اور میرا نام جان لیا کہا نہین حقائق کے علاوہ ولی سے کوئی اسم پوشیدہ نہین ہو سکتا البتہ حالت استغراق مین نہ جاہلی سے قولہ بعد ازان گفتند مارا آرزوست ٭ اقتدا کردن بتو ای پاک دست ٭ گفتم آری لیک یک ساعت کہ من ٭ مشکلاتی دارم از دور زمن ٭ تا شود آن حل بصحبتہای پاک ٭ کہ بصحبت روید انباری ز خاک ٭ دانہ پر مغز را خاک دژم ٭ خلوتی و صحبتی کرد از کرم ٭ خویشتن در خاک کلی محو کرد ٭ کہ نماندش رنگ و بوی سرخ و زرد ٭ از پس آن محو قبض او نماند ٭ بر گشاد و بسط شد مرکب براند ٭ پیش اصل خویش چون بیخویش شد ٭ رفت صورت جلوۂ معنیش شد ٭ سر چنین ہین قربان تراست ٭ تف دل تران سر چنین کردن نخاست ٭ ساعتے با آن گروہ مجتبے ٭

ن مراقب گشتم و از خود جدا + همدران ساعت ز ساعت رست جان + زانکه ساعت پیر گرداند جوان + جمله
دیمها از ساعت خاستست + رست از تلوین که از ساعت برست + چون ز ساعت ساعتی بیرون شوی +
ن نماند محرم بیچون شوی + ساعت از بیساعتی آگاه نیست + زانکه آنسو بر تحیر راه نیست + هر نفر را
طویله خاص او + بسته اند اندر جهان جستجو + منتصب بر هر طویله رایضی + جز بدستوری نیامد رافضی + از هوس
یک طویله گر رود + در طویله دیگری اندر شود + در زمان آخرجیان چست خوش + گوشه افسار او گیرند کش
فظان را گر نه بینی ای عیار + اختیارت را ببین بے اختیار + اختیاری میکنی و دست و پا + بر گشا
نت چرا حبسی چرا + روی در انکار حافظ برده + نام تهدیدات نفسش کرده + این سخن پایان ندارد تیز رو
ن نماز آمد و توقی پیش شو + المعنی بعد گفتگو مذکور کے سننے دقوقی سے کہا کہ اے دوست پاک ہمکو آرزو ہے
یری اقتدا کریں اس لیئے کہ حدیث شریف ہے من صلی خلف تقی کانما صلی خلف نبی جسنے نماز پڑھی پیچھے تقی کے جو
ندہ اور پرہیزگار کے معنی مین آیا ہے گویا نماز پڑھی اُس نے پیچھے نبی کے ہین نے قبول کرکے کہا آرے
ن ایک ساعت کی مہلت ہو کہ مین جو مشکلین اس دور زمانہ سے رکھتا ہون وہ اس صحبت پاک مین
ان وحل کرلون اس لیئے کہ صحبت پاک بڑی چیز ہے کہ صحبت کی برکت سے کیسے انبار خاک سے پیدا
تے ہین مثلاً تخم کا دانہ پرمغز بھرا ہوا اس خاک افسردہ مین ڈالا جاتا ہے یہ اپنے کرم سے اپنا خلوص صحبتی
تی ہے اور دانہ بھی اسمین پڑکے ایسا اُس سے آمیختہ ہوتا ہے کہ آپکو بالکل محو کردیتا ہے نہ وہ اس کا
رہتا ہے کہ سُرخ تھا یا زرد نہ وہ تو جب دانہ آپکو ایسا محو کردیتا ہے تو اس فیض سے جو خاک کے اندر
چھوٹ جاتا ہے قبض نہین رہتا اب اُسکو بسط و کشاد حاصل ہوا اور اسی بسط و کشاد مین اُسکا قدم بڑھا
ظاہر ہے جیسے اُسکو ترقیان جسم کے خاک سے نکل آنے کے بعد ہوتی ہین اور کیسے انبار فائدے اس سے
ہوتے ہین ایسے ہی جسنے اپنی اصل کے سامنے آپ کو کھو میٹ دیا اُس سے صورت مٹ گئی اور
عنی کا اُسکو ہوگیا سب نے یہ سُنکے سر سے اشارہ قبول کا کیا اور کہا آگاہ ہو اسوقت حکم تیرے
ہے جو تو کہیگا اُسکو مانینگے اور عجب وہ اشارہ سر کا تھا جسکے کرتے ہی گرمی میرے دل کی بے اختیار
ساعت بھر اُس گروہ برگزیدہ کے ساتھ جو مین مراقب اور آپ سے جدا ہوا جیسا حضرت نظامی نے
ت مراقبہ مین کہا ہے شعر۔ تن خویش در گوشہ بگذاشتہ + بصحرای جان توشہ برداشتہ + فوراً مجرد مراقب
کے اسی ساعت قید ساعت سے چھوٹ گیا اور نور مطلق و سیر بیچون مین داخل ہوا کسواسطے کہ
اعت کی جوان کو بوڑھا کرتی ہے یعنے جب تک قید ساعت و چون و چگون سے مطلق و بے قید
بیچون و بیچگون تک ہرگز رسائی نہ پائیگا ساری رنگا رنگیان ساعت و وقت کی کہ کبھی کچھ

ہوتا ہی کبھی کچھ اسی سے پیدا ہوتی ہین اور یہ بیرنگی دیچونی کے ضد خلاف بس جو ساعت سے چھوٹا وا
زنگا رنگی سے چھٹگیا یہ ساعت وہ چیز ہی کہ اگر ساعت بھر کو بھی تو اس سے الگ ہو جائے تو چون
جو تجھ مین لگی ہوئی ہی یہ سب جاتی رہے محرم بیچون کا ہو جائے ساعت و بسیاعتی کے لطف و خوبی سے
آگاہ نہین اور کیسے ہو کہ اسکو تحیر کے اس پار راہ و دخل ہی نہین ملا ہی پھر کیسے جانے تحیر حیرت
جو معرفت ہی اور کیسے راہ ملتی کہ اس جہان جستجو مین ہر شخص کو طویلہ خاص پیچ باندھا ہی کہ وہ
مطابق اسی کا جوئیندہ ہوتا ہی اور طویلے بھی ایسے نہین بلکہ ہر ایک پر ایک چابک سوار و محافظ متعین
رافض اپنے طویلہ کو نہ چھوڑنے پائے رافض رفض سے ہی چھوڑ دینا ترک کرنا اگر ہوس سے کوئی ایک
طویلہ سے نکل کے دوسرے طویلہ مین گھستا ہی فوراً محافظ تھان کے چستی و چابکی سے بخوشی اسکی
پکڑتے ہین اور دوسرے طویلہ پر جانے نہین دیتے بس اگر تو حافظون کو ای عیار نہین دیکھتا تو اپنے
اختیار کو دیکھ کیسا تو بے اختیار ہی جیسا کہ قرآن مجید مین ہی ان کل نفس لما علیہا حافظ بیشک ہر نفس
ضرور ایک حافظ ہی کہ وہ ملائکہ ہین ظاہر تو ایک امر اختیار کرتا ہی اور دست و پا اسمین کھولتا ہی پھر کیسے
کر نہین لیتا کس سبب سے اور کسواسطے اسمین حبس و بے بس ہو کے رہجاتا ہی لیکن تو بالکل انکار حافظ
مین جھکا ہوا ہی اور اس کا نام رکھا ہی تہدیدات نفس کہ مین اپنے نفس کی تہدید کرتا ہون اخلاق
شرح بحر العلوم مین رو یہ انگوری لکھا ہی مین اسکو انباری جانتا ہون اس لیئے کہ استعار لاحقہ
مناسب انبار کے ہین نہ مناسب انگور کے کلی کو گلی اور نجاست کو نجاست بریت کو دست لکھا ہی

## آگے جانا دوقی کا واسطے امامت اُس قوم کے

قولہ ای یگانہ ہین دوگانہ برگزار ✤ تا مزین گردد از تو روزگار ✤ ای امام چشم روشن الصلا ✤ چشم
باید اندر پیشوا ✤ در شریعت ہست مکروہ ای کیا ✤ در امامت پیش کردن کور را ✤ گرچہ حافظ باشد
فقیہ ✤ چشم روشن بہ اگر باشد سفیہ ✤ کور را پرہیز نبود از قذر ✤ چشم باشد اصل پرہیز و حذر ✤ او پلیدی
نہ بیند در عبور ✤ زانکہ اندر فعل و قولش نیست نور ✤ کور ظاہر در نجاست ظاہرست ✤ کور باطن در نجاست
سرست ✤ این نجاست ظاہر از آبی رود ✤ وین نجاست باطن افزون میشود ✤ جز باب چشم نتوان
آن ✤ چون نجاسات بواطن شد عیان ✤ چون نجس خواندست کافر را خدا ✤ آن نجاست نیست در
ورا ✤ ظاہر کافر ملوث نیست زین ✤ آن نجاست ہست در اطلاق این ✤ این نجاست بویش
از دو بیست گام ✤ وان نجاست بویش از ری تا بشام ✤ بلکہ بویش آسمانہا میرود ✤ بر دماغ
رضوان بر شود ✤ انچہ میگویم بقدر فہم تست ✤ مردم اندر حسرت فہم درست ✤ فہم آبست و وجود تن

ن سبو بشکست ریزد آب او ✣ این سبو را پنج سوراخ ست ژرف ✣ اندرو نی آب ماند خود نه برف ✣ امر غضوا غضة
ابصارکم ✣ هم شنیدی راست ننهادی قدم ✣ از دهانت نطق قیمت را برد گوش چون ریگست فهمت را خورد ✣
چنین سوراخهای دیگرت ✣ میکشاید آب فهم مضمرت ✣ المعنی سب نے دقوقی سے کہا ای یگانہ خبردار ہو اور
گانہ ادا کر تو تیری برکت سے ہمارا وقت مزین اور منور ہو ای امام چشم روشن کے الصلا کہ یعنے اسان و
امام کی آواز کر کہ تو چشم روشن ہی اور چشم روشن ہی کا پیشوا ہونا چاہیے دیکھ تو ای کیا شریعت مین امامت
ھے کی مکروہ ہی اور اُس کا امام کرنا روا نہین چاہے کیسا ہی چست حافظ ہو اور کیسا ہی فقیہ ہو مگر
ر چشم روشن ہی وہ کتنا ہی سفید ہو اس لیے کہ کور کی طہارت معتبر نہین اسکو قاذورات سے پرہیز نہین ہوتا
لکہ اصل پرہیزگار حذر کی آنکھ ہی کور اپنے چلنے پھرنے مین نجاست سے بچ نہین سکتا کہ دیکھتا ہی نہین کہ
ں کے قول و فعل مین نور نہین جو ظاہر کا اندھا ہی وہ نجاست ظاہر مین ہی اور جو باطن کا اندھا ہی وہ چھپی
ستون سے آلودہ ہی یہ نجاست ظاہر تو پانی کے دھونے سے جاتی رہتی ہی اور نجاست باطن کی
یروز بڑھتی ہی اسکو سوا آب چشم کے کوئی دھو نہین سکتا جسوقت یہ اپنے اوپر عیان و برملا ہو جاتی
ے تعالی نے جو کافر کو نجس کہا ہی جیسے انما المشرکون نجس بیشک مشرک لوگ نجس ہین تو یہ نجاست
ہر انمین نہین ہی ظاہر کا فر کا آلودہ اس سے نہین ہی بلکہ وہ نجاست اخلاق دین کی انمین ہی اس نجاست
و توحد درجہ بیش ہی قدم جاتی ہی اور وہ نجاست جو کفر کی ہی انکی بو ری سے شام تک پھیلی ہوئی ہی اور
و شام ہی کس کا آسمانون پر جاتی ہی اور حور و رضوان کے دماغ مین بھرتی ہی فرماتے ہین باتین تو کچھ
ی ہین مگر مین تیرے فہم کے اندازہ موافق کہتا ہون اور ہمی حسرت مین مرتا ہون کہ کوئی فہم درست
ن ملتا جس سے دل کھول کے کہون فہم ایسا ہی جیسے آب اور آدمی کا تن وجود مثل سبو کے جو آب
ی جگہ ہی لیکن جب گھڑا ثابت نہین شکستہ ہی تو پانی کیسے ٹھہرے بکھر ہی جائیگا پھر فہم کہان اور شکستہ
اسکا یہ کہ اسمین پانچ سوراخ گہرے گہرے جنمین نہ پانی رہے نہ برف رہ سکے یہ امر جو غضوا غضة الصارکم
رآن شریف سے اقتباس ہی اور قرآن شریف مین یون ہی قل للمومنین یغضوا من ابصارہم یعنے کہ ای
یمان والون کو بند کرین وہ اپنی بینائیون کو نادیدنی سے یہ نازل ہوا اور تم نے سُن لیا لیکن قدم اپنا
ال کے نہ رکھا کونسی نادیدنی سے آنکھ بند کی مُنہ کے سوراخ کا یہ حال کہ تیری نطق تیری فہم کو کھو رہی
ز خرافات اور فواحش بکنے سے اور کان کے سوراخ مثل ریگ کے یہ جدا فہم کو کھانے جاتے
ایسے ہی اور سوراخ کہ جس قدر تیرے فہم کا آب جمع ہی سب کو یہ جو اس ہی بہا رہے ہین انھین نے
رف سے اسکی بند کھول دی ہی اختلاف شرح مین ازرہی کو ازرہی لکھا ہی قولہ گر زدریا آب را بیرون کنی

بیعوض آن بحر را ہامون کنی + بیگہت ار نہ بگویم حال را + منجل عوض را وابدال را + کان عوضہا وان بدلہا
بحر را + از کجا آید زبعد خرجہا + صد ہزاران جانور زو میچرند + ابرہا ہم از برونش می برند + باز دریا آن عوضہا
میکشد + از کجا دانند اصحاب رشد + قصہ ہا آغاز کردیم از شتاب + ماند بی مخلص درون این کتاب + ای
ضیاء الحق حسام الدین راد + کہ فلک وارکان چو تو شاہی نزاد + تو بنادر آمدی در جان و دل + ای
دل وجان از قدوم تو خجل + چند کردم مدح قوم ما مضی + قصد من زانہا تو بودی ز اقتضا + خانہ خود را شناسد
خود دعا + تو بنام ہر کہ خواہی کن ثنا + بہر کتمان مدیح از محرمل + حق نہادست این حکایات و مثل + گرچہ آن مدح
از تو ہم آمد خجل + لیک بپذیرد خدا جہد المقل + حق بگیرد کسرہ دار و معاف + کز دو دیدہ کور دو قطرہ کفاف + مرغ و
ماہی داند آن ابہام را + کہ ستودم مجمل این خوش نام را + تا برو آہ حسودان کم وزد + تا خیالش را بدندان کم گزد
خود خیالش را کجا یابد حسود + در وثاق موش طوطی کی غنود + آن خیال او بود از احتیال + موی ابروی
ولیست آن نی ہلال + المعنی مخلص بالضم والفتح لام خلاصہ کردہ شدہ وخالص کردہ شدہ ماضے گذشتہ
چیز و زمانہ گذشتہ اقتضا تقاضا کرنا بتائید صدر فرماتے ہین کہ ہمنے جو کہا ہی فہم آب ہی اور وجود اُس کا سبو
پھر غور تو کر سبو کی اصل کیا ہی جب دریا کا یہ حال کہ اگر تو پانی اوس کا نکال دے اور عوض اُسکا نہ دے
تو دریا بھی سوکھ کے جنگل ہو جائیگا ایسے ہی حال آب فہم کا سمجھ لے کیا کرون بیوقت ہی ورنہ تجھ سے حال بیان
کرتا اُن مداخل کا جہان سے آمد عوض و بدلون کی ہوتی ہی یعنے بعد خرچون کے آب دریا کا پھر عوض بدل
اُن خرچون کا کہان سے پاتا ہی جس سے لاکھون تو جانور پیتے ہین اور سوا سے جانورون کے ابر بھی اُسکا
خارج سے لے بھاگتے ہین یعنے بخارات سے پھر وہ دریا عوض اُٹھاتا ہی تو کہان سے اُٹھاتا ہی لیکن اسکو سوا
اصحاب رشد کے کون جانے اب دوسری بات ہی تمہید ذکر آیندہ کی یعنے ہمنے جلدی کر کے قصے شروع کر دیے
اس سبب سے دل اس کتاب کا بے مخلص رہگیا یعنے خلاصہ اور خالص باتون سے خالی کہ وہ مدح حسام الدین
کی ہی چنانچہ فرمایا کہ ای ضیاء الحق حسام الدین راد ای جوانمرد تو وہ شخص ہی کہ افلاک نے جو آباء علوی
کہلاتے ہین اور ارکان یعنے عناصر اربعہ نے جنسے ساری مخلوق مخلوق ہوئی تجھسا بادشاہ دونون نے
کسی نے نہ جنا گویا تو اپنی صفت مین بیعدیل ہی جو تو میرے جان و دل مین سمایا ہوا ہی یہ ایک نادر بات ہی
جان و دل اس قابل کب تھا اس سبب سے دونون شرمندہ اور خجل ہین ہر چند مین نے مدح قوم گذشتہ
کی کی ہے لیکن اُن سب مین میرے مقصد کی خواہش و اقتضا تیری ہی مدح کی طرف رہی اس لیے کہ دعا اپنا
گھر خوب پہچانتی ہی کہ اصل دل و نیت کدھر کی ہی وہی اُنکا گھر ہی پھر چاہے کسی کے نام پر کرتے رہو وہ اسی کی ہوگی
جسکی نیت و خواہش ہی اب جو حکایت و مثل مین ہی تو حق تعالی نے نہین چاہا کہ ہر سست نامرد ظاہر

لوگون کے چھپاؤ کے لیئے یہ کیا ہی اگرچہ وہ مدح خود بھی تیرے لائق نہونے کے سبب سے تجھ سے شرمندہ ہی
قبول فرما کر خدائے تعالی بھی جہد مقل کو جو بمعنی سعی اندک کے ہی قبول کرلیتا ہی اگر اسکے نام کوئی ایک
تا ہی وہ اسکو بھی قبول کرلیتا ہی اور دینے والے کو معاف رکھتا ہی کہ اس سے یہی ہوسکا کس واسطے
کی اندھی آنکھون سے دو ہی قطرے کافی ہین یہ مبہم کہنا میرا سبب یہ ظاہر ہی حتی کہ مرغ و ماہی
جانتے ہین کہ مین نے گول گول تیرے نام خوش کی تعریف کی ہی اسواسطے کہ اگر حاسد اس صفت
واقف ہوجائینگے تو ضرور حسد سے جل بھلکے آہین مارینگے لیکن مین چاہتا ہون کہ تیرے نام خوش پر
ہونی کی نہ چھینٹے لگے اور اس سبب سے کہ اسکے خیال کے دانتون سے نہ کاٹنے پائین غرض اسکے مادہ
پر حسودون کی آہین اور دندان خیالی نہونے پائے پھر کتے ہین کچھ غم نہین اسکے خیال کو پا ہی
سکتا ہی بھلا موش کے گھر مین طوطی کب سما سکتی ہی اس لیئے کہ حسود کے خیال مکر و حیلہ کے ہین گو ان کا
بلال کے روشن جانے گروہ مین ایک موی ابرو کج جسکو بلال جان رہا ہی اختلاف شرح
سلوم مین بندپیرد کو پندپیرد اور دو قطرہ کو دو قطر لکھا ہی اور معنی جو لکھے ہین انکی نسبت تو مجھکو غرض
نہین سب کے معنی لکھنا اور ربط دینا سہل نہین حلوائے منفرہ ہی جسکا کھانا مشکل ہے ۔

## آگے جانا دقوقی کا واسطے امامت اس قوم کے

مدح تو گویم برون از پنج و هفت + بر نویس اکنون دقوقی پیش رفت + در تحیات و سلام الصالحین + مدح
سیا آمد عجین + مدحها شد جملگی آمیخته + کوزه‌ها در یک لگن در ریخته + زانکه خود ممدوح جز یک بیش نیست +
از این روی جز یک کیش نیست + زانکه هر مدحی بنور حق رود + بر صور و شخصها عاریت بود + مدحها جز مستحق را کی
یک بر پنداشت گمره میشوند + همچو نوری تافته بر حائطی + حائط آن انوار را چون رابطی + لاجرم چون سایه سوی
راند + ضال مه گم کرد و زاستایش بماند + یا زچاهی عکس ماهی وانمود + سر بچه در کرد و آنرا می ستود + در حقیقت
ماهست او + گرچه جهل او بعکسش کرد رو + مدح او مه راست نی آن عکس را + کفر شد چون آن ز غفلت شد ادا
وت گشت گمره آن دلیر + مه ببالا بود و آن پنداشت زیر + زین بتان خلقان پریشان میشوند + شهوتی
پشیمان میشوند + زانکه شهوت با خیالی رانده اند + وز حقیقت دورتر وا مانده اند + با خیالی میل تو چون
تا بدان پر بر حقیقت بر شوی + چون برانی شهوتی پرت بریخت + لنگ گشتی وان خیالت هم گریخت +
ار چنین شهوت مران + تا پر میلت برد سوی جنان + خلق پندارند عشرت میکنند + بر خیالی پر خود
کنند + وام دار شرح این نکته شدم + مهلتم ده معسرم زان تن زدم + باز گشتم ... آنکه قصه ... نماز ... وقت
لمن سوقوف نماز + المعنی فرماتے ہین مدح تیری مین ایسی کہون جو پنج حس ... مدحت افلاک

باہر ہو لیکن اب تو یہی لکھ کہ وقوقی نماز کے لیئے آگے گیا تحیات مین جو السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین ہے
یہ لفظ ایسا ہی کہ جملہ انبیا کی مدح اسمین خمیر ہی لفظ صالحین سب کو شامل ہی اسمین سب کی مدحین آمیختہ مین گویا
ایک لگن مین کوزے کے کوزے اونڈئے ہین اس لیئے کہ جو ممدوح ہی وہ تو دو احد احد ایک ہی ہی اور اسی سبب سے
جتنے مذہب ہین سب مین سوا ایک مذہب کے مذہب نہین ہی ویسے چاہے کتنے مذہب ہون اور وجہ یہ ہی
کہ ہر مدح نور حق کیطرف جاتی ہی اور جو صور و اشخاص کی مدح کرتے ہین عاریت ہی اسکی مدح کی کہ اصل وہ ہی
اس لیئے کہ گو مدح کسیکی ہو لیکن پہونچتی اسکو ہی جو شایان اور مستحق اس مدح کا ہی مگر تو اپنے پندار و گمان کی
بدولت گمراہی مین پڑا ہی اور جدا جانتا ہی یہ ایسا ہی جیسے کسی دیوار پر انوار ہین اور دیوار ان انوار کی را...
جب سایہ نے اس نور کو اپنی اصل کیطرف ہانکا جیسے کہ سایہ پیچھے نور آگے ہوتا ہی مثل رماندہ اور رانندہ کے تو...
راہ گم کردہ اسکی تعریف و تحسین سے باز رہگیا ہر چند کہ وہی صورت و شخص ہی جو نور کے وقت مین تھے ا...
نور روح یا ایسا سمجھو کہ ایک چاہ سے عکس ماہ کا ظاہر ہوا اور کسینے سر کنوین مین جھکا لیا اور تعریف کرا...
تو وہ بحقیقت مادح ماہ کا ہی نہ عکس کا اگرچہ اسکی جہالت و نادانی عکس کیطرف متوجہ ہو رہی ہی اسکی مدح
ماہ کی ہی نہ عکس کی اگر اسمین غلطی کی اور مدح عکس ہی کی جانی تو کفر ہو گیا اسلیئے کہ وہ اپنی بدنصیبی سے
اور اس بات پر دلیر ہو گیا کہ اوپر نہین دیکھتا نیچے ہی دیکھ رہا ہی کنوئین کے عکس کو نہ اصل ماہ کو جو اوپر ہی ا...
بتون سے جو ہر قسم مخلوق ہی مخلوق پریشان ہوتی ہی کہ چند روز کی خواہش اور شہوت رانی ایسی ہو...
پھر آخر پشیمانی اور وجہ اسکی یہ کہ یہ شہوت رانی انکی خیال سے ہی جسکی کچھ اصل نہین اور جو حقیقت ہی ا...
بہت ہی بہت دور ہین خیال کیطرف تو تیری رغبت مثل پر کے ہونا چاہیئے کہ اس رغبت کے پر دن...
بلندی حقیقت پر چڑھ جائے اور جو تونے اس خیال کے ساتھ شہوت رانی کی تو کیا گذرا جو کچھ ا...
پر تھے وہ بھی کھو دیے تو لنگڑا رہگیا اور خیال تیرے پاس سے لنبا ہوا خبردار اپنے پر بچا رہ اور
شہوت رانی مت کر تو تیرے میل کے پر تجھکو جنت کیطرف لیجائین مخلوق تو گمان کرتے ہین کہ ہم اس شہو...
سے عشرت کر رہے ہین اور ہی یہ کہ ایک خیال کے گرفتار ہو کے پر اپنے نوچ رہے ہین اب فر...
ہین کہ مین اسکو چھوڑتا ہون اور اسکی شرح کرنے کے واسطے تیرا قرضدار رہون ضرور ادا کرونگا مگر
مجھکو مہلت دے کہ مین تنگی و عسرت مین ہون لہذا بس کر کے اس قصہ کیطرف لوٹتا ہون جو شروع
اسواسطے کہ قصہ بہت دراز ہو گیا اور وقت تنگ ہی اور قوم نماز کے انتظار مین **الخلاف** شرح...
مین گم کردہ کرمہ گم کردہ لنگ کو لیک

## اقتدا کرنا قوم کا وقوقی کے پیچھے

ر ورشد آن وقوفی در نماز ؛ قوم همچون اطلس آمد او طراز ؛ اقتدا کردند آن شاهان قطار ؛ در پی آن مقتدای نامدار
با تکبیرها مقرون شدند ؛ همچو قربان از جهان بیرون شدند ؛ معنی تکبیر اینست ای امام ؛ کای خدا پیش تو ما قربان
؛ وقت ذبح الله اکبر میکنی ؛ همچنین در ذبح نفس کشتنی ؛ گوئی الله اکبر وان شوم را ؛ سر ببر تا وا رهد جان از عنا
تو اسمٰعیل و جان همچون خلیل ؛ کرد جان تکبیر بر جسم نبیل ؛ گشت کشته تن ز شهوتها و آز ؛ شد به بسم الله بسمل در
چون قیامت پیش حق صفها زده ؛ در حساب و در مناجات آمده ؛ ایستاده پیش یزدان اشک ریز ؛ بر مثال
ت خیز و رستخیز ؛ حق همیگوید چه آوردی مرا ؛ اندرین مهلت که دادم من ترا ؛ عمر خود را در چه پایان برده
؛ قوت در چه فانی کرده ؛ گوهر دیده کجا فرسوده ؛ پنج حس را در کجا پالوده ؛ گوش و چشم و هوش گوهرهای
ں ؛ خرج کردی چه خریدی تو ز فرش ؛ **المعنی** اب فرماتے ہین کہ وقوفی نماز کے لیے آگے ہوے لبس
یسی تھی جیسے اطلس سادہ اور یہ اُس اطلس کا طراز ای زیب و زینت اُن شاہون نے قطار باندھ کے
ریون کیطرح اُس مقتدائے نامدار کی اقتدا کی جبکہ تکبیرون سے مقرون ہوے تو ایسا حال ہوا جیسا
یان ذبح ہوتی ہین اس جہان سے جنت کو چلی جاتی ہین اب فرماتے ہین ای امام یہی معنی تکبیر کے ہین
ر خدا ہم تیرے سامنے قربان ہوگئے ذبح کے وقت تو کیا اللہ اکبر کہتا ہے ویسے ہی نفس کشتنی کے
ین اللہ اکبر کہہ اور اس نحس کا سر کاٹ کے اسکے رنج سے اپنی جان کو چھڑا تن تیرا اسمٰعیل ہے جان تیری
ں سو اس جان نے اگر اس جسم نبیل پر تکبیر کہی ہے اور وہ شہوتون اور آز سے کشتہ ہوچکی ہے تو وہ بسم اللہ
ماز مین بسمل ہوگا جب قیامت کے دن خدا تعالی کے سامنے صفین باندھی جائینگی اور حساب
بات مین پڑینگے اور سامنے اُسکے کھڑے ہونگے آنسو بہاتے ہوے جیسے روز راست خیز و رستخیز
د اے مجرمان معذب کے اُسوقت اللہ تعالی پوچھیگا کہ مین نے اتنی مہلت تجھکو دی تھی میرے
یا لایا تو نے عمر اپنی کس بات مین تمام کی اور قوت و قوت کس کام مین ملایا دو گوہر بے بہا آنکھون
نے تجھکو دیے تھے تو نے انکو کہان رگڑا اور پنج حس کو کہان صاف و پالودہ کیا گوش و چشم و ہوش
، یہ ہمارے گوہر عرش کے تھے جو تجھکو دیے تھے تو نے انکو خرچ کرکے فرش خاک سے کیا خریدا **قوله**
، و یاد دادمت چون بیل کلند ؛ من بخشیدم ز خود آن کی شدند ؛ همچنین پیغامها ی دردناک ؛ صد هزاران
یزدان پاک ؛ در قیام این گفتها دارد رجوع ؛ وز خجالت شد دوتا آمد رکوع ؛ قوت استادن از خجلت
؛ در رکوع از شرم تسبیحی بخواند ؛ باز فرمان میرسد بردار سر ؛ از رکوع و پاسخ حق برشمر ؛ سر برآورد از رکوع
شرمسار ؛ باز اندر رو فتد آن خام کار ؛ باز فرمان آیدش بردار سر ؛ از سجود و وا ده از کرده خبر ؛ سر برآورد او
، شرمسار ؛ اندر افتد باز در رو همچو مار ؛ باز گوید سر برآر و باز گو ؛ که بخواهم جست از تو مو به مو ؛

قوت پا ایستادن نبودش * که خطاب هیبتی بر جان زدش * پس نشیند قعده زان بار گران * حضرتش گوید
سخن گو با بیان * نعمت دادم بگو شکرت چه بود * دادمت سرمایه هین بنمای سود * چون نه سرمایه بود دارا
نه سود * شافعی باید که آرد عذر زود * یعنی اللہ تعالی فرمائیگا کہ مین نے تجھکو ہاتھ پاؤن جو کلند و بیل کے
مثل ہین کہ عبارت آلات جوارح سے ہین دیئے اور میرے ہی بخشے ہوئے ہین اگر مین نہ بخشتا تو آپ سے
وہ کب ہوجاتے ایسے ہی لاکھون پیغام دردناک یزدان پاک سے آئینگے اور قیام مین یہ باتین
اس سے رجوع کرینگی یہ انسے ایسی ندامت اٹھائیگا کہ بار ندامت سے دوہرا ہوجائیگا کہ وہی رکوع ہوگیا
بار خجلت سے قوت کھڑے ہونیکی نرہی تو رکوع مین جھک کے تسبیح خوان ہوا پھر حکم آئیگا سر اٹھا رکوع
سے اور اللہ تعالی کے سوالات کے جواب کہہ پھر یہ شرمسار ناکار رکوع سے سر اٹھا کر منھ کے بل گرے
پھر اسکو حکم آئیگا سر اٹھا سجدہ سے اور اپنے کئے ہوئے سے خبر دے دوسری بار یہ سر اٹھا کے اور پھر منہ
سانپ کیطرح پھر منھ کے بل گریگا پھر کہیگا سر اٹھا اور بتا کہ مین تجھسے بال بال کی جستجو کرونگا اس وقت
ہیبت حق سے قوت پاؤن پر کھڑے ہونے کی نہو گی بباعث اس بار گران ہیبت کے بیٹھیگا حضرت رب
سے خطاب ہیگا کہ خوب بیان کے ساتھ بات کہہ ہمنے تجھکو نعمت دی تو بتا اسکا شکر کہان ہی ہمنے تجھکو سرمایہ
دیا تو دکھا اسکا سود کہان ہی جو تونے کمایا ہی جب نہ سود ہوگا نہ سرمایہ دونون ندارد تو لابد ضرورت کسی
شافع کی ہوگی کہ وہ فوراً اسکی طرف سے عذر کرے

## بیان اشارت سلام کا جو سیدھے ہاتھ کیطرف ہوگا قیامت مین ہیبت محاسبہ حق تعالی سے اور انبیا سے استعانت کرنا اور شفاعت چاہنا

قوله رو بدست راست آرد در سلام * سوی جانان انبیا و آن کرام * یعنی ای شاہان شفاعت کاین لئیم
سخت در گل ماندش پا ای کلیم * انبیا گویند روز چاره رفت * چاره آنجا بود و دست افزار زفت * مرغ بی
هنگامی ای بدبخت رو * ترک ما گو خون ما اندر مشو * رو بگرداند بسوی دست چپ * در تبار و خویش گویندش
که خپ * هین جواب خویش گو با کردگار * ما که ایم ای خواجه دست از ما بدار * نی ازین سو نی ازان سو چاره شد
آن بیچاره دل صد پاره شد * از همه نومید گردد آن دغا * پس برآرد هر دو دست اندر دعا * کز همه نومید گشتم
اول و آخر توئی و منتها * هست امیدی که عنایت در رسد * گرد وا ایمن ز حبل من مسد * در نماز این خوش
اشارتها ببین * تا بدانی کین بخواهد شد یقین * بچه بیرون آر از بیضه نماز * سر مزن چون مرغ بی تعظیم و ساز * یعنی
خب بالفتح مکار و حیله گر و فریب ادن یعنی پھر سیدھے ہاتھ کیطرف سلام مین منھ کرتا ہی طرف ارواح انبیاء کرام کے
کہ ای بادشاہو میری شفاعت کرو کہ مجھ لئیم کو ای کلیم اس کیچڑ سے جسمین اندھا ہون نجات دے انبیاء اسے

دبیر و چارہ کا نہین ہی وہ دن گیا اور چارہ آور اُسکے ہتھیار سب ہین تھے یعنے دنیا مین رفت
ہو تو ای بدنصیب بیوقت کا مرغا ہی ہمسے غرض مت کر کیا ہمارا خون کرایا چاہتا ہی پھر یہ باتین
طرف مُنھ اپنی قوم و کنبہ کی جانب کریگا سب کہینگے کہ ای مکار حیلہ گر خبردار اپنا جواب کر دگا ہمسے غرض
ن ہین جو ہمسے کہتا ہی بس ای خواجہ ہمسے الگ ہی رہ آپ خیال کر اُدھر سے کوئی تدبیر بن پڑی
رسے لہذا جان بیچارہ رہی اور دل صدپارہ ہوا آخر جب وہ دغا سب سے نومید ہوگا تو ہاتھ دعا کے
لا کہ ای خدا مین سب سے نومید ہوا اور داد و آخر تو ہی ہی اور تجھی پر ہر شی کی منتہی مجھکو امید ہی کہ تیری
پہونچے اور وہ گلے کی رسی سے بچ جائے بس نماز مین اس قسم کے اشارے خوش ہین انپر غور رکھ
نے کہ بالیقین یہ سب باتین ہونگی یہ نماز ایسی ہی جیسے انڈا اور یہ تعظیم و سامان اُسکا مثل بچہ کے
س انڈے سے بچہ نکال اور تعظیم و ساز کے ساتھ بجا لا ورنہ بیہودہ مرغ کیطرح سر مت مار جیسے وہ چلا تا رہتا
ہی بانگ دیتا ہی بانگ کو جانتا نہین

## سُننا دقوقی کا نماز مین شور اہل کشتی کا ڈوبتے وقت

ن دقوقی در امامت کرد ساز ❊ اندران ساحل درآمد در نماز ❊ وان جماعت در پی او در قیام ❊ بہت
م برگزیدہ امام ❊ ناگہان چشمش سوی دریا فتاد ❊ چون شنید از سوی دریا داد و داد ❊ در میانہ موج دید او
در قضا و در بلا و در شقیقے ❊ ہم شب و ہم ابر و ہم موج عظیم ❊ آن سہ تاریکی و از غرقاب بیم ❊ تند بادی سے
رائیل خاست ❊ موجہا آشوفت اندر چپ و راست ❊ اہل کشتی از مہابت کاستہ ❊ نعرہ و وا ویلہا
ستہ ❊ دستہا در نوحہ بر سر میزنند ❊ کافر و ملحد ہمہ مخلص شدند ❊ با خدا با صد تضرع آنزمان ❊ عہد با و نذر ہا
بان ❊ سر برہنہ در سجود آنہا کہ ہیچ ❊ روی شان قبلہ ندید از ہیچ ہیچ ❊ گفتہ کہ بیفایدہ ست این بندگی
ن دیدہ دران صد زندگی ❊ از ہمہ امید ببریدہ تمام ❊ دوستان و خال و عم بابا و مام ❊ زاہد و فاسق شدہ
قی ❊ ہمچو در ہنگام جان کندن شقی ❊ نی ز چپ شان چارہ بود و نی ز راست ❊ حیلہا چون مرد ہنگام
ت ❊ در دعا ایشان و در زاری و آہ ❊ بر فلک زایشان شدہ دود سیاہ ❊ دیو آندم از عداوت
دکای سگ پرستان لعین ❊ مرگ و حبک ای اہل انکار و نفاق ❊ عاقبت خواہد بدن این اتفاق ❊
ن تر باشد از بعد خلاص ❊ کہ شوید از بہر رشوت دیو خاص ❊ یاد تان ناید کہ روزی در خطر ❊ دست
رفت یزدان از قدر ❊ المعنی حبک بالفتح درد و بلا و رنج فرماتے ہین کہ دقوقی اُس ساحل پر نماز
ل ہوا اور اچھے طور پر امامت مین موافقت کی اور وہ جماعت پیچھے اُسکے قیام مین تابع ہوئی
یا ہی اچھی قوم جو جماعت مین تھی اور کیا ہی چیدہ برگزیدہ امام ناگاہ اُس نے دریا سے جو آواز

داد و داد کی سُنی تو اسکی آنکھ دریا پر پڑی دیکھا کہ ایک کشتی موج دریا مین قضا و بلا اور خرابی مین پڑی
آدھی رات اور بادل اور موج عظیم ان تین تو اندھیریون مین ہی اور خوف ڈوبنے کا جدا ایک تند
مثل عزرائیل ؑ کے تھی اٹھی جسنے موجون کو ادھر ادھر سے جوشش و شورش مین ڈال دیا اہل کشتی
کے مارے سوکھ گئے اور نعرے اور واویلا کے شور مچائے نوحہ کر کر کے سر پیٹتے تھے اور کافر و ملحد
اُسوقت مین بااخلاص ہو گئے تھے سیکڑون عہد اور نذرین اُسوقت خدا یتعالی کی بڑے عجز و زاری
مانین بھین ننگے سر سجدون مین وہ لوگ پڑے تھے کہ کبھی انھون نے بسبب ایچ پیچ دنیا کے قبلہ
منہ نہ دیکھا تھا و یسے ہی کہا کرتے کہ اس طاعت و بندگی سے کیا فائدہ ہی اور اُسوقت بندگی مین بھلا
زندگیان دیکھین تھین ہر ایک کی امید ایک دوسرے سے منقطع تھی خواہ دوست تھے خواہ خال
خواہ مان باپ کہ اب کوئی دم مین تفرقہ کامل ہوا جاتا ہی وہ ایسا وقت تھا کہ زاہد و فاسق سب متقی
جیسے جان کندن کے وقت شقی سعید بننا چاہتا ہی غرض اُنکو چپ و راست کسی طرف سے امید
نہ کچھ بن آتا تھا بس معمول ہی کہ جب حیلے نہین رہتے تو دعا کا وقت ہوتا ہی بنابرین سب دعا
اور طرفہ یہ کہ اہل کشتی تو دعا و آہ و زاری مین تھے ایسے کہ جنکی آہ کا دود سیاہ فلک تک پہونچا
کیونکہ اسکو عداوت تو بنی آدم سے ہی کیا بن آئی اور یہ تیز بنی اُسنے کی کہ کشتی والونکو اُسنے
کہ ای لعین سگ پرستو اور ای اہل انکار و نفاق آخر کبھی نہ کبھی مرگ حباک کا اتفاق پڑیگا بن آنکھین تھا
تمہارا اخلاص ہی آفت کے تیز ہونے اچھا کہ اس پر شوت کے ساتھ جو نذرین مانتے ہو اور عہد کرتے اور توبہ و استغفار یہ تو خلوص نہین
تو اُسکے نزدیک خالص شیطان بنوگے تمکو بھر گنیا د نہوگا کہ کسی دن کسی محل خطر مین خدا یتعالی نے تمہاری
دستگیری کر کے پنجۂ قدرت سے بچا لیا ہو غرض اُسکی یہ تھی کہ یہ لوگ بے توبہ کے ڈوب جائین اور
منحرف ہو جائین **قولہ** این ہمی آمد ندا از دیو لیک ✽ این سخن را نشنو د جز گوش نیک ✽ راست
با مصطفےٰ ✽ قطب شاہنشاہ و دریای صفا ✽ کانچہ جاہل دید خواہد عاقبت ✽ عاقلان بینند ز اول
کارہا ز اغاز غیبست و سر ✽ عاقل اول دید و آخر آن مصر ✽ اولش پوشیدہ باشد و آخر آن ✽ عاقل
و جاہل را عیان ✽ ور نہ بینی واقعۂ غیب ای عنود ✽ حزم را سیلاب کی اندر ربود **المعنی** الحاصل
شیطان سے اُسوقت آرہی تھی لیکن اسکو سوا گوش نیک کے سُن کون سکتا ہی حضرت مصطفےٰ
علیہ و آلہ وسلم نے کہ قطب شہنشاہ اور دریا صفا کے تھے کیسی ٹھیک بات بھسے فرمائی ہی کہ جاہل
کچھ نتیجہ کام کا انجام مین دیکھا پاتا ہی عاقل اُسکو پہلی ہی دفعہ سے دیکھ سوچ لیتے ہین جیسا کہ
پوشیدہ سے شروع ہوتے ہین عاقل اُسکو دیکھ لیتا ہو اور مصر جو جہالت پر اڑا ہوا ہی

دیتجہ اب اگر تو یہ کہے کہ جوبات غیب سے ہوتی ہی اُسکا نہ اول ظاہر مین کسی عاقل جاہل کو دکھائی
یا ہی نہ آخر اُسکا نسبت اُسکے فرماتے ہین کہ ای عنود اگرچہ افتاد غیب کو تو دیکھتا نہین ہی لیکن حزم
و احتیاط تو مت چھوڑے کہ حزم ایسی شی ہی جسکو سیلاب بھی نہین بہا سکتا

## تصورات مرد حازم

له حزم چه بود بدگمانی در جهان ✤ دم بدم دیدن بلای ناگهان ✤ آنچنانکه ناگهان شیری رسید ✤
مرد را بدرید و در بیشه کشید ✤ او چه اندیشید دران بردن ببین ✤ تو همان اندیش ای استاد دین ✤ میکشد
بر قضا در بیشه ها ✤ جان مشغول کار و پیشه ها ✤ آنچنان کز فقر می ترسند خلق ✤ زیر آب شور رفته تا بحلق ✤
بترسیدی ازان فقر آفرین ✤ گنجهاشان کشف گشتی در زمین ✤ جمله‌شان از خوف غم در عین غم ✤ در پے
ستی فتاده در عدم ✤ المعنی فرماتے ہین حزم کیا چیز ہی بدگمانی ہی کہ جہان مین ہر وقت ہر قسم کی برائی
کا ہی اور دمبدم یہی سمجھے رہے کہ ایسا نہو کوئی بلا ناگہانی آجائے مثلاً یہ خیال کرنا کہ ناگہان جنگل
ے شیر آیا اور فلان کو پھاڑ ڈالا اور کھدیر کے جنگل مین لیگیا پس ہم تجھ سے پوچھتے ہین کہ ایسے
ل مین کیا کیا باتین اور تجویزین سوچیگا لا بد ای استاد دین وہی اب بھی سوچتا رہ دیکھ تو یہ کیا
ہی کیسا شیر قضا کا جنگلون مین کھینچ کھینچ کے لیجارہا ہی اور ہماری جانین اپنے کام و پیشون
مشغول ہین اور ساری مخلوق فقر و محتاجی سے ایسی ڈرتی ہی کہ گویا حلق تک آب شور مین ڈوبے
ے ہین یعنے ازبس مستحکام اگر ایسے ہی اُس فقر آفرین سے ڈرتے تو سارے خزانے زمین کے
ر نہ کھل جاتے تمامی یہ لوگ غم سے تو ڈرتے ہین کہ مبادا کدھر ہی سے نہ آجاے اور عین غم
مین ہین گویا ہستی کے لیئے عدم کو دوڑتے ہین

## دعا و شفقت دقوقی خلاص اہل کشتی و کشتی مین

له چون دقوقی آن قیامت را بدید ✤ رحم او جوشید و اشک او دوید ✤ گفت یا رب منگر اندر فعلشان ✤
ت‌شان گیر ای شه نیکونشان ✤ خوش سلامت‌شان بساحل باز بر ✤ ای رسیده دست تو در بحر و بر ✤
ای کریم و ای رحیم سرمدی ✤ در گذار از بدسگالان این بدی ✤ ای بداده رایگان صد چشم و گوش ✤
بی ز رشوت بخش کرده عقل و هوش ✤ پیش از استحقاق بخشیده عطا ✤ دیده از ما جمله کفران و خطا ✤
ای عظیم از ما گناهان عظیم ✤ تو توانی عفو کردن در حریم ✤ ما ز آز و حرص خود را سوختیم ✤ وین دعا را هم
ز تو آموختیم ✤ حرمت آن که دعا آموختی ✤ در چنین ظلمت چراغ افروختی ✤ دستگیر ... ✤
... بکشتی ... ✤ المعنی جب دقوقی نے وہ قیامت اہل کشتی پر ... اس کا ...

اور آنسو اسکے بہنے لگے اور کہا کہ ای رب انکے فعل پر نظر مت کر انکی دستگیری کر تو بادشاہ نیک نشان ہی
انکو خوش بخوش اور سلامت کنارہ پر لگا دے کہ تیرا ہی قابو بحر و بر پر چلتا ہی تو کریم و رحیم سرمدی ہی یعنی
ہمیشہ ہمیشہ ان بدسگالون سے اس بدی کو میٹ دے تو نے چشم و گوش سی شی کہ سارا لطف زندگی کا
انسے ہی سیکڑون مفت دیے اور بے مزدو رشوت عقل و ہوش جیسی چیز عام تقسیم کی ہمارا کچھہ استحقاق
نہ تھا استحقاق سے قبل ہمکو سب کچھ عطا کیا اور ہمسے ہمیشہ ناشکری و خطا دیکھی ای عظیم ہمارے گناہ
جو گناہ عظیم ہین جنکو کوئی نہ بخشے ایسے فحش و منکر انکو تو بخش سکتا ہی ہمنے حرص و ہوا سے گو آپ کو
جلا دیا لیکن اب دعا بھی تو تجھی سے سیکھی ہی تب اُسی کرم کی برکت سے کہ جب سے تو نے یہ دُعا
سکھائی ہی گویا ایسے اندھا دھند مین یہ چراغ روشن کیا ہی ہمارا ہاتھ پکڑ راہ بتا توفیق دے یعنی اسباب حصول
مطلوب کے موافق کر دے اور گناہ بخش دے اور معاف کر اور گرہ یعنی مشکل جو ان پر پڑی ہی آسان
کر دے قولہ ہمچنین میرفت بر نطقش دعا * آن زمان چون مادران باوفا * اشک میرفت از دو چشم
دان دعا * بیخود از وی می بر آمد بر سما * آن دعای بیخودان خود دیگرست * آن دعا زو نیست
گفت داورست * آن دعا حق میکند چون او فناست * آن دعا و آن اجابت از خداست
واسطہ مخلوق نی اندر میان * بیخبر زان لابہ کردن جسم و جان * بندگان حق رحیم و بردبار * خوی حق
دارند در اصلاح کار * مہربان بی رشوتان یاری کنان * در مقام سخت و در روز گران * ہین بجو این قوم
ای مبتلا * ہین غنیمت دارشان پیش از بلا * رست کشتی از دم آن پہلوان * و اہل کشتی را بجہد خود
گمان * کہ مگر بازوی ایشان در حذر * بر ہدف انداخت تیری از ہنر * پا رہاند روبہان را در شکار
دان ز دم دانند روباہان غرار * عشقہا با دم خود بازند کین * میرہاند جان مارا از کمین * از ضلالت
ہر دم زنند * رقص گیرند و ز شادی بر جہند * روبہا پا را نگہدار از کلوخ * پا چو نبود دم چہ سود ای چشم شوخ
ما چو روباہان و پای ما کرام * میرہاندمان ز صد گون انتقام * حیلہ باریک ما چون دُم ماست * عشق
بازیم با دم چپ و راست * دم بجنبانیم ز استدلال و مکر * تا کہ حیران گردد از ما زید و بکر * طالب حیرانی
خلقان شدیم * دست طمع اندر الوہیت زدیم * تا بافسون مالک دلہا شویم * این نمی بینیم ما کاندر
گوییم * در گوی دور چہی ای قلتبان * دست وادار از سبال دیگران * چون بہ بستانی رسی زیبا
خوش * بعد از آن دامان خلقان در کش * ای مقیم حبس چار و پنج و شش * نغز جای دیگران را ہم
المعنی مولانا رح فرماتے ہین کہ جیسا ہمنے اوپر بیان کیا ایسی ہی دُعا اُسوقت اُسکے نطق پر مثل
مہربان باوفا کے جاری تھی آنسو اُسکے دو آنکھون سے بہتے تھے اور یہ دعا بے اختیار آسمان پر

ن تھی فرماتے ہین دعا باخود اور ہی دعا بیخود اور ہی پس جو دعا بیخودی ہی وہ گفت داعی کی نہین ہی خود دعا ور کی ہے
لیئے کہ یہ داعی تو مقام فنا مین ہی کہ جو کچھ ہی نہین تو پس وہ دعا حق کرتا ہی اسوقت مین دعا واجابت
ن حق سے ہین اسوقت اس دعا مین کچھ واسطہ مخلوق کا نہین ہوتا اور جسم و جان اس سے
ہوتے ہین جو خوشامد و زاری کرین پس ایسے ہی جو خاص بندے حق کے ہین اور مہربان و بردبار
صلاح کار مخلوق مین عادت لق کی رکھتے ہین اور یہ لوگ مہربان بے رشوت مددگار رہوتے ہین
ن کہین کوئی مقام سخت انپر پڑتا ہی یا کوئی روز گران انپر آجاتا ہی پس تو خبردار ہو ای مبتلا اور
قوم کو ڈھونڈھ اور خبردار قبل بلا مین پڑنے سے انکو غنیمت جان آپ فرماتے ہین عجب معاملہ
یہ کشتی تو اس وقوفی پہلوان کے دم سے چھوٹی اور ہلاک سے بچی اہل کشتی کو یہ گمان ہوا کہ
ی کوشش سے بچی کہ ہمارے بازو نے ایسے خوف کے موقع مین کیسا تیر اپنے ہنر کا نشانہ پر
مولانا فرماتے ہین روباہون کو شکاری کے پنجہ سے پانون تو بچاتے ہین اور اس بچاؤ کو روباہین بسبب
ودہ کاری و عدم وقفیت کے دم سے جانتی ہین یہ عاشق دُم کی بنی ہین اس خیال سے کہ یہی
ی جان شکاریون کی تاک گھات سے بچاتی ہی اور ایسی بہکی ہین کہ دُم ہی کو چومتی چاٹتی ہین
سے خوشی کے ناچتی کودتی ہین آپ کہتے ہین ای روباہ سنگ و کلوخ سے اپنے پانون کو بچائے رہ
شوخ چشم پانون ہونا چاہیئے دُم سے کیا فائدہ ہویا نہ ہو پس ہم بھی روباہ ہین اور کرام لوگ
ے پانون کہ وہ ہمکو سیکڑون طرح کے انتقام خدا سے بچاتے ہین اور جو انمین ایک حیلہ
ب ہمارا ہوتا ہی وہی ہماری دُم کیطرح ہی جسکے ہم عاشق ہر طرح ہو رہے ہین کیسے ہم اپنے استدلال
پہ دُم ہلا رہے ہین اور نازان ہین کہ زید و بکر ہم کو دیکھ کے حیران ہون اچھے طالب حیرانی
ن کے ہم ہوے کہ دست طمع کا الوہیت مین ڈالا کہ اس افسون سے مالک دنیا کے ہو جائین اور
ن جانتے کہ ہم تو ایک گڑھے مین پڑے ہوئے ہین ملک دنیا کیسا پھر ای قلتبان جب
ئین اور گڑھے مین پڑا ہی تو اورون کی مونچھون سے ہاتھ الگ کیون نہین رکھتا جیسے خوشامد
قت خوشامدی داڑھی مونچھون کی طرف ہاتھ لیجاتے ہین غور تو کر جب تو کسی بستان زیباو
ن مین پہونچے جہان ہزارون سایے ہین پھر مخلوق کا دامن سایہ کیلیئے مت کھینچ ای تو جو مقیم قید
پنج و شش کا ہی تجھکو لازم ہی تو اورون کی جان سے جو عمدہ چیزون کو دیکھے اسکو کھینچ اور
کر چار سے مراد عناصر اربعہ اور پنج سے پنج حس اور شش سے شش جہت قولہ ای چو خر بندہ
کون خرے ۞ بوسہ گاہے یافتی بارا ہبرے ۞ چون نداد ت بندگی دوست دست ۞ میل شاہی از کجا

روبها این دم حیلت را اہل زقفا خاستست * در ہوای آنکہ گویندت زہی * بستہ از بر گردن جانت رہی * روبہا تو سوی جیفہ کم شتاب * تو دلا منظور حق آنگہ شوی * کن دل بر خدا و ندان دل * در پناہ شیر کم ناید کباب * کہ چہ جزوی سوی کل خود روی * حق ہمیگوید نظر ما بر دلست * نیست بر صورت کہ آن آب و گلست * تو ہمیگوئی مرا دل نیز ہست * دل فراز عرش باشد نی بپست * در گل تیرہ یقین ہم آب ہست * لیک زان آبت نشاید آبدست * زانکہ گر آبست مغلوب گلست * پس دل خود را مگو کانیہم دلست * آن دلی کز آسمانہا برترست * آن دل ابدال یا پیغمبرست * پاک گشتہ آن ز گل صافی شدہ * در فزونی آمدہ وافی شدہ * ترک گل کردہ سوی بحر آمدہ * رستہ از زندان گل بحری شدہ * المعنی کونؔ احمق و بی تمیز کہتے ہین ای مثل خر بندہ کے حریف کون خر کے تونے ایک بوسہ گاہ جو دُم سے ہی راہبر کے پائی ہی اسکو چوما چاٹا کر تو کہتا ہی بندگی خدا یتعالی کی ہماری مدد و دستگیری نہین کرتی ہی کیسے بندگی کرین کیا کہتا ہی میل بادشاہی خوب تیرے دل مین اُٹھتا ہی یہ کہان سے آیا بندگی نہین اُٹھتا اس شوق مین کہ کوئی ہمکو واہ واہ کہے اور تعریف کرے کیسی کوئی راہ تونے اپنی گردن جان کے ذمہ کر رکھی ہی ای روباہ اس حیلہ کی دُم کو چھوڑ اور اپنا دل جو اہل دل ہین انکو وقف کر دے اور یہ مت سمجھ کہ یہ میرا دل ہی تو ان شیرون کی پناہ مین ہو جا تو پھر تجھے کباب کی کب رہیگی ای روباہ تو اس مردار جیفۂ دنیا کیطرف مت دوڑ تو ای دل اُسوقت منظور نظر حق کا ہی کہ جس کل کا جزو ہی اسی کُل کیطرف رجوع کرے اللہ تعالی فرماتا ہی کہ ہماری نظر دل پر ہوتی ہی نہ صورت پر کہ صورت ایک ناچیز شی آب و گل سے ہی کما قال ان اللہ لا ینظر الی صورکم و اموالکم و لکن ینظر الی قلوبکم و اعمالکم بیشک اللہ نہ تمھاری صورتین دیکھتا ہی نہ تمھارے مال لیکن تمھارے دلون اور عملون کو دیکھتا ہی تو یہی کہتا ہی کہ میرا بھی دل ہی دل تو بالای عرش ہوتا ہی نہ پستی مین جو گل تیرہ ہی ای بدرنگ اس مین بھی پانی ضرور بالیقین ہوتا ہی لیکن اس پانی سے وضو نہین ہو سکتا اس سبب سے کہ اگر پانی ہمین ہی لیکن مغلوب گل کا ہی پھر تو اپنے سنے لتھڑے دل کو کیسے کہتا ہی کہ دل ہی ہان دل وہ دل کہ آسمانون سے برتر ہی وہ دل ابدال یا پیغمبر کا ہی کہ وہ گل سے پاک ہو کے صافی ہو گیا خدا کے فضل و فزونی سے تھا لہذا کافی وافی ہی اسلیئے کہ گل کو چھوڑ کے بحر کیطرف آیا ہی اور زندان گل سے نجات پائی اب وہ دل گلی نہین ہی بحری ہی **قولہ** آب ما محبوس گل ماندست ہین * بحر رحمت جذب کن ما را ز طین * بحر گوید من ترا در خود کشم * لیک میلافی کہ من آب خوشم * لاف تو محروم میدارد ترا ترک آن پنداشت کن در من درآ * آب گل خواہد کہ در دریا رود * گل گرفتہ پای او را میکشد

یای خود از دست گل ٭ گل بماند خشک و اوشد منتقل ٭ آن کشیدن چیست از گل آب را ٭ جذب تو نقل
ناب را ٭ ہمچنین ہر شہوتی اندر جہان ٭ خواہ مال و خواہ جاہ و خواہ نان ٭ خواہ باغ و مرکب و تیغ و
اہ ملک و خانہ و فرزند و زن ٭ ہر یکی زانہا ترا مستی کند ٭ چون نیابی آن خمارت می کند ٭ این خمار
ن شدست ٭ کہ بدان مقصود مستی ات بدست ٭ جز باندازہ ضرورت زین مگیر ٭ تا نگردد غالب و بر تو امیر ٭
ی تو کہ من صاحب دلم ٭ حاجت غیری ندارم واصلم ٭ آنچنانکہ آب در گل سرکشد ٭ کہ منم آب و چرا جویم مدد
ین آلودہ را پنداشتی ٭ لاجرم دل زاہل دل برداشتی ٭ خود روا داری کہ آن دل باشد این ٭ کہ
نق شیر و انگبین ٭ لطف شیر و انگبین عکس دلست ٭ ہر خوشی را آن خوش از دل حاصلست ٭ پس بود
ہر دو عالم عرض ٭ سایہ دل چون بود دل را غرض ٭ المعنی فرماتے ہین خبردار ہو ای بحر رحمت ہمارا
محبوس گل ہو گیا ہی تو اسکو مٹی سے جذب کرلے بحر کہتا ہی کہ مین تو تجھکو کھینچ لون لیکن تو تو اس شیخی مین ہی
یہ خوش ہون بس یہی لاف تیرا تجھکو محروم کر رہا ہی اس گمان و پندار کو ترک کر پھر مجھ مین آ اور
ل ہی یعنے کیچڑ کا پانی وہ بھی چاہتا ہی کہ مین دریا مین جاؤن لیکن اسکا پانون گل گرفتہ اسکو
ہی اگر اُسنے پانون اپنا گل سے چھڑا لیا تب تو گل خشک ہو کے رہگئی وہ دریا کو چلا گیا اور یہ کشیدن یعنی
آب کو نکال لینا کیا ہی تیرا جذب اور تیری کشش جو نقل و شراب کیطرف رہتی ہی اور اُسکی طرف کھنچا ہوا ہی اس
اپنے آپ سے نکال لیتا ہی کشیدن نقل و شراب سے عام شرب و اکل مقصود ہی جس مین شراب و
ی داخل ہی اور ایسے نکال لینا جذب ہر خواہش کا جو جہان کی اشیا سے ہین انمین خواہ مال ہو
ن خواہ نان خواہ باغ و مرکب کہ جملہ زراعت و سواری کو شامل ہی خواہ تیغ و سپر کہ مراد تمامی
ے ہی خواہ ملک و مکان خواہ فرزند و زن کہ انمین سے ہر شی تجھکو مست کرنے والی ہی جسقدر
کا وہ خمار جو انکے جذب کا تجھکو ہو رہا ہی ہرگز نہین ٹوٹیگا یہ نہ جان کہ خمار مین شراب پینے سے
مار رہتا ہی اس سے جسقدر تجھکو ملیگا اُسیقدر تیری حرص کا نشہ بڑھیگا بس یہ خمار غم کا دلیل اس
ہی کہ اس سے جو مقصود تیرا مستی ہی یعنے خوش عیشی یہ مقصود بد ہی تجھکو چاہیئے کہ اشیا سے انکو بقدر
ی ضرورت کے اختیار کر زیادہ مت لے تا تجھپر غالب و حاکم نہو جائین تجھکو یہ غرور و سرکشی کہ
ب دل ہون اور کسی غیر کی حاجت نہین خود بخود واصل ہون ایسا ہی جیسے آب در گل سرکشی کرتا ہی
ب ہون مین کیون کسی سے مدد کا طالب ہون تو نے اس دل آلودہ گل کو دل گمان کیا ہی
ب سے اہل سے دل اُٹھا لیا ہی کہ انکا طالب نہین ہی اچھا ہم تجھی سے پوچھتے ہین کہ وہ
عاشق ہی ایسا ہی ہوتا ہی کہ شیر و شہد کے عشق مین آلودہ ہو دل ایسے لطف کی چیز ہی کہ شیر و

شہد کی حلاوت مین جو لطف دیکھتا ہی اس دل کے لطف کا عکس ہی کہ اُنپر پڑا ہی اور اصل لطف دل
کہ ہر خوشی مین جو خوش چیز ہی وہ اس خوشی کو اس دل سے حاصل ہی بس جان لے کہ دل جوہر ہی اور
سارا جہان عرض پھر جو ایسے دل ہین انکو سایۂ دل سے کیون غرض ہوگی کہ اصل کو فرع سے کیا مطلب
**قولہ** آن دلی کو عاشق مالست و جاہ ✤ یا زبون این گل و آب سیاہ ✤ یا خیالاتی کہ در ظلمات او ✤ می پرستد
شان برای گفتگو ✤ دل نباشد غیر آن دریای نور ✤ دل نظرگاہ خدا و آنگاہ کور ✤ نی دل اندر صد ہزاران
خاص و عام ✤ در یکی باشد کدام ست آن کدام ✤ ریزۂ دل را بہل دل را بجو ✤ تا شود آن ریزہ چون کوہ
از و ✤ دل محیطست اندرین خطۂ وجود ✤ زر ہمی افشاند از احسان و جود ✤ از سلام حق سلامتہا نثار ✤ میکند
اہل عالم اختیار ✤ ہر کرا دامن درستست و معد ✤ این نثار دل بر انکس میرسد ✤ دامن تو آن نیاز ست و حضور ✤
در دامن آن سنگ فجور ✤ تا نہ درّد دامنت آن سنگہا ✤ تا بدانی نقد را از رنگہا ✤ سنگ پر کردی تو دامن از جہان
ہم ز سنگ سیم و زر چون کودکان ✤ آن خیال سیم و زر چون زر نبود ✤ دامن صدقت درید و غم فزود ✤ کی
نماید کودکان را سنگ سنگ ✤ تا نگیرد عقل دامنشان بچنگ ✤ پیر عقل آمد نہ آن موی سپید ✤ مونی
در ینجا ای فقیر ✤ **المعنی** جو دل کہ عاشق مال و جاہ کا یا زبون و دبایا ہوا اس گل اور آب سیاہ کا ہی یا
خیالات کہ جنکی ظلمات مین انکو پوجتا ہی کہ یہ مجھسے گفتگو کرین وہ دل نہین ہی دل تو ایک دریائے
نور ہی سوائے ایسے نورانی دل کے دل نہین ہی ذرا غور تو کر و جب دل نظرگاہ خدا کا ہی تو کور کیسے
ہو سکتا ہی وہ دل نہین جو لاکھون خاص و عام مین ہی بلکہ انہین سے جو ایک مین ہوتا ہی وہ دل ہی
اسکو ڈھونڈھ کہ وہ دل کونسا ہی تکرار واسطے تاکید کے ہی یہ دل جو تیرا ہی یہ ایک ریزۂ ناچیز ہی اسکو
چھوڑ اور جسکو دل کہتے ہین وہ ڈھونڈھ کہ وہ اور ہی شی ہی جب وہ ملجائیگا تو یہ ریزہ بھی اُس سے ایک
پہاڑ ہو جائیگا دل اس خطۂ وجود مین بسبب عظمت و شوکت اپنی کے ایک محیط ہی ای دریائے اعظم
اپنے احسان و جود سے زر فشانی کرتا ہی اور سلام حق سے جو بمعنی بیگزندی و بی عیبی کے ہی ہزارون
سلامت اہل عالم پر اپنے اختیار سے نثار کرتا ہی بس جس کسیکا دامن درست اور طیار رہی اس
نثار دل کا پہونچتا ہی اور وہ دامن کیا ہی تیرا نیاز و حضور بس خبردار ہو جا اور ایسے دامن مین فجور کے
سنگ ہی اسکو مت رکھ تا یہ سنگ فجور کے تیرے دامن کو نہ پھاڑ ڈالین جس سے تجھکو اصل ذات کو
عیب بے عار اُس کا معلوم ہووے کہ یہ نقد ہی اور یہ رنگ رنگ کے بہت معنی لغت مین لکھے ہین منجملہ
انکے اکثر یہان چسپان ہین تو نے دامن کو جہان سے سنگ پُر کیا یعنی سنگ بھر لیئے اور نیز سنگ
زر سے مثل لڑکون کے یعنی جیسے لڑکے اپنے خیال مین پتھرون کو سیم و زر ٹھہرا لیتے ہین ایسا

ن کو وہ سیم وزر ہو اور سیم وزر وہ ہین نہین بحقیقت پتھر ہین لا بد انھین پتھر دلن نے تیرے دامن
کو بھی پھاڑا اور تیرے لیے غم بھی بڑھایا جیسے لڑکون کو پتھر پتھر نہین معلوم ہوتے سیم وزر
ن تجھکو بھی یہ سیم وزر کہ بحقیقت پتھر ہی ہی پتھر نہین معلوم ہوتے ہان جب پتھر معلوم ہون کہ عقل
ن پکڑ کے اپنی طرف کھینچے اسواسطے کہ پیر عقل ہو جاہے مو سیاہ ہو جاہے مو سفید سمجھو پیر لیس آ
فقیر یہ ایسی کچی تولی بات ہی جسمین ایک بال کی گنجایش نہین خوب سمجھ لے

## رنا اُس جماعت کا دعا و شفاعت دقوقی پر اور ناپید ہونا انکا پردہ غیب مین اور حیران ہونا دقوقی کا کہ یہ ہوا پر اُڑ گئے یا زمین پر چھپ گئے

ن رہید آن کشتی و آمد بکام + شد نماز آن جماعت ہم تمام + فجفجے افتاد شان با ہمدگر + کین فضولی
ما و فسر + ہر یکی با یکدگر گفتند سر + از پس پشت دقوقی مستتر + گفت ہر یک من نکردستم کنون + این
بر ونی از درون + گفت مانا کاین امام ما ز درد + بوالفضولانہ مناجاتی بکرد + گفت آن دیگر کہ ای یار
مراہم مینماید اینچنین + او فضولی بودہ است از انقباض + کرد بر مختار مطلق اعتراض + چون نگہ کردم
انکرم + کہ چہ میگویند آن اہل کرم + یک از ایشان ندیدم در مقام + رفتہ بودند از مقام خود تمام +
ولی راست فی بالا و زیر + چشم تیز من بشد بر قوم خیر + ذرہ ہا بودند گوئی آب گشت + نی نشان پا
ن بدشت + در جناب حق شدند اندر ہمہ + در کدامی روضہ رفتن آن رمہ + در تحیر ماند اماکین قوم را
پنہان شدند حق از چشم ما + آنچنان پنہان شدند از چشم او + مثل غوطہ ماہیان در آبجو + المعنی فجفج بالضم آہستہ
ی پر کرنا جب وہ کشتی اُس غرق سے بچی اور ادھر نماز اُس جماعت کی تمام ہوئی بعد نماز باہم فجفجے
ہے ایک دوسرے سے کہنے لگا کہ یہ فضولی اور یہ شر ہمسے کسنے کیا دقوقی کے پس پشت تو
تھے ہی پوشیدہ ہر ایک چھپے چھپے کہ رہے تھے اور ہر ایک نے کہا کہ مین نے یہ کام نہین کیا ہے یعنے
کشتی کی نہ ظاہر کی نہ باطن کی کہا شاید ہمارے امام نے درد دکھا کے دعا کی اور بوالفضولون
مناجات فرمائی دوسرے نے کہا کہ ہان اے یار ندیم مجھکو بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے اسلیے کہ اسکو
تنگی تھی اُسی نے یہ فضولی کی اور مختار مطلق پر کہ جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے اعتراض کیا یعنے
وا اور بیچ مین پڑ گیا اب دقوقی کہتا ہے کہ مین نے اپنے پیچھے نگاہ کی تا دیکھون کہ یہ اہل کرم کیا
ہین لیکن مین نے اُنمے ایک کو بھی اپنے مقام پر جہان کھڑے تھے نہ دیکھا سب اپنے اپنے
چلے گئے تھے نہ جانب راست یا چپ جانب جب نہ زیر نہ بالا یہ حال دیکھ کے حیرت کے مارے گو آنکھین
ہین خیرہ ہو گئین کہ یہ سب ذرے تھے جو پانی ہو گئے کہ نہ اُنکے پاؤن کا نشان ہے نہ کہین جنگل مین گرد

جو نسے اُڑی ہو گیا قباب حق مین سب کے سب داخل ہو گئے یا رہمہ کا رہ کسی روضہ کو چلا گیا قباب بالہ
قبہ بناے مدور مثل گنبد وغیرہ کے مین حیرت مین ہون کہ حق تعالی نے اس قوم کو ہماری آنکھ سے
چھپا لیا بس ایسے یہ لوگ اسکی آنکھ سے چھپ گئے جیسے دریا مین مچھلیان غوطہ مارجاتی ہین انکالا
شرح مین اندر ہمہ کو اندم لکھا ہی قولہ سالہا در حسرت ایشان بماند عمرہا در شوق ایشان اشک ا
تو نگوئی مرد حق را در نظر + کی درآید باخدا ذکر بشر + خر ازین می خند و اینجا ای فلان + کہ بشر دیدی
ایشان را نہ جان + کار ازین ویران شدست ای مرد خام + کہ بشر دیدی تو ایشان را چو عام + تو
دیدی کہ ابلیس لعین + گفت من از آتشم آدم ز طین + چشم ابلیسانہ رایکدم بہ بند + چند بینی
آخر چند چند ای وقوفی باد چشم ہمچو جو + این ہبر اسید وایشان را بجو + این بجو کہ رکن دولت جستن
ہر کشادی در دل اندر بستن ست + از ہمہ کار جہان پرداختہ + کو دکو میگو بجان چون فاختہ + نیک بنگر
ای مجتجب + کہ دعا را بست حق بر استجب + ہر کرا دل پاک شد از اعتدال + آن دعایش میرود تا ذوالجلا
المعنی + بس وقوفی برسون انکی حسرت مین رہا اور انکے شوق مین رویا کیا تو مرد حق کو دیکھے تو نظر
اور بشر کا ذکر خدا کے ساتھ مت لا کہ اسکی گنجایش کب ہی ایسے موقع پر تو ای فلان تجھپر گدھا بھی ہنستا
اور کہتا ہی کہ تو نے مرد حق کو بشر تو دیکھ لیا جان کو نہ دیکھا نہ جانا کہ وہ جان ہو ایسی تحقیقن باتون سے تو ای
کام تباہ ہوا ہی کہ تو نے مثل دیگر عام کے انکو بشر دیکھا سمجھا تو نے بھی وہ دیکھا جو ابلیس لعین نے
کہ آپ کو آگ سے سمجھا جو عالی الاصل ہی اور آدم کو مٹی سے جو اسفل و پست ہی جیسا کہ کہا خلقتنی من
نار وخلقتہ من طین پیدا کیا تو نے مجھکو آگ سے اور پیدا کیا تو نے اسکو مٹی سے تو اس ابلیسانہ آنکھ کو
تو بند کرلے صورت کو کب تک دیکھتا رہیگا تکرار چند کی بنظر مبالغہ و تاکید کے ہی ای وقوفی تیری آنکھ
جو مثل دو جو کے اشک حسرت سے روان ہین اپنی امید قطع مت کر اور انکو ڈھونڈھ خبردار ڈھونڈ
کر ڈھونڈھنا رکن دولت کا ہی اور جان لے کہ ہر کشاد دل لگانے مین ہی جب کسی چیز مین دل لگا یا
کشود حاصل ہو گی سارے کامون سے جہان کے بخت ہو گی اپنے دل کو خالی کرکے کو کو دل
فاختہ کیطرح کرتا پھر تو ای محتجب اچھی طرح غور تو کر دعا کو حق تعالی نے استجب سے متعلق کیا ہی
عزوجل ادعونی استجب لکم لیکن دعا کے لیے دل پاک ہونا چاہیے بس جب کسیکا دل اعتدال سے
اسکی دعا شک نہین کہ حضرت ذوالجلال تک جاتی ہی

پھر شرح حکایت طالب روزی حلال کی بے کسب و رنج زمانہ داود علیہ السلام مین اور مستجاب ہونا دعا
قولہ یاد م آمد آن حکایت کان فقیر + روز و شب می کرد افغان و نفیر + از خدا میخواست روزی حلال

یک دعا املاک بر بندی مکین + گر چنین بودی گدایان ضریر + محتشم گشته بدندی و امیر + روز و شب اندر دعا
اندر ثنا + لابہ گویان کہ تو ده مال ای خدا + تا تو ندہی ہیچکس ندہد یقین + ای کشاینده تو بکشا نیداین + مکسب
کوران بود لابہ دعا + جز لب نانی نیابد از عطا + قوم گفتند این مسلمانست کوست + وین فروشنده دغا ظالم
این دعا کی باشد از اسباب ملک + کی کشد این را شریعت خود بسلک + بیع و بخشش یا وصیت یا عطا
تا ز جنس این شود ملکی ترا + در کدامین دفترست این شرع تو + گاو را تو بازده یا حبس رو + المعنی یہ شخص اسکو
داؤد کے پاس کھینچے لیے جاتا تھا کہ آ ای ظالم احمق دیوانے اُنکے پاس چل یہ سر و سر و حجتین ناگوار چھوڑ دے
ای دغا مجسم ہوش مین ہو اور آپ مین آ یہ کیا دعا دعا کر رہا ہے جس سے لوگون کو آپ پر بھی ہنسواتا ہے
مجھپر بھی کہا مین نے خدا سے دعائین کی ہین اور اس خوشامد و زاری مین بڑی محنتین اُٹھائی ہین مجھکو
یقین ہی ہے میری دعا قبول ہوئی تو جا ای منکر میرے خطاب کے اب اپنا سر تھپیڑ سے مار پھر اُسنے کہا ای مسلمانو
یہان آکے اس حین کا تو از دفتار ای ہذیان تو دیکھو کیا بک رہا ہے ای دغا باز کب تک شرارت خالی کریگا
حجت قاطع لا دعا دعا کیا کرتا ہے ای مسلمانو خدا کیواسطے یہ تو بتاؤ اُسکی دعا میرے مال کو اسکی ملک کیسے کرسکی
اگر ایسا ہی ہوتا تو لوگ عام جہان کے ایک دعا کرتے اور املاک ہر مکین کی لیجاتے اندھے فقیر بہت دعا
مانگتے ہین یہ تو بڑے ہی محتشم و امیر ہو جاتے کہ دن رات دعا و ثنا مین رہتے اور کیسی خوشامد و زاری
سے کہتے ہین کہ ای خدا ہمکو مال دے تو ہی دینے والا ہے اگر تو نہ دے تو کون دیسکتا ہے اسمین
کچھ شک ہی نہین تو ہی اس مشکل کو آسان کر کہ تو ہی مشکلکشا ہے جو اندھے ہین انکا کسب یعنی کمائی
جگہ خوشامد و دعا کی ہے اسی سے وہ کماتے کھاتے ہین مگر لب نان سے زیادہ عطا سے نہین پاتے
لوگ جمع ہو گئے اور کہنے لگے کہ یہ مسلمان ہے یا بیل ہے دین فروشندہ اور سراسر دغا اور ظلم جو ہے ایسی
اسباب ملکیت سے کب ہوتی ہے اس بات کو شریعت اپنی لڑی مین کب پروئیگی یعنے قبول کریگی
ہبہ ہو وصیت ہو یا اور کوئی عطا اسی قسم سے وہ ملک تیری ہوگی یہ جو تو کہہ رہا ہے یہ شرع کونسے دفتر
بس لازم یہ ہے کہ یا تو گائے دیدے یا قید کو جا **قولہ** اندر آ در حبس و در زندان او + ورنہ گاوش را بدہ
تگو + او بسوی آسمان میکرد رو + کای خداوند کریم لطف خو + من دعا ہا کردہ ام زین آرزو + واقف الاسرار
غیر تو + در دل من آن دعا انداختی + صد امید اندر دلم افراختی + من نمیکردم گزافه آن دعا + ہمچو یوسف
بس خوابہا + دید یوسف آفتاب و اختران + پیش و سجدہ کنان چون کافران + اعتماد دست
بر خواب درست + در چہ و زندان جز آن نامی نجست + ز اعتماد او نبودش ہیچ غم + از غلام و از ملام
اعتمادے داشت او بر خواب خویش + کہ چو شمع میفروزید پیش پیش + چون در افگندند یوسف

ـنگ آمد سمع او را از اله + که تو روزی شه شوی ای پهلوان + تا تمالی این جفا بر روی شان + قائل این بانگ
ـید در نظر + لیک دل بشناخت قائل از اثر + قوتی و راحتی و سندی + در میان جان فتاده ش زان ندے +
ـاه شد بر وی بدان بانگ جلیل + گلشن و بزمی چو آتش بر خلیل + هر جفا که بعد از آنش میرسید + او بدان قوت
ـشادی میکشید + همچنانکه ذوق آن بانگ الست + در دل هر مومنی تا حشر هست + تا نباشد در بلاشان
ـعتراض + نی ز امر و نهی حق شان انقباض + المعنی وہی لوگ جو جمع ہو گئے تھے اس سے کہتے تھے
ـالو اسکے قید و زندان میں جایا اسکی گاے دیدے زیادہ محبت مت کرو آسمان کیطرف منہ کرتا تھا کہ
ـبخداوند کریم لطف خود میں نے جو دعا میں تیری جناب میں اس آرزو سے کی ہیں اس واقعہ کو میرے
ـولے تیرے اور کوئی نہیں جانتا میرے دل میں یہ دعا تو نے ہی ڈالی ویسا ہی دل امیدین پیدا کین
ـن نے یہ دعا کچھ بیہودہ نہیں کی یوسف کیطرح میں نے بہت خوابیں دیکھی ہیں جیسا کہ قرآن میں ہے انی
ـیت احد عشر کوکبا و الشمس و القمر رأیتہم لی ساجدین بیشک میں نے دیکھا گیارہ ستاروں اور چاند سورج
ـکو مجھکو سجدہ کرتے ہیں جیسا کہ یوسف نے دیکھا کہ آفتاب و ستارے مجھکو سجدہ کرتے ہیں جیسے ذوالقر
ـلو سجدہ کرتے ہیں انکو بھروسا اپنے خواب پر تھا اور خوب اعتماد درست اسپر رکھتے تھے کہ چاہ میں بھائیوں نے
ـالا جب اور زندان میں زلیخا نے بھیجا جب وہ اسکی جستجو میں رہے آور اسکے بھروسے پر انکو کسی
ـت کا غم نہ تھا نہ غلام ہونے کا نہ کسی کی ملامت کا چاہے کوئی کیسی کرے انکو اپنے خواب پر
ـتماد تھا کہ قبل از وقوع اسکے شوق میں شمع کے مثل روشن ہو رہے تھے جب یوسف کو بھائیوں نے
ـکنوئیں میں ڈالا تو انکے سمع باطن میں خدا کی طرف سے ندا آئی کہ تو ایک دن اے پہلوان بادشاہ ہوگا
ـیہ ظلم انکے انکے سامنے انکو جتائیگا کما جاء فی القرآن و اوحینا الیہ لتنبئنہم بامرہم ہذا وہم لا یشعرون وحی
ـی ہم نے طرف یوسف کے ضرور ضرور خبردار کریگا تو انکو اس کام سے جو کر رہے ہیں اور وہ نہیں جانتے
ـتو یوسف ہو اب مقولے مولانا کے ہیں کہ یہ بانگ جو خدا کی طرف سے آئی ہے اسکا کوئی قائل و
ـنک کنندہ نظر نہیں آتا مگر نیکدل اسکو پہچانتا ہے یعنے قائل کو اثر بانگ سے کہ اس نیکدل کو اس بانگ
ـسے ایک قوت و راحت اور بھروسا اسکی جان میں پیدا ہوتا ہے ایسے ہی جب بانگ جلیل یوسف کو
ـپہنچی تو چاہ انپر ایک گلشن اور ایک بزم ہوگیا جیسے آتش خلیل پر گلزار ہوگئی پھر بعد اسکے یعنے اس
ـبانگ کے جو جفا انکو پہنچتی تھی وہ اسی کی قوت سے بخوشی اسکو اٹھاتے تھے جیسے الست کی آواز کا مزہ
ـحشر تک ہر مومن کے دل میں رہیگا اور یہ وہ مزہ بانگ کا اسواسطے چکھایا جاتا ہے کہ کسی بلا سے انکو اعتراض
ـاور کسی امر و نہی حق میں دل گرفتگی و انقباض نہو الخلاف شرح میں نمالی کو بمالی لکھا ہے قولہ

لقمهٔ تلخی چو شکر میشود + خار ریحان سنگ گوهر میشود + لقمهٔ حلمی که تلخی می نهد + گلشکر با ذان گوارش میدهد
گلشکر آنها که نبود مستند + لقمه از انکار وقتی میکند + هر که خوابی دید از روز الست + مست باشد در ره طاعات
مست + میکشد چون اشتر مست این جوال + بی فتور و بی گمان و بی ملال + کف کفک تصدیق او گرد پوزه اش
شد گواه مستی دلسوز او + اشتر از قوت چو شیر نر شده + زیر ثقل بار اندک خور شده + ز آرزوی ناقه اش
ناقه برد + مینماید کوه پیشش تار مو + در الست آنکو چنین خوابی ندید + اندرین دنیا نشد بنده مرید + ور شد
اندر تردد صد دله + یک زمان شکر ستش و سالی گله + پای پیش و پای پس در راه دین + می نهد با صد
تردد بی یقین + وام دار شرح اینم نک گرو + ور شتاب است از الم نشرح شنو + چون در آرد شرح اینمعنی کران
خرسبوی مدعی گاذران + گفت کورم خواند زین جرم آن دغا + بس بلیسانه قیاس است ای خدا + من
کور را کی میکرده ام + جز بخالق کی گریز آورده ام + کور را از خلقان طمع دار د ز جهل + من ز تو کز تست
دشوار سهل + آن یکی کورم ز کوران بشمرید + او نیاز جان و اخلاصم ندید + کوری عشق است این کوری
حب یعمی و یصم است ای حسن + کورم از غیر خدا بینا بدو + مقتضای عشق این باشد بگو + تو که بینائی ز کوران
دائرم برگرد نقطه این مدار + آنچنانکه یوسف صدیق را + خواب بنمودی و گشتش متکا + مر مرا لطف تو هم خواب
نمود + آن دعای بیحدم بازی نبود + می ندانند خلق اسرار مرا + ژاژ میدانند گفتار مرا + **المعنی** یعنی جب
یہ اعتراض و انقباض مین جانچے جاتے ہین تو پھر لقمہ تلخ انکو شکر ہو جاتا ہی یعنے جو سختی و ناگوار
پیش آئی خوشی سے گوارا کرتے ہین خار انکو ریحان ہو جاتا ہی سنگ گوہر بنجاتا ہی وہ لقمہ تلخ جو
اُسکا وضع کرتا ہو وہ ایسا شیرین ہوتا ہی کہ گلشکر کو گوارش دیتا ہی گوارش معرب اسکا جوارش
نہایت پُر مزہ مفرح شی ہی بخلاف معجون کہ بدمزہ ہوتی ہی اور اس لقمہ کی گلشکر سے جو مستند نہین اور
حکم شرعی اُسکی نسبت نہین ایسا انکار رکھتا ہی کہ اگر کسی دھوکے سے کوئی لقمہ کھا بھی لے تو
کر دیتا ہی آپ فرماتے ہین کہ جسنے روز الست کی خواب دیکھی ہی یعنے الست بربکم جنکے کان مین پڑا
اور اُسنے بلی کے ساتھ اقرار کیا کہ یہ اقرار مستوجب طاعت ہی وہ اُسی اقرار مین مست ہی اور راہ طاعت
مین بھی مست وہ مست اونٹ کیطرح اس جوال طاعت کو اُٹھاتا ہی بے فتور و بیگمان و بی ملال
اور اس بات کے گواہ وہ اسکے جھاگ ہین جو اُسکے دہن کے گرد ہین گواہی دیتے ہین کہ اُسکے
دل مین جوش مستی و سوز کا بھرا ہی دیکھ تو اونٹ حدی کی آواز سے کیسا مست ہو کے مثل شیر نر
قوت والا ہو جاتا ہی اور بھاری بوجھ اُٹھاتا ہی اور تھوڑا کھاتا ہی اور آرزو ناقہ سے جو مطلوب
سیکڑون فاقے کرتا ہی اور معہذا پہاڑ اُسکے سامنے ایسے جیسے بال کا تار مگر الست مین جسنے ایسے خواب

نہ دیکھے وہ اس دنیا مین آکے بندہ صاحب ہمت وارادت ہوا الست کو شب بلحاظ پوشیدگی اور خواب باعتبار گذشتگی کے کہا ہی اور اگر کوئی ہوا بھی تو تردد کے ساتھ اور رسید دلہ کہ اگر بالفرض دم بھر شکر کرے تو سال بھر شکایت کرے راہ دین مین کبھی قدم بڑھاتا ہی کبھی ہٹاتا ہی بڑے تردد کے ساتھ اور یقین اسکا یہ حال ہی جینے خواب الست کی نہین دیکھی آیندہ تمہیداً فرمایا کہ اب زیادہ شرح اسکی پھر کرینگے اے مخاطب تو ہمکو اس معاملہ مین اپنا قرضدار سمجھ لے اور اپنے پاس گرو جان لے اور اگر تجھکو جلدی ہی تو الم نشرح سے سن لے اور یہ بھی ہی کہ اس بات کی ایسی کچھ شرح سخت و گران بھی نہین لہذا تو اپنے گدھے کو گاے کے مدعی کی طرف ہانک اور حوالہ الم نشرح کا اسوجہ سے ہی کہ فرمایا رب العزت نے الم نشرح لک صدرک ووضعنا عنک وزرک کیا نہین کھولا ہمنے تیرے واسطے سینہ تیرا اور الگ کیا ہمنے تجھسے بوجھ تیری بشریت کا یعنے کشود سینہ کی بشریت سے الگ ہونے مین ہی الغرض وہ دعا گو جو آسمان کی طرف منھ کیے کہ رہا تھا منجملہ انھین مقولون کے یہ بھی ہی کہ کہا اے خدا اس جرم کے سبب سے مجھکو مدعی نے اندھا کہا ہی یہ قیاس اسکا ابلیس کا سا ہی کہ آپکو اچھا جانا مین اندھون کیطرح دعا کیا کرتا رہا ہون سوا خالق کے مین نے بھیک کس سے مانگی ہی اندھا تو مخلوق سے بمقتضاے جہالت امید رکھتا ہی مین خاص تجھسے امیدوار رہا ہون کہ تجھی سے ہر دشوار سہل ہوتا ہی ایک اندھے نے کہ خود اندھا تھا مجھکو اندھون سے شمار کیا لیکن اپنے اندھے پن سے میری جان کی نیاز و اخلاص کو نہ دیکھا مجھکو تو عشق کی کوری کی کوری ہی جیسا کہ حسن کہا ہی حبک الشئی یعمی ویصم محبوب رکھنا تیرا کسی شی کو اندھا بہرا کر دیتا ہی مین تو اندھا غیر خدا سے ہون نہ خدا سے بلکہ خدا سے خوب بینا ہون اسی بینا یہی مقتضاے عشق کا ہی اب تو کہ بینا ہی مجھکو اندھون مین مت رکھ اور داخل نہ کر یہ جو دائرہ دنیا کا ہی جسکا مدار و نقطہ تو ہی اس نقطہ پر مین گھومنے والا ہون یعنے تیری ہی ذات کے گرد رہتا ہون اور تصدق ہوتا ہون بس جیسے تو نے یوسف صدیق کو خواب دکھائے کہ آخر انکو تکیہ ہوگیا تھا خاص مجھکو بھی تیرے لطف نے خواب دکھائے بس وہ دعا یہ میری بازی اور کھیل نہ تھی تو میرے بھید کو جانتا ہی مخلوق نہین جانتی جو میرے اسرار ہین یہ میری باتون کو ژاژ و بیہودہ جانتے ہین **انخلاف** شرح مین خوابی ندید کو خوانی خبر بسوی کو چیز خواند کو خواندم بازی نبود کو نبود **قولہ** حق ہمانست و کہ واند راز غیب + غیر علام سر و ستار عیب خصم گفتش رو بمن کن حق بگو + روچہ سوی آسمان کردی عمو + شید می آری غلط می افگنی + لاف عشق و لاف قربت میزنی + باکلامی ردی چون قل مردہ + رو سوی آسمانہا کردہ غلغلے در شہر افتادہ ازین + آن مسلمان می نہد رو بر زمین + کای خدا این بندہ را رسوا مکن + گر بدم من سر من پیدا مکن

تو ہمیدانی و شبہای دراز + کہ ہمیخواندم ترا با صد نیاز + پیش خلق این را اگر خود قدر نیست + پیش تو ہمچون چراغ روشنیست + گاؤ می خواہند از من ای خدا + چون فرستادی مگردم من خطا + المعنی جو بات کہ حق ہی وہ چھپی ہوئی ہی پھر سوائے علام الاسرار و ستار عیب کے اس چھپی بات کو کون جانے یہ وہ دعا کہ رہا تھا کہ اسمین بی نے اس سے کہا ای اندھے آسمان کیطرف کیا دیکھ رہا ہی میری طرف منھ کر کیسا مکر بنا رہا ہی اور کیسا غلطی مین ڈال رہا ہی عشق و قرب الہی جتاتا ہی دل تیرا مردہ ہی پھر یہی صورت ہی جو منھ آسمان کیطرف کرتا ہی غرض شہر مین ایک شور بپا ہو گیا کہ وہ مسلمان منھ زمین پر رکھ رکھ کے کہتا ہی کہ ای خدا تو مجھکو رسوا مت کر مین اگرچہ بد ہون مگر بھید میرا چھپا مین نے جیسا تجھکو عجز و نیاز کے ساتھ لمبی لمبی راتون مین یاد کیا ہی یا تو جانتا یا وہ راتین جانتی ہین اگر مخلوق کے سامنے اسکی قدر نہین ہی کہ نہین جانتے تیرے سامنے تو چراغ روشن کے مثل ہی ای بار خدایا یہ لوگ مجھ سے گاے مانگتے ہین مین کہان سے دون اگر ایسا ہی تھا تو تو نے میرے گھر کیون بھیجی پھر اسمین میری خطا کیا ہی

## سننا حضرت داؤدؑ کا بات متخاصمین کی بظاہر

قولہ چونکہ داؤد نبی آمد برون + گفت ہین چونست این احوال چون + مدعی گفت ای نبی اللہ داد گاو من در خانۂ او وفتاد + کشت گاوم را بپرسش کہ چرا + گاو من کشت او بیان کن ماجرا + گفت داؤد ش بگوای بو الکرم + چون تلف کردی تو ملک محترم + این پراگندہ مگو حجت بیار + تا بیکسو گردد این دعوی و کار + گفت ای داؤد بودم ہفت سال + روز و شب اندر دعا و اندر سوال + این ہمی جستم ز یزدان کای خدا روزی خواہم حلال و بی عنا + مرد و زن بر نالۂ من واقف اند + کودکان این ماجرا را واصف اند + تو بپرس از ہر کہ خواہی این خبر + تا بگوید بی شکنجہ بی ضرر + ہم ہویدا پرس ہم پنہان ز خلق + کہ چہ میگفت این گدای زندہ دلق + بعد ازین جملہ دعا و این فغان + گاو اندر خانہ دیدم ناگہان + چشم من تاریک شد نی بہر توشہ شادی آن کہ قبول آمد قنوت + کشتم آنرا تا دہم در شکر آن + کہ دعای من شنیدہ آن عیبدان + المعنی جب حضرت داؤد نبی باہر نکلے انکو دیکھکر کہا ہین یہ کیا حال ہی اور کیسا ماجرا مدعی نے فریاد کرکے کہا ای نبی اللہ میری گاے اسکے گھر مین چلی گئی اسنے اسکو مار ڈالا اب اس سے پوچھیے کیون مار ڈالا اور وجہ میری گاے مار ڈالنے کی بیان کرے حضرت داؤد نے اس سے کہا کہ بتا ای بو الکرم تو نے اسکی ملک محترم کو کیون تلف کیا اور خبردار بیہودہ مت بک حجت معقول پیش کر تا یہ دعوی اور معاملہ فیصل ہو کہا ای داؤد سات برس ہوئے کہ رات دن یہ دعا و سوال خدا سے کرتا رہا ہون اور یزدان پاک سے ڈھونڈھتا کہ الہی روزی حلال بے عنا مجکو دے سب مرد و زن میرے نالہ پر واقف ہین اور سب لڑکے

اسکو بیان و وصف کرنے والے تم جس سے چاہو اس خبر کو پوچھو بے تکلف بدون کسی قسم عذاب و نقصان کے کہینگے تمھارا جی چاہے ظاہر پوچھو جی چاہے پوشیدہ پوچھو ساری مخلوق سے کہ یہ فقیر پرانی گدڑی والا کیا کہا کرتا تھا بس بعد ان جملہ دعا و فغان کے ناگہان اپنے گھر مین مین نے ایک گائے دیکھی میری آنکھین اندھی ہوگئین مگر قوت کے واسطے نہین بلکہ اس خوشی سے کہ دعا میری قبول ہوئی مین نے اسکو مار ڈالا اس نیت سے کہ اسکو اپنی دعا کے شکرانہ قبول مین دیدون

## حکم کرنا حضرت داود علیہ السلام کا گائے مارنیوالے پر

قولہ گفت داود این سخنہا را بشو + حجت شرعی درین دعوی بگو + تو روا داری کہ من بی حجتے + بنہم اندر شرع باطل سنتے + این کہ بخشیدت خریدی وارثی + ریع را چون میستانی حارثی + کسب را ہمچون زراعت دان عمو + تا نہ کاری دخل نبود آن تو + آنچہ کاری بدروی آن آن تست + ورنہ این بیداد بر تو شد درست + رو بدہ مال مسلمان کج مگو + رو بجو وام و بدہ باطل مجو + گفت ای شہ تو ہمین میگوئیم + کہ ہمیگویند اصحاب ستم + المعنی ریع بفتح افزونی مزرعہ وحاصل زراعت حضرت داود نے اسکا عذر سنکے کہا کہ یہ دعا و فغان کا بیان اسکو دل سے دھو ڈال اور اس دعوی مین حجت شرعی بیان کر تو اس بات کو روا رکھتا ہی کہ مین بدون کسی حجت کے شرع مین کوئی راہ باطل پیدا کرون یہ گائے کسی نے تجھکو بخشی تھی یا تو نے خریدی تھی یا تیری وراثت کی تھی تو جو محصول کھیت کا لیتا ہو کیا تو اسکا کاشتکار ہی بس ایسا ہی حال کسب کا ہی اے عمو کہ جب تک نہ بوئیگا محصول اسکا نہ پائیگا جو کچھ بوئیگا اور کاٹیگا وہی تیری ملک ہی نہین تو یہ ظلم تجھپر ٹھیک ہوگیا جا مال مسلمان کا دیدے ٹیڑھی باتین مت کر اگر پاس نہین ہو کسی سے قرض لے اور اسکو دے بیہودہ باتین مت بنا اسنے کہا کہ ای بادشاہ تم بھی ایسی ہی کہنے لگے جو یہ اصحاب ستم مجھکو کہہ رہے ہین

## زاری کرنا اس شخص کا فیصلہ داود سے خدا کے سامنے

قولہ بس ز دل آہی برآورد و بگفت + ای خدای ہر کجا طاقی دجفت + سجدہ کرد و گفت ای دانای سوز + در دل داود انداز آن فروز + در دلش نہ آنچہ تو اندر دلم + اندر افگندی بلاز ای مفضلم + این بگفت و گریہ در شد ہای ہای + تا دل داود بیرون شد زجای + گفت ہین امروز ای خواہان گاو + مہلتم دہ این دعاوی را مکاو + تا روم من سوی خلوت در نماز + پرسم این احوال از دانای راز + خوی دارم در نماز آن التفات + معنی قرۃ عینی فی الصلوٰۃ + روزن جانم کشا دست از صفا + میرسد بیواسطہ نامہ خدا + نامہ و باران نور از روزنم + می فتد در خانہ ام از معدنم - دوزخست آن خانہ کان بی روزنست + اصل دین ای بندہ روزن کردنست تیشہ در ہر بیشہ کم زن بیا + تیشہ زن در کندن - وزن ہلا + یا نمیدانی کہ نور آفتاب + عکس خورشید برونست

از حجاب + نورآن دانی کہ حیوان دیدہم + پس چہ کر بینا بود برادم + من چو خورشیدم درون نور غرق + می
خویش کرد از نور فرق + رفتم سوی نماز و آن خلا + بہر تعلیم ست رہ مرخلق را + اکژی کژ را است گرد این جہان
خدعہ این بود ای پہلوان + نیست دستوری وگرنہ ریختم + گرد از دریای راز انگیختم + ہمچنین داؤد می گفت این سخن
خواست کشتن عقل خلقان محترق + پس گریبانش کشید از پس یکی + کہ ندارم در یکی اش من شکی + المعنی پہلوان
دعاگو نے دل سے ایک آہ کر کے کہا کہ ایخدا تو ہر جگہ طاق وجفت ہی یعنے سب سے علیحدہ بھی اور سب
ساتھ بھی اور سجدہ کر کے کہا ای دانا ے سوز دل داؤد کے دل مین وہ چمک ڈال جو ای صاحب نظر
تو نے پوشیدہ میرے دل مین ڈالی تھی یہ کہا اور گریہ شروع کیا اور ہاے ہاے کرنے لگا یہان تک
داؤدؑ کے دل نے بھی اپنا ٹھکانا چھوڑ دیا اور بے اختیار ہو گیا اور مدعی سے جو گاے اپنی چاہتا
کہا آج مجھکو مہلت دے اور ان دعوون کو مت کر یدے تا مین نماز کیواسطے اپنی خلوتگاہ مین جاؤن
اور اس حال کو دانا ے راز سے پوچھون میری نماز مین توجہ الی اللہ سے ایسی عادت پڑی ہوئی
جیسا کہ حدیث مین جعلت قرۃ عینی فی الصلوۃ قرار آگیا یعنے پایہ گی اور ٹھہراؤ ہوئی ہو قرار اور ٹھنڈک یہ
آنکھ کی نماز مین بسبب حضوری کے وبنیز مشاہدہ کے میری جان کا ایک روزن نہایت صفا کے ساتھ
ہوا ہی کہ اُس سے بیواسطہ نامہ خدا کا مجھکو پہونچتا ہی نامہ اور باران نور دونون اُس روزن سے میرے گھر
پڑتے ہین نامہ سے مراد حکم اور وہ نور بھی میرے ہی معدن کا ہی کہ اصل ٹھکانا میرا وہی ہی اور روزن
سبب سے ہی کہ جس گھر مین روزن نہو وہ دوزخ ہی اور یہی روزن کرنا ای بندہ اصل دین کی ہی تیشہ لیے ہر
درختون کے پاؤن پر مارتا پھرتا ہی یہ مت کر خبردار اس روزن کھودنے مین جہان تک ہو سکے تیشہ چلا
نہین جانتا کہ نور اس آفتاب کا عکس اس خورشید ظاہر کا ہی کہ حجاب سے اسپر پڑتا ہی خورشید ظاہر عبارت
اسی آفتاب سے اور آفتاب اول نور آلہی سے کہ دونون جہان مین ظاہر و ہویدا ہی تو نور اسکو جانتا ہی جسکو حیوان
بھی دیکھ لیا ہی تو نے بھی دیکھ لیا پھر جب یہ حال ہی تو آدم پر تجھکو بزرگی کیا ہوگی جب حیوان سے بینائی مین
ہی مین مثل خورشید کے نور مین ڈوبا ہوا ہون اور غور سے ایسا وصل آپ مین اور نور مین فرق نہین کر جا
اب اس حالت مین جو نماز و خلوتگاہ کو جاتا ہون یہ مخلوق کو تعلیم ایک راہ کی ہی صرف اسواسطے خلا
و نماز ہی ورنہ مجھکو کیا حاجت ہی مین جس منزل و مقام پر ہون وہان یہ نماز و خلوت سب کج و زشت ہین
مین اس کج کو قائم کرتا ہون تا جہان سیدھا اور راست ہو جاے پس ای پہلوان وہ جو حدیث ہی الحرب
لڑائی دھوکا ہی وہ یہی بات ہی ہم خوب جانتے ہین کہ یہ امر کج ہی لیکن جہان تو بغیر اسکے سیدھا نہین
کیا کرون اجازت نہین ہی ورنہ دیکھتے کیسے راز بکھیرتا اور کیسی دھول دریاے راز کی اُڑاتا بس ا

سی قسم کی باتین کہہ رہے تھے کہ مخلوق کی عقل نے چاہا کہ محترق ہو جاوُن یعنے لوگ بیخود بیہوش ہونے کے سبب ہو گئے جو پیچھے سے کسی نے گریبان انکا کھینچا اور کہا کہ جو کچھ تمنے بیان کیا سب سچ ہی مجھکو ان سب باتون سے ایک بات مین بھی شک نہین ہی

## جانا داوُد کا خلوت مین اور اُن اسرار کو یاد کرنا

قوله با خود آمد گفت را کوتاه کرد + لب بربست و عزم خلوتگاه کرد + در فرو بست و برفت انگه شتاب + سوی محراب دعای مستجاب + حق نمودش انچه بنمودش تمام + گشت واقف بر سزا و انتقام + دید احوالی کس واقف نبود + راز پنهانی که حیرانی فزود + روز دیگر جمله خلقان آمدند + پیش داود پیمبر صف زدند + همچنین این ماجراها باز رفت + زود زود آن مدعی تشنیع رفت + زود گاوم را بده ای نابکار + از خدای خویشتن شرمی بدار + اینچنین ظلم صریح ناسزا + میرود در عهد پیغمبر ملا + گاو گشته خورده ای ترسی و بیم + در جواب افزوده تزویر لئیم + گر چه چندین سال بودم در دعا + من طلب کردم زحق داد او مرا + ای رسول حق چنین باشد روا + ملک من بد گاو چون دادش خدا + المعنی حضرت داوُد اس گریبان پکڑنے سے حالت بیخودی و وجد سے باہر مین آئے اور باتین کم کین لب بند کر لیے اور خلوتگاہ کا قصد کیا دروازہ بند کر لیا اور جلدی سے طرف محراب دعای مستجاب کے گئے حق تعالی نے پورا پورا جو کچھ انکو دکھایا وہ دکھایا پس وہ اس معاملہ کی سزا و انتقام پر واقف ہو گئے اور وہ احوال دیکھے جن سے کوئی واقف تھا اور ایسا راز پنہانی کہ جس سے یہ حیران ہوئے دوسرا دن ہوا مخلوق حاضر ہوے اور داوُد کے سامنے صف مار کے بیٹھے پھر ویسے ہی اس ماجرے کا ذکر شروع کیا اور مدعی نے بڑی موٹی تشنیع کے ساتھ کہا کہ ای نابکار جلدی میری گاے دیدے اور اپنے خدا سے شرما ایسے ظلم صریح نالائق افسوس کہ پیغمبر کے وقت مین ہون کہ گاے میری مار کے کھا گیا نہ کیسکا خوف نہ کیسکا ڈرا اور کہا تو جواب مین بہ مکر و فریب اس لئیم نے ملاے کئی کتنے برسون سے دعا مین خدا سے مانگتا تھا اُسنے مجھکو دی بھلا ای رسول حق یہ بات روا ہو گی کہ گاے تو میری ملک تھی خدانے اسکو کیسے دے دی المخالف شرح مین گاو گشته کو کشته بکاف عربی لکھا ہے

## حکم کرنا داوُد علیہ السلام کا گاے والے کو کہ تو خیال گاے کا چھوڑ دے اور تشنیع کرنا اُسکا حضرت داوُد کو

قوله گفت داودش خمش کن رو بهل + این مسلمان را زکادت کن بحل + چون خدا پوشید بر تو ای جوان + خمش کن حق ستاری بدان + گفت او دیلا چه حکم ست این چه داد + از پی من شرع نو خواهی نهاد + رفته است آوازهٔ عدلت چنان + که معطر شد زمین و آسمان + بر سگان کور این استم نرفت + وین تعدی سنگ که بشکافت رفت

همچنین تشنیع میزد بر ملا + کای صلا هنگام ظلمت الصلا + ایچنین ظلم و جفا بر من ملن + یا نبی الله ملوز نیسان کن
المعنی جب اُسنے یعنے مدعی نے پھر تشنیع اُس دعاگو کی شروع کی حضرت داؤد نے کہا چپ رہ جا اور
اسکو چھوڑ دے یہ مسلمان آدمی ہی گاے اسپر حلال کردی جو کہ خدا نے تیری پردہ پوشی کی ہی جا چپ رہ
اس پردہ پوشی کا حق سمجھ کے چھوڑ دے اور چپ ہو رہ اُسنے سنکے کہا واویلا یہ کیسا حکم ہی اور کیسی
دادرسی ہی یہ شرع نیا میرے واسطے قائم ہوا تمھارے تو عدل کی شہرت ایسی جہان مین پھیلی ہی جس
بو سے آسمان و زمین معطر ہو رہے ہین یہ ظلم تو کبھی اندھے کتون پر بھی نہین ہوا اس تعدی سے
سنگ و کوہ بھی بھاگ نکلینگے گو کیسے ہی سخت و مضبوط ہین ایسی قسم کی تشنیع بر ملا وہ کر رہا تھا اور کہتا
کہ ای ظلمت تجھکو صلا ہی مزے سے چلی آ تیرا وقت ہی تکرار بنا بر تاکید ظلمت جسکی ہندی اندھیر ہی ایسی جفا تو
تو مجھپر مت کرو ای نبی اللہ تم ایسی بات مت کہو اخلاف شرح مین نو کی جگہ تو لکھا ہی

## حکم دینا حضرت داؤد کا گاے والے کو کہ سارا مال اپنا اسکو دیدے

قوله بعد از ان داؤد گفتش ای عنود + جمله مال خویش او را بخش زود + ورنه کارت سخت گردد گفتمت
تا نگردد ظاهر از وی اشتمت + خاک بر سر کرد و جامه بر درید + که بهردم میکنی ظلمے مزید + یکدمی دیگر بدین
تشنیع راند + باز داؤدش به پیش خویش خواند + گفت چون بختت نبود ای بخت کور + ظلمت آمد اندک اندک
در ظهور + دیده از کار صدر و پیشگاه + ای دریغ از چو تو خر خاشاک راه + رو که فرزندان تو با جفت تو + بندگان
او شدند افزون مگو + سنگ بر سینه همی زد با دو دست + میدوید از جهل خود بالا و پست + خلق هم اندر ملامت
آمدند + کز ضمیر کار او غافل بدند + ظالم از مظلوم کی داند کسی + که بود مسخره هوا همچون خسی + ظالم از مظلوم آنکس
پی برد + که سر نفس ظلوم خود برد + ورنه آن ظالم که نفس ست اندرون + خصم بر مظلوم باشد از جنون + سگ
خماره حمله بر مسکین کند + تا تواند زخم بر مسکین زند + شرم شیران راست نی سگ را بدان + که نگیرد صید از
همسایگان + از کمین سگ سان سوی داؤد جست + عامهٔ مظلوم کش ظالم پرست + روی بر داؤد
کردند آن فریق + کای نبی مجتبی بر ما شفیق + این نشاید از تو کین ظلم ست فاش + قهر کردی بیگناهی
را بلاش + المعنی لا تش تن مرده حضرت داؤد نے اس سے کہا کہ ای گمراہ جملہ مال اپنا اسکو اسیوقت
دیدے نہین تو تجھ سے کہتا ہون کہ تجھکو اپنے کام مین سخت مشکل پڑ جائیگی اور تیرا ستم جو اسپر ای دادا
ظاہر نہو کہ آفت ہو جائیگی اُسنے خاک سر پر ڈالی کپڑے پھاڑ ڈالے اور کہا کہ تم ہر دم مجھپر ایک ظلم بڑھاتے
تھوڑی دیر اُسنے ایسی تشنیع کی گفتگو کی پھر داؤد نے اُسکو اپنے سامنے بلا یا کہا کہ یہ مال تیرا ای بخت کور
تیرا بخت و نصیب نہ تھا آخر تاریکی اُس بخت کور کی تھوڑی تھوڑی ظہور مین آئی اور تو نے اپنے کام سا

رو پیشگاہ کو دیکھا پھر ہاے افسوس تجھ سے گدھے اور خاشاک راہ سے کہ تو نہ سمجھا کام سے صدر
پیشگاہ کو دیکھنا یہ کہ کام کے بننے بگڑنے سے دربار حاکم حقیقی کے حکم کو جانتے رہے کہ وہان سے
ری ہوا جاتا تیرے بال بچے اور تیری جورو سب اسکے بندے ہوے زیادہ مت بک پھر تو دونون
نون سے اپنے سینہ کو پتھر سے کوٹتا تھا اور جہالت سے کبھی آسمان پر جاتا کبھی زمین پر آتا تھا اور
دق بھی اس حال کو دیکھکر ملامت کرنے لگی اسلیے کہ حضرت داؤد کے بھید سے غافل تھی مولانا
تے ہین کہ ظالم مظلوم سے اُس شخص کو کیسے معلوم ہو جو خود بیکاری و مسخرہ حرص و ہوا کا
ل تنکے کے بنا ہوا ہو وہ کیا جانے ظالم کون ہی مظلوم کون ہی ہان وہ شخص ظالم کا بہتر
ملوم سے لگا سکتا ہی جسنے اپنے نفس ظالم کا سر کاٹ ڈالا ہی نہین تو یہ ظالم جو نفس ہی تیرے درون
نا دشمن ہر مظلوم ہی کا ہوتا ہی یعنی دیوانگی و غضب سے یہ نفس وہ سگ خمارہ ہی یعنے خار کو جھنجھنے
الا کہ ہمیشہ حملہ مسکین ہی پر کرتا ہی اور جہانتک ہو سکتا ہی مسکین کو کاٹتا ہی یہ تو شرم شیرون کو ہی
قون کو تو خوب جان سے شیر ہمسایہ کا شکار نہین چھینتا ہی ایسے ہی یہ گاے والا کتے کیطرح
ین دیکا بڑا ہوتا ہی اور حملہ کے لیے جھپٹتا ہی یہ بھی سگ کیطرح داؤد کیطرف جھپٹا اسلیے کہ عام آدمی
لوم کو مار مار کے بڑا ظالم ہو جاتا ہی پھر اُس فریق کے لوگون سے سب نے داؤد کیطرف منھ کر کے کہا
ی نبی برگزیدہ تم ہمپر نہایت شفیق ہو تمسے ایسی بات نہین ہونا چاہیے یہ تو ظلم فاش ہی کہ تمنے
ایک نیک نام کو ایک مردہ تن کے سبب سے قہر کیا کہ وہ ایک لاشی ہی یعنی لاش مخفف لاشے

## ارادہ کرنا حضرت داؤد کا تا خلق پر بھید آشکار کرین

یہ گفت ای یاران زمان آن رسید + کان سر مکتوم او گردد پدید جملہ برخیزید تا بیرون رویم + تا از ان
نان واقف شویم + در فلان صحرا درختی ہست زفت + شاخہایش انبہ و بسیار جفت + تخت را سخت
گاہ و بیخ او + بوی خون می آیدم از بیخ او + خون شدست اندر تن آن خوش درخت + خواجہ را کشتست
ن منحوس سخت + مال او برداشتست این قلتبان + وین غلام اوست ای آزادگان + این جوان
واجہ را باشد پسر + طفل بود و او ندارد زین خبر + تاکنون حکم خدا پوشید آن + آخر از ناشکری این قلتبان
یال خواجہ را روزی ندید + نی بہ نوروز و نہ موسمہای عید + بیشوا یا نرا بیک لقمہ نجست + یاد ناورد
حقہای نخست + تاکنون از بہر یک گاو آن لعین + میزند فرزند او را بر زمین + او بخود برداشت
رہ از گناہ + ورنہ می پوشید جرمش را الہ کافر و فاسق درین دور گزند + پردۂ خود را بخود بر سید زند
ستور ست در اسرار جان + می نہد ظالم بہ پیش مردمان + کہ ببینیدم کہ دارم شاخہا + گاو دوزخ را ببیند از ملا +

المعنی حضرت داؤد نے کہا کہ ای یار و اب وہ وقت آگیا کہ یہ بھید چھپا ہوا ظاہر ہوجاے سب اٹھو تو با
چلین اور اس راز نہان سے واقف ہون فلانے جنگل مین ایک بڑا موٹا درخت ہی شاخین انہو
اور بہت ایک دوسری پر پڑی ہوئین نہایت مضبوط خیمہ گاہ کہ اُسکے نیچے خیمہ کھڑا کرے اور انکی
میخین گاڑے مگر اُسکی جڑسے مجھکو بو خون کی آتی ہی اُس درخت خوش کے تن مین رنج سے خون ہوگیا
کہ اس منحوس مخنت نے وہان اپنے خواجہ کو مارا ہی اور مال اُسکا سب اُس نے لوٹ لیا ہی اور یہ اُسکا غلام ہ
ای آزادو گو یہ کیفیت اُسکی ہی اور سنو یہ جوان جو ہی یہ خاص اُس خواجہ کا لڑکا ہی یہ اُسوقت مین بچہ تھا
اسکو اس بات سے کچھ خبر نہین ہی آپ تک خدا کے حکم نے اسکو چھپایا آخر اس دیوث کی ناشکری
کہ عیال خواجہ کی روزی کبھی نہ کبھی کہ اپنے مال سے اُنکو دے کہ آخر یہ مال اُنھین کا ہی یہانتک
کبھی نوروز و عید کو بھی نہ دیا جو اُسکے پیشوا تھے اُنکو ایک لقمہ مین نگل گیا اور حقوق سابق سے کو
نہ لایا چنانچہ ابتک یہ لعین ایک گاے کیواسطے یہ کررہا ہی کہ اُسکے بیٹے کو زمین پر ٹپک دوان
کرون آستنے پردہ اپنے گناہ سے آپ اُٹھایا نہین تو اسکے جرم کو اللہ تعالے چھپا ہی رہا تھا کافر
فاسق اس دور گنہ مین اپنا پردہ خود آپ پھاڑ رہے ہین ظلم ایک شی مستور ہی جیسے جان مین
اور اسرار رکھے ہین یہ بھی ہی مگر ظالم اُسکو لوگون کے سامنے رکھدیتا ہی کہ دیکھو مجھکو کہ مین اپنے
سینگ رکھتا ہون اور مرکھنا بیل ہون بلکہ ظاہر و برملا دوزخ کا بیل

گواہی دینا دست و پا کا و زبان کا ظالم پر دنیا مین بھی

قولہ لیس ہمین جا دست و پایت در گزند + بر ضمیر تو گواہی میدہند + چون موکل میشود بر تو ضمیر + کہ بگو
اعتقادت و انگیر + خاصہ در ہنگام خشم و گفتگو + میکند ظاہر سرت را مو بمو + چون موکل میشود ظلم و جفا
کہ ہویدا کن مرا ای دست و پا + چون ہمیگیرد گواہ سر لگام + خاصہ وقت جوش خشم و انتقام + پس ہمان
کہ موکل میکند + تا لوای راز بر صحرا زند + پس موکلہای دیگر روز حشر + ہم توانند آفریدانہ بہر نشر + ای بہ
آمدہ در ظلم و کین + گوہرت پیداست حاجت نیست این + نیست حاجت شہرہ گشتن درگزند + اے
آتشینت واقفند + نفس تو ہر دم بر آرد صد شرار + کہ بہ بینیدم منم اصحاب نار + جزو نارم سوی کل خو
ردم + من نہ نورم کہ سوی حضرت شوم + ہمچنان کاین ظالم حق ناشناس + بہر گاوی کرد چندین التماس
او از و صد گاو برد و صد شتر + نفس نیست ای پدر از وی ببر + تیز روزی با خدا زاری نکرد + یا رب
نامداز و روزی بدرد + کای خدا خصم مرا خشنود کن + گر منش گردم زیان تو سود کن + گر خطا کشت
بر عاقلیست + عاقلہ جانم تو بودی در الست + سنگ میگرد و باستغفار درد + این بود انصاف نفس او کا

المعنی بتایا صدر فرماتے ہین کہ قیامت کے دن تو اعضا گواہی دینگے یہ تو ثابت و یقین ہی ہی کما قال
اللہ عز و جل شہد علیہم سمعہم و ابصارہم و جلودہم بما کانوا یعملون وقالوا لجلودہم لم شہدتم علینا قالوا انطقنا اللہ الذی
انطق کل شیئ گواہی دینگے اوپر اُنکے کان اور آنکھین اور جلدین جو کچھ وہ کرتے ہین اُسپر اور بولینگے اپنی جلدون
سے کہ تمنے ہمپر کیسے گواہی دی وہ کہینگے کہ ہمکو اللہ نے گویا کر دیا ایسا اللہ کہ جسنے ہر چیز کو گویا کیا یہ تو
جب ہوگا جب ہوگا تیرے تو ہاتھ پانؤن حالت گزند یعنے آفت و رنج مین جو تجھسے ظہور مین آتا ہے تیرے
دل پر ہمین گواہی دے رہے ہین شعر بعد مین تغیر فرضی کہ ضمیر اور اُس شخص کو علیحدہ علیحدہ فرض کیا ہے
فرمایا کہ جب دل تیرا تجھپر موکل و مسلط ہوتا ہی تو کہتا ہی کہ تو اپنے اعتقاد کو جو تیرے دل نے جما رکھا ہی ظاہر
کر رد کے مت خاصکر وقت خشم و گفتگو کے تو مو بمو تیرے راز پوشیدہ امور کو ظاہر کر دیتا ہی اور جب ظلم و جفا
تجھپر موکل ہوتا ہی تو ہاتھ اور پاؤن سے کہتا ہی کہ تم مجھکو ظاہر کرو اور جب سر کا گواہ لگام اپنی پکڑتا ہی تو وہ خاص
اُسوقت کہ جسوقت مین جوش خشم و انتقام کا ہوتا ہی بس وہی شخص کہ اُسکو موکل کرتا ہی اُسکا مطلب یہی ہی کہ تیرے
بھید کا جھنڈا صحرا مین کھڑا کرے یعنی خوب فاش و فضیحت کرے کہ تجھ مین یہ مادہ ہی پھر اسی شخص دوسرے موکل حشر
و نشر کے دل میں نشر و حشر کے واسطے پیدا کر سکتا ہی کہ یہ دل و سر اور ہاتھ پاؤن خاک ہو جائین ای فلان تو وہ
ہی کہ دونون ہاتھوں سے ظلم و کین مین پلا ہوا آیا ہی یہ بات تیرے اصل گوہر سے ظاہر ہی کچھ حاجت اسکی نہین ہے
کہ فوراً ظاہر ہو نہ اسکی حاجت کہ تو گزند و رنج مین شہرہ ہو قضا و قدر تیرے دل آتشین کو خوب جانتے ہین نفس
تیرا ہر دم سیکڑون چنگاریان اور شعلے نکالتا ہی اور کہتا ہی کہ مجھکو دیکھو کہ مین اصحاب نار میں رہون مین جزو نار کا
ہون اپنے کل کیطرف جاتا ہون مین نور نہین ہون جو طرف حضرت حق کے جاؤن آیسے ہی اس ظالم
حق ناشناس نے ایک گالے کیواسطے تنے اور کیسے مکر پھیلا رکھے ہین اور خود اُس سے سو گالے اور
وہ سوا و نمٹ لیگیا ہی بس ای بد نفس یہ ہی تو اس سے الگ ہو اسنے کبھی خدا کے ساتھ زاری نہ کی نہ کسی
دن و رو کے ساتھ آہ کی نہ یہ کہا کہ ایخدا میرے دشمن کو خوش کر جو مین نے اُسکا نقصان کیا ہی تو فائدہ کر
اگر مین نے خطا سے مار ڈالا تو اُسکی دیت یعنی خون عاقلہ پر ہی اور عاقلہ میری جان کا کون تھا تو وہ
روز الست سے ہی پھر استغفار سے دور ہو جاتا ہی یعنے کیسا ہی دل سخت ہمچو سنگ بے نور ہو مگر استغفار سے
دور ہو جاتا ہی اسنے استغفار بھی نہ کی جیسا کہ فرمایا اولئک یبدل اللہ سیئاتہم حسنات یعنے استغفار کی برکت
سیئات حسنات ہو جاتے ہین

## جانا مخلوق کا اُس درخت کی طرف

قولہ چون برون رفتند سوی آن درخت + گفت وستش لا زلیس بند ید سخت + تا گناہ و جرم او پیدا کنم

تا دوای عدل بر صحرا زنم + گفت ای سگ جد این را کشتهٔ + تو غلامی خواجه زین رو گشتهٔ + خواجه را کشتی و برا
مال او + کرد یزدان آشکارا حال او + آن زنت او را کنیزک بوده است + با همین خواجه جفا بنموده است
بچه او زایید ماده یا که نر + ملک وارثش باشد آنها سربسر + تو غلامی کسب و کارت ملک اوست + چو
جستی شرع بستان رو نکوست + خواجه را کشتی باستم زار زار + هم برینجا خواجه گویان زینهار + کارد را
کردی زیر خاک + از خیالی که بدیدی سهمناک + نک سرش با کارد در زیر زمین + باز کاوید این زمین
همچنین + نام این سگ هم نوشته کارد بر + کرد با خواجه چنین مکر و ضرر + همچنین کردند چون بشگافتند +
در زمین آن کارد با سر یافتند + ولوله در خلق افتاد آن زمان + هر یکی زنار ببرید از میان + وانگهی
درخت آورد درد + گفت زین حالت چه میدانی بگو + در زمان از شاخ و برگ آن درخت + آمد آواز
خدا آواز سخت + کای رسول حق همیگفتی تو راست + صانع عالم برین گفتت گواست + خواجه را این بدسگا
بدینجا چون بکشت + از فولادک و شنها بودش بدست + جمله از داؤد گشته عذرخواه + زانکه بد ظن گشته
و تباه + المعنی فولاد بواو معروف پولاد کا تصغیر جب شہر سے باہر اس درخت کیطرف گئے حض
داؤد نے کہا کہ اسکی مشکین باندھو تا اسنے جو گناہ و جرم کیا ہی ظاہر کر دین اور جھنڈا عدل
صحرا مین کھڑا کرین جو خوب ظاہر ہو جاے اور اس سے کہا کہ ای سگ تو نے اسکے دادا کو مار ڈا
تو غلام اسکا تھا اسکو مار کے خواجہ بنا ہی تو نے خواجہ کو مارا اور مال اسکا لیگیا اب خدا نے تیرا حا
ظاہر کیا اب تک چھپا رہا اور تیری جورو اسکی کنیزک ہی جس خواجہ پر تو نے یہ ظلم کیا ہی بس جو بچہ اسکے
بیٹا یا لڑکی سب ملک وارث اسکے ہین تو غلام ہی تیرا کسب و کار اسکی ملک تو شرع بہت ڈھونڈ
نے شرع یہ ہی جا اچھی بات ہی تو نے خواجہ کو کیسا ظلم سے زار و نزار کر کے مارا اسی جگہ پر کہ وہ زار
اور پناہ مانگتا تھا اور جلدی سے چھری زمین مین گاڑ دی اس خیال سے جو سہمناک تجھکو معلو
دیکھو سر اسکا مع چھری کے زمین کے تلے دبا پڑا ہی تم زمین کو کھودو جیسے اسنے کھود کے چھری
گاڑا ہی کہ نام اس سگ کا اس چھری پر لکھا ہوا ہی ایسا مکر اسنے اپنے خواجہ سے کیا ہی اور ایسا
اسکو پہونچایا ہی لوگون نے ایسے ہی کیا زمین کو کھودا تو اسمین سے وہ چھری اور سر نکلا بس مخلوق
شور و ولولہ پڑ گیا ہر ایک نے زنار کاٹے اور مسلمان ہوے پھر حضرت داؤد نے درخت سے مخا
ہو کے کہا کہ تو اس حالت سے جو کچھ واقف ہو بیان کر اسیوقت شاخ و برگ اس درخت کی
سے آواز مین آے اور آواز سخت سے کہا کہ ای رسول حق جو کچھ تمنے کہا سب سچ ہی تمھاری با
صانع عالم گواہ ہی اس کتے نے جو اپنے خواجہ کو یہان مارا تو فولاد کے دشنے اسکے ہاتھ مین

یہ حال دیکھکے سب داؤد سے عذرخواہ ہوے اسواسطے کہ اُنسنے بدگمان ہوے تھے اور بگڑے تھے الخلاف شرح مین صرف ملک وارث بلا شین ضمیر کے لکھا ہی

## قصاص کرنا حضرت داؤد کا خونی کو

قوله بعد ازان گفتش بیا ای دادخواه + دادخود بستان توزین روی سیاه + هم بدان تیغش بفرمود ا و قصاص + کی کند مکرش ز حلم حق خلاص + حلم حق گرچه مواساها کند + چونکه از حد بگذرد رسوا کند + خون نخسپد در فتد در هر دلی + میل جست وجو و کشف مشکلی + اقتضای داوری رب دین + سر بر آرد از ضمیر آن واین + کان فلان خواجه چه شد حالش چه گشت + همچنانکه جوشد از گلزار گشت + جوشش خون باشد آن واجستها + ارش دهاد بحث ماجرا + چونکه پیدا گشت سر کار او + معجز داؤد شد فاش دو تو + خلق جمله سر برهنه آمدند + سر بسجده بر زمینها میزدند + ما همه کوران اصلی بوده ایم + وانچه پیغمبر موده کشنوده ایم + وز تو ما صدگون عجائب دیده ایم + لیک معذوریم چون بی دیده ایم + سنگ با تو در سخن آمد شهیر + کز برای غزو طالوتم بگیر + تو بسه سنگ وفلاخن آمدی + صد هزاران خصم را برهم زدی + سنگهاییت صد هزاران پاره شد + هر یکی مرخصم را خونخواره شد + آهن اندر دست تو چون موم شد + چون زره سازی ترا معلوم شد + کوهها با تو رسائل شد شکور + با تو میخوانند چون مقری زبور + صد هزاران چشم دل بگشاده شد + از دم تو غیب را آماده شد + وان قوی تر زهمه کان دائم ست + زندگی بخش که سرمد قائم ست + جان جمله معجزات انیست خود + کو ببخشد مرده را جان ابد + کشته شد ظالم جهانی زنده شد + هر یکی از ما خدا را بنده شد + المعنی طالوت نام ایک سردار بنی اسرائیل کا تھا جالوت نام کافر سے لڑا تھا داؤد نے کہ یہ طالوت کے سپاہیون سے تھے جالوت کو مارا پھر طالوت اپنے وعدون سے پھر گیا اور حضرت داؤد کا دشمن ہوگیا اسکے مرنے کے بعد داؤد حاکم ہوگئے فلاخن ایک ہندی گوپھن پھر حضرت داؤد نے اسی دعاگو کو کہا کہ ای دادخواہ آ اور اس روسیاہ سے اپنی داد لے تیرے جد کو اسنے مارا ہی پس اُسی چھری سے اُسکا قصاص وانتقام فرمایا ظاہر ہی کہ حلم حق کا تو بہت مدّا ہی پس سے اب تک بچا رہا مگر اسکا مکر جو برابر چلا جاتا تھا وہ کب خلاص ہونے دیتا اسلیے کہ حلم حق کا رعایت وہ دہر کیکی کرتا ہی جلدی انتقام مین نہین کرتا لیکن جب وہ حد سے گذر جاتا ہی تو رسوا کرتا ہی خون ایسی چیز ہی کہ یہ ہرگز نہ سوتا اور چین نہین لیتا خود بخود اسکی جستجو اور جو اسمین مشکل ہو اُسکے کشف کی رغبت از زہر دل مین ضرور پیدا ہو جاتی ہی اور وہ جو مقتضاے داوری رب دین یعنے روز قیامت کا ہی اس دن وہ ہر شخص کی داد دیگا ہر قریب وبعید کے دل سے بے اختیار ظاہر ہوتا ہی اور درپی داد ہو جاتے ہین اور ہر کوئی ایک دوسرے سے پوچھتا ہی کہ فلان خواجہ کیا ہوا اور اُسکا کیا

حال ہی جیسے گلزار شگفتہ ہونے سے اسکی گشت و سیر کا جوش پیدا ہوتا ہی اور جو خارش دونون مین ا
بحث و گو ریز ماجرا کی پیدا ہوتی ہی خوب جان لو کہ یہی جوشش خون کی ہی جیسے اسوقت مین بھید ا
کام کا کھلنے والا ہی تھا معجزۂ داؤد نے اسکو فاش اور دوہرا کردیا ساری مخلوق ننگے سر دوڑلی آئی ا
سب سر زمین پر رکھ رکھ کے سجدے کرتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم تو سب کور اصلی ہین ہمکو کچھ نہین
سوجھتا ہان جو کچھ تم فرماتے رہے ہو اسکو ہمنے سنا ہی اور تمسے ہمنے سیکڑون رنگ کے عجائب
دیکھے ہین لیکن ہم معذور ہین کہ بے دیدہ ہین تیھرنے تمسے باتین کین کہ مشہور ہی تیھرنے خود کہا کہ
طالوت کی لڑائی کیواسطے لو تم تین تیھر اور فلاخن لیکے آئے اور انھین تین تیھرون سے لاکھون دشمنو
لوٹ پوٹ کردیا چنانچہ وہ ہر ایک تیھر تمھارا سیکڑون ٹکڑے ہوکے دشمن کا خونخوار بنا لوہا تمھارا
ہاتھ مین موم ہوا جسوقت کہ زرہ سازی تمکو معلوم ہوئی اور تمنے کی پہاڑ تمھارے رسائل و شکور ہو
رسائل یعنے ہمزبان اور ایسے شکر گزار جیسے اندھا مادرزاد نور پانے سے شکر گزار ہو لاکھون چشم دل
مچی ہوئی تمنے کھول دین اور تمھارے دم کی برکت سے عالم غیب و معرفت کے جاننے کو لائق وا
ہوئین اور یہ قوت انکی ہر مخلوق سے قوی تر اسلیے کہ وہ دایم ہی اور زندگی بخشی اور ون کی کسوا
کہ سرمدی ہی اور سرمد قدیم ہیں اور معجزے تو ہین ہی یہ معجزہ سب معجزون کی جان ہی کہ مردون کو حیات
بخشے مردہ مراد مردم دنیادار سے وہ ظالم تھا مارا گیا لیکن یہ کیسا اچھا ہوا کہ ہر ایک بھیسے خدا کا
کفر و ضلالت سے چھوٹا ایمان سے بہرہ در ہوا انحلاف شرح مین غزہ کو غمزہ لکھا ہ

تشبیہ نفس کی خونی سے جو مدعی گاے کا تھا اور وہ کشندۂ عقل اور داؤد حق یا
نائب حق ہی اور اسکی یاری و قوت سے ظالم کو مار سکنا اور تونگر ہونا روزی بیکسب اور رنج

قولہ نفس خود را کش جہانی زندہ کن + خواجہ را کشتست او را بندہ کن + مدعی گاو نفس تست ای
خویشتن را خواجہ کردست و مہین + آن کشندہ گاہ عقل تست رو + بر کشندہ گاو تن منکر مشو + عقل اسیر
وہمی خواہد ز حق + روزی بی رنج و نعمت بر طبق + روزی بی رنج او موقوف چیست + آنکہ بکشد گاو را کا
بدیست + نفس گوید چون بکشتی گاو من + زانکہ گاو نفس باشد نقش تن + خواجہ زادہ عقل ماندہ بینوا
خونی خواجہ گشت و پیشوا + روزی بی رنج میدانی کہ چیست + قوت ارواحست ارزاق نبیست
موقوفست بر قربان گاو + گنج اندر گاو دان ای گنج کاو + دوش چیزی خوردہ ام ورنہ تمام + ا
در دست نہم تو ز بام + دوش چیزی خوردہ ام افسانہ است + ہرچہ می آید ز پنہان خانہ است + چشم ا
از چہ دوختم + کہ ز خوش چشمان کرشم آموختم + ہست بر اسباب اسبابی دگر + در سبب منگر دران ا

یا در قطع اسباب آمدند + معجزات خویش بر کیوان زدند + بی سبب مر بحر را بشگافتند + بی زراعت چاش
ندم یافتند + ریگها هم آرد شد از سعی شان + پشم بز ابریشم آمد کش کشان + جمله قرآنست در قطع سبب +
ز درویش و هلاک بولهب + المعنی چاش خرمنگاہ سے صاف کیا ہوا فرماتے ہین جیسے حضرت
اُود نے ایک نفس مردہ کو مار کے ایک جہان کو زندہ کیا یعنے کفر سے خلاص دین سے مشرف ہوئے
دبھی اپنے نفس کو مارتا تجھسے بھی رشد و ارشاد ہو کر ایک جہان زندہ ہوا اور اسنے تیرے خواجہ کو
جو روح ہی مارا تو اسکو بندہ کر یہ نفس تیرا ایسا ہی جیسے وہ خونی دعویدار گاے کا تھا خبردار ہو اسنے خواجہ کو
ار کے آپ کو خواجہ اور بزرگ بنایا ہی اور وہ جسنے گاے ماری ہی وہ تیری عقل ہی جو کشندہ گاے تن
ی ہی اسکا انکار مت کر عقل ایک اسیر ہی اور خدا سے روزی بی رنج و نعمت بر طبق مانگتی ہی آب روزی
بیرنج اسکی کس بات پر موقوف ہی اس بات پر کہ گاو تن کو جو اصل بدی کی یہی ہی مارے تا نفس کہے
تو نے میری گاے کو کیون مارا اس سبب سے کہ گاو نفس بھی نقش تن کا ہی افسوس کی بات ہی خواجہ عقل کا
تو مفلسی و فاقہ کشی مین ہے اور نفس خونی خواجہ او پیشوا ہو جاے یہ بھی جانتا ہی کہ روزی بیرنج کیا ہی
ایسی چیز ہی کہ قوت ارواح کی ہی اور ایک رزق روشن و بزرگ ہی لیکن یہ رزق یعنی موقوف اسی پر ہی کہ
گاے تن کو قربان کرے اور جان لے کہ اسکے اندر گنج ہی بلکہ گنج کیا گنج کا ڈھیر ہی اور گنج گاو منجملہ گنجون
جمشید سے تھا کہ بہرام گور کے وقت مین ایک کھیت مین تہخانہ کے اندر عمارت وسیع نکلی جسمین کفشین [illegible]
گائین اور ہر قسم کے جزندہ پرندہ مرصع باقسام ابرغرض بیحد و بیحساب خزانہ تھا اُسکو اس گاے مین سمجھ کے فرمای
ملا رے دوش سے مراد روز ازل ہی فرماتے ہین کہ مین نے روز ازل مین کچھ نعمت عشق کی کھائی ہی اور
لذت اس نعمت سے پائی ہی اس سبب سے کچھ کہہ نہین سکتا مجھکو استتار راز ناگفتنی کا منظور ہی ورنہ
تیرے فہم کے ہاتھ مین پوری لگام دیدیتا پھر اسی کے ٹالنے کو فرمایا کہ یہ جو مین نے کہا کہ دوش چیزے
خوردہ ام الخ اس سبب سے نہین کہہ سکتا اور اس بات کو سبب پر موقوف کر کے عذر بیان کا کیا فرماتے ہین
یہ تو ایک افسانہ ہی جو کچھ ظہور مین آتا ہی سب نہان خانہ یعنے غیب ہی سے ظہور کرتا ہی مین نے جو
آنکھ اسباب پر لگائی وجہ یہ ہی کہ خوش چشمون سے کرشمے سیکھ لیے ہین دیکھو وہ کیسے چلے جاتے
کامون مین کرتے ہین تو بظاہر جنکو اسباب سمجھتا ہی فقط یہی نہین ہین اسکے اور اسباب ہین تو انکو دیکھ
اس ظاہر پر نظر مت کر انبیا بھی جو مبعوث ہوے اور یہان آئے انھین اسباب کی قطع برید کو آئے
تا توحید ہو جاے اور معجزے کیوان یعنے فلک ہفتم تک پہونچائے بے سبب کے دریا کو پھاڑ دیے
اس سبب سے جو ظاہری ہی الگ ہو اور بے زراعت صاف صاف گندم پائے انھین کی سعی سے

ریگ کے تودے اٹھا ہو گئے اور بز کی پشم ریشم بنکے خوب کھنچی ہوئی آور سوائے ابنیا کے سارا قرآن
قطع سبب مین ہی جسمین عذر درویش کی اور ہلاک بو لہب کی ہی بو لہب سے مراد کفار جنکی پشم سبب پر ہے

## مثل

قوله مرغ بابیلی دو سه سنگ افگند + لشکر زفت حبش را بشکند + پیل را سوراخ سوراخ افگند + سنگ مرغ
کو ببالا بر زند + دم گاو کشته بر مقتول زن + تا شود زنده ہماندم در کفن + حلق ببریده جهد از جای خویش
خون خود جوید ز خون پالای خویش + ہمچنین ز آغاز قرآن تا تمام + رفض اسباب ست و علت والسلام
کشف این نز عقل کار افزا شود + بندگی کن تا ترا پیدا شود + بند معقولات آمد فلسفی + شهسوار عقل عقل
آمد صفی + عقل عقلت مغز و عقل تست پوست + معدهٔ حیوان ہمیشه پوست جوست + مغز جوا ز پوست دارد
صد ملال + مغز نغز آمد حلال آمد حلال + چونکه قشر عقل صد برہان دہد + عقل کل کی گام بی ایقان دہد
عقل دفترہا کند یکسر سیاه + عقل عقل آفاق دارد پر زماه + از سیاہی و ز سپیدی فارغست + نور ماہش بر دل
جان بازغست + المعنی بتایید صدر فرماتے ہین اسکو تو غور کر ا بابیل جیسے مرغ خرد و کو چک دو دو تین پتھر بابیل
اور ایسے بڑے لشکر حبشه کو شکست دے کہتے ہین جب لشکر ابابیل کا لشکر حبشه پر آیا جسمین ہاتھی بہت تھے
تو دو دو کنکریان انکے پنجون مین تھین اور ایک ایک منقار مین اُنکے ڈالنے سے یہ حال ہوا کہ ہاتھیون
کے جسم سوراخ سوراخ ہو کے چلنی ہو گئے پھر آدمی کی کیا حقیقت اب بھلا بتاؤ تو ایسے پتھر کسی مرغ کے
کہان ہوتے ہین جو ایسی بلندی و زیادتی پائین سوائے قدرت حق کے ایسے ہی حضرت موسیٰ کے وقت
مین عامیل نامے ایک بنی اسرائیل مارا گیا تھا اسکا قاتل معلوم نہین ہوتا تھا حکم ہوا کہ سامری کی گائے ذبح
کرکے اسکی دم مقتول کی لاش پر مارو وہ قاتل کو بتا دیگا اور اسیوقت کفن مین زندہ ہو جائیگا چنانچہ
ایسا ہی ہوا کہ وہ حلق بریدہ اُٹھ کھڑا ہوا اور خون اپنا اسنے اپنے خون پالا سے طلب کیا اور مدعی بنا
بس ایسے ہی تمام قرآن مین اول سے آخر تک بالکل رفض اسباب و علت سے مذکور ہی کہ ان دونون
سے دور بھاگتا رہے اسکے کامون مین انکو دخل نہ دے یہی سلامت کی بات ہی خوب جان لے ان
باتون کا کشف و علم عقل کار افزا کا جو اور خبط مین ڈالنے والی ہی کام نہین ہی اگر تو اسکا کشف چاہتا ہی
تو بندگی کر تب تجھپر سب کھل جائیگا اسلیے کہ معقولات یعنے عقلی باتین یہ فلسفی کیواسطے پھندے اور قید
ہین وہ انمین اسیر ہین تا ادہر ادہر نہ جائین اور جو صفی و برگزیدہ ہین وہ اس عقل کی عقل ہین اور مغز
خلاصہ اسکے شہسوار ہین تیری عقل کی جو عقل ہی وہ مغز ہی اور تیری جو عقل ہی پوست ہی بس حواس عقل تو
کا طالب ہی وہ حیوان ہی کیونکہ اکثر حیوان ہی طالب پوست بھوسی بھوسہ چھلکے بکل ہی کا ہوتا ہی اسکا معدہ

خواہان ہی اور جو مغز جو ہین اس پوست سے سیکڑون بیزاریان اور ناراضیان رکھتے ہین اُنکے لیے
یز یعنے مغز حلال ہی تکرار بنا بر مبالغہ تاکید یہ عقل جو قشر یعنے بھوسی یا چھلکا اُس عقل کی ہی سیکڑون حجتین یہان
د ڈالتی ہی جو مادے شک شکوک کے ہین اور وہ جو عقل ہی اسکا کوئی قدم بلے ایقان و یقین کے نہین
رکھتی ہی ایقان پر رکھتی ہی وہ ہی عقل دفتر کے دفتر بالکل سیاہ کرتی ہی اور جو عقل کی عقل ہی جہان کو
، بہرہ رکھتی ہی جو مراد شدت نور سے ہی یہ عقل سیاہی و سفیدی سے نجنت ہی اسکا غذ و روشنائی سے
اسکے ماہ کا دل و جان پر تابان و فروزان قولہ این سیاہ و آن سپید از قدر یافت + زان شب
ت کا ختر وار تافت + قیمت ہمیان وکیسہ از زرست + بی زری ہمیان و کیسہ ابتر ست + ہمچنانکہ قدر تن
ن بود + قدر جان از پرتو جانان بود + گر بُدی جان زندہ بی پرتو کنون + ہیچ گفتی کافران را
ن + ہین بگو کہ ناطقہ جو میکند + تا بقرنی بعد ما آبی رسد + گرچہ ہر قرنی سخن آری بود + لیک گفت
ن یاری بود + نی کہ ہم توریت وانجیل و زبور + شد گواہ صدق قرآن ای شکور + روزی بے رنج
ن حبیب + کز بہشتت آورد جبریل سیب + بلکہ رزقی از خداوند بہشت + بی صداع باغبان بی رنج و کشت
فع نان وران نان داد اوست + بدیدت آن نفع بی توسیط پوست + ذوق پنہان نفس نان
سفرہ است + نان بی سفرہ ولی را بہرہ است + رزق جانی کی بری با سعی جست + جز بعدل شیخ
دست + نفس چون با شیخ بیند کام تو + از بن دندان شود او رام تو + صاحب این گاو رام آنگاہ شد
داؤد او آگاہ شد + عقل گاہی غالب است در شکار + بر سگ نفست کہ باشد شیخ یار + نفس اژدرہاست
ور دفن + روی شیخ او را زمرد دیدہ کن + گر تو خواہی ایمنی از اژدہا + دستش از دامان مکن یکدم رہا
شود در پیش شیخ باصفا + تا ز خاک تو بر وید کیمیا + گر تو صاحب گاو را خواہی زبون + چون خران
کن آن سوی حرون + چون بنزدیک ولی اللہ شود + آن زبان صد گزش کوتہ شود + صد زبان
بانش صد لغت + رزق و دستانش نیاید در صفت + مدعی گاو نفس آمد فصیح + صد ہزاران حجت آرد
المعنی اور یہ رنگ سیاہ وسپید کی صفتین جو دونون مین ہین دونون نے تقدیر سے پائی ہین
کو سیاہ ملا دوسرے کو سفید اور وہ دونون عقلین مذکور ہین مغز و قشر اور اسی شب قدر کے
ہی کہ ستارہ کی طرح دونون مین چمکا بس جو عقل اس رنگ سے خالی ہی ایسی ہی جیسے ہمیان و کیسہ
کہ دونون کی قدر زر ہی سے ہی چاہے کیسہ ہو چاہے ہمیان ایسے ہی قدر تن کی جان سے ہی
جان کی قدر پرتو جانان سے بس اگر تو جان ہی اور زندہ ہی اور ابھی تک پرتو جانان کا تیری جانمین
اس صورت مین جو تو نے کافرون کو میتون کہا تو بڑی ہیچ بات کہی تو تو خود مردہ ہی اور اُن کافرون سے

جسکو خدا تعالی نے فرمایا ہی وما انت بمسمع من فی القبور کیا کم اور نہین ہی تو ای محمد سنانے والا اُسکو جو
جیتے جی مردہ در گور ہی آب جو کافرون کو میتون کہنے سے منع فرمایا اُنھی کی نسبت فرماتے ہین کہ نہین
خبردار ہو کے جا تیری قوت ناطقہ ایک نہر کھو د رہی ہی اسمین ہمسے ایک قرن بعد پانی آئیگا یعنے اس کلام کو
ہمارے ہماری زندگی مین تو رونق ہوگی نہین جیسے اکثر شعرا نے یہ مضمون ادا کیا ہی البتہ بعد ہمسے جب
ایک قرن گذر جائیگا اور قرن چاہے سو برس چاہے اسی برس چاہے چالیس برس اور چاہے تیس برس
اور اُس عرصہ مین اگرچہ اور سخن آرائیان بھی ہونگی یعنے لوگ اپنا اپنا سخن ظہور مین لائینگے لیکن کیا ہوگا
کلام سابقون ہی اُسکے یار ہو جائینگے اور اُس سے ملجائینگے کیا نہین جانتا تو ای شخص کہ توریت و انجیل و
زبور قرآن سے پہلے ہین آخر وہ سب گواہ صدق قرآن ہی کی ہوئین جا بجا مصدق لما معہم آیا ہی آب
کہتے ہین وہ روزی ڈھونڈھ جو بیرنج و بحساب ہو یعنے ایسی کہ نہ کوئی رنج اُسکے ساتھ لگا ہو نہ حساب ہو
ایسی کہ گویا جبریل نے تجھکو بہشت سے سیب لا دیا بلکہ بہشت کیا خداوند بہشت سے وہ رزق مانگ جو
بے صداع باغبان اور کھیتی کے ہی کسواسطے کہ روٹی مین جو نفع ہی وہ اُسکا عطا کیا ہوا ہی اور اُسی کی
داد ہی اُسیکا طالب ہو کہ نان سے جو نفع قوت جان کا ہی وہ حاصل ہو جائے اور بے توسط پوست کے
وہ تجھکو دے کہ خود نان بھی ایک پوست ہی اسکا واسطہ بھی نہ رہے ذوق نان کا جو پنہان ہی یہ تو نفس
ہی کہ وہ بھی پنہان ہی اور روٹی ایسی جیسے سفرہ کہ دونون ظاہر ہین لیکن وہ نان جو بے سفرہ ہی وہ حطہ دیا
کا ہی تو کیسی سعی جست اور کوشش تمام کریگا رزق جانی اپنی سعی سے نہین پائیگا البتہ شیخ کے عدل سے
جو داؤد تیرے وقت کا ہی جیسے داؤد نے عدل کرکے اس دعا گو کو روزی پر پہونچایا اور اُسکے ساتھ یہ بھی ہی
کہ جب نفس تجھکو شیخ کے ساتھ دیکھیگا اور تیرے کام اسکے موافق تو یہ بھی بن دندان یعنے نہایت دانت
کی کچلا کے تیرا مطیع و تابع ہو جائیگا دیکھ لے صاحب گاے کا جو مدعی تھا اُسنے بھی تو اسوقت تک چین نہین
لیا جب تک دم داؤد سے آگاہ نہوا عقل بھی تیری جبھی سگ نفس پر غالب ہوگی اور اُسکا شکار کریگی جب
شیخ تیرا یار و مددگار ہوگا نفس تیرا ایک اژدہا ہی پر مکر و فن اور شیخ اُسکے حق مین زمرد آنکھ پھوڑنے والا کہتے
ہین شام کے ملک مین ایک سانپ ہوتا ہی جسکے دیکھنے سے آدمی مرجاتا ہی مگر زمرد سے اندھا ہو جاتا ہی
اسیواسطے اُس ملک کے لوگ زمرد اپنے پاس رکھتے ہین آب اگر اس اژدہا سے بچنتی اور فارغ البالی
چاہتا ہی تو دم بھر دامن شیخ کا مت چھوڑ اور اُس شیخ باصفا کے سامنے خاک ہو جا تا تیری خاک سے اکسیر
پیدا ہوئے اگر تو چاہتا ہی کہ مین صاحب گاو کو جو نفس ہی اور گاو ترمیع باؤن اور زیر کردن تو گدھون کیطرح
اسکو ای حرون خوب سختی و مشقت مین رکھ کہ جسوقت کسی ولی اللہ کے پاس جائے تو وہ زبان اسکی جو

داؤد کے کہ وہ تیرا شیخ ہی کسواسطے کہ وہ بدل گیا اور جنس تن سے نرہا جسکو خدا تعالی نے اپنے مقام پر بٹھایا اور یہ ساری مخلوق ایک بڑی علت ہی کہ گھات مین اپنا کام کررہی ہی اور سب ایک دوسرے کی طرف رجوع ہین اور کیون نہون اسواسطے کہ علت کیطرف علت ہی جاتی ہی اور اسکی یار ہوتی ہی ہر خس ناچیز دعوی کرتا ہی کہ مین داؤد ہون جیسے اُسنے معجزہ ظہور مین آیا پس جو بے تمیز ہی اُسکو پکڑتا ہی اور بیعت کرتا ہی جیسے مرغ احمق صیاد سے آواز مرغ کی سنتا ہی اور اُدھر کو دوڑتا ہی جسکو یہ شناخت و تمیز نہو کہ نقد کون ہی قلب کون وہ گمراہ ہی خبردار تو اس سے بھاگ اگرچہ معنوی ہی کیون نہو اُسکے سامنے اسیر و آزاد سب ایک ہین اور ہرچند دعوی یقین کا کرے ہرگز مت جان وہ بیشک شک مین ہی پس ایسا شخص چاہے ذکی بطلق کیون نہو جب اسکو یہ تمیز نہین ہی تو احمق ہی خبردار ایسے شخص سے تو ایسا بھاگ جیسے شیر سے ہرن بھاگتا ہی تو ای دانا بید ھڑک دلیر ہوکے اُدھر ست جا المخالف شرح بحر العلوم مین کو سبدل کو گو بکاف عجمی اور جنس کو جبس لکھا ہی

## بھاگنا عیسی علیہ السلام کا پہاڑ پر اور ایک شخص کا پیچھے اُنکے جانا اور سوال کرنا

قولہ عیسی مریم بکوہی میگریخت + شیر گوئی خون او میخواست ریخت + آن یکی دریی دوید و گفت خیر + در پیت کس نیست چہ گریزی چو طیر + با شتاب او آنچنان میتافت جفت + کز شتاب خود جواب او نگفت + یکدو میدان دری عیسے براند + پس بجد و جہد عیسی را بخواند + کز پی مرضات حق یک لحظہ بایست + کہ مرا اندر گریزت مشکلیست + از کہ این سوی گریزی ای کریم + نہ پیت شیر و نہ خصم و خوف بیم + گفت از احمق گریزانم برو + میرہانم خویش را بندم مشو + گفت آخر آن مسیحا نہ توئی + کہ شود کور و کر از تو مستوی + گفت آری گفت آن شہ نیستی + کہ فسون غیب را ما دیستی + چون بخوانی آن فسون بر مردہ + برجہد چون شیر صید آوردہ + گفت آری آن منم گفتا کہ تو + نی زگل مرغان کنی ای خوبرو + بردمی بردی سبک تا جان شود + در ہوا اندر زمان پران شود + المعنی حضرت عیسی بن مریم کو دیکھا کہ ایک پہاڑ کی طرف بھاگتے جاتے تھے ایسے جیسے کہ کسیکے پیچھے مار ڈالنے کو شیر پڑا ہو ایک شخص انکے پیچھے دوڑا اور کہا خیر ہی تمھارے پیچھے تو کوئی نہین ہی پھر پرند کیطرح کیون بھاگے جاتے ہو مگر یہ ایسی شتابی سے جفت شدہ ہوئے جاتے تھے کہ شتابی کے مارے اُسکو جواب بھی نہ دیا وہ شخص دو ایک میدان تو انکے پیچھے دوڑا پھر بڑی کوشش سے اُسنے انکو بلایا کہ واسطے مرضیات خدا کے ایک لحظہ ٹھہرو کہ مجھکو تمھارے بھاگنے مین ایک بہت بڑی مشکل ہی تم ای کریم کس سبب سے اس طرف کو بھاگتے ہو نہ تمھارے پیچھے شیر ہوتا ہی نہ دشمن نہ خوف ڈر کی کوئی بات کہا احمق سے بھاگتا ہون لے بس جا اسواسطے کہ مین لوگون سے آپ کو چھڑاتا ہون تو میرا

بندمت نے کہا آخر وہ مسیحا کیا تم نہین ہو جنسے اندھے بہرے اچھے ہوتے ہین کہا ہان
ن پھر اسنے کہا کیا وہ شاہ تم نہین ہو جو افسون غیب کے ہادی ہو وطن ہو کہ جسوقت مردہ پر افسون
د خوشی کے مارے شیر شکار اور وہ کیطرح کلہاڑین مارنے لگتا ہو کہا ہان مین وہی ہون کہا کیا تم وہ
تمنے مٹی سے مرغ خوبصورت بنائے اور اسپر دم پھونکنے سے فوراً نہ جان پڑ گئی اور وہ
گفت آری گفت پس ای روح پاک + ہرچہ خواہی می کنی از کیست باک + با چنین برہان
ر جہان + کہ نباشد مر ترا از بندگان + گفت عیسیٰ کہ بذات پاک حق + مبدع تن خالق جان در سبق
ات وصفات پاک او + کہ بود گردون گریبان چاک او + کان فسون واسم اعظم را کہ من + بر کرو
دم شد حسن + بر کہ سنگین بخواندم شد شگاف + خرقہ را بدرید بر خود تا بناف + بر تن مردہ بخواندم
+ بر سر لاشی بخواندم گشت شی + خواندم آنرا بر دل احمق بود + صد ہزاران بار و درمانی نشد
را گشت وزان خو برنگشت + ریگ شد کزوی نروید ہیچ کشت + گفت حکمت چیست کانجا اسم حق
نجا بنود را سبق + آن ہمان رنجست واین رنجی چرا + او نشد او را واین را شد دوا + المعنی
حضرت عیسیٰ سے کہا کہ ای روح پاک تم تو جو چاہتے ہو سو کرتے ہو پھر تمکو کسکا ڈر ہو ایسی برہان
لو حاصل ہو اسکے ساتھ کون ایسا ہو جو تمھارے بندون سے ہو حضرت عیسیٰ نے کہا کہ قسم
اک حق کی جو بنانے والا تن اور پیدا کرنے والا جان کا ہو سابق یعنے روز ازل مین اور قسم ہو
ت وصفات پاک کی حرمت کی جسکے شوق مین گردون گریبان چاک ہو امدہ ہر روزہ صبح کا ہو ہی
بیانی ہو وہ افسون اور اسم اعظم جو مین نے کور و کر پر پڑھا اچھے خاصے ہو گئے اور کوہ سنگین پر
سنے شگاف ہو کے اپنے خرقہ کو ناف تک پھاڑ ڈالا مردہ کے تن پر پڑھا زندہ ہو گیا اور لاشی
پر پڑھا شی ہو گیا اور اسیکو مین نے احمق کے دل پر دوستی کے ساتھ لاکھون بار پڑھا اور کچھ علاج
بالفعل نشد یہ دوستی سنگ خارا تو اس سے بدل گیا اور احمق کی خو نہ بدلی گویا ریگ ہو گئی
سے کچھ جمتا ہی نہین اس شخص نے پوچھا کہ اسمین حکمت کیا ہو کہ وہان تو اسم حق بیفائدہ گیا اور
سنے سبق نہ پڑھایا یہ رنج احمقی اور کوری کری سب ایک ہی ہین جیسا یہ ویسا وہ پھر کیا سبب
وا ہوا اسکی نہوا اختلاف شرح مین بیت کو نیست اور بخواند م کو بخواند لکھا ہو قولہ گفت رنج
خدا ست + رنج کوری نیست قہر آن ابتلاست + ابتلا رنجیست کان رحم آورد + احمقی رنجیست
م آورد + انچہ داغ اوست مہر او کردہ است + چارۂ بروی نیارد بردست + ز احمقان بگریز چون
ر نجیت + صحبت احمق بسے خونہا بریخت + بر سر آمد زخم رنج احمقی + رحم ننمود چارہ جو لی آن شقے

اندک اندک آب را دزدد ہوا + وانچنین دزدد ہم احمق از شما + گرمیت را وزدد و سردی دہد + ہمچنین کو زیر سنگے نہد + آن گریختن نہ از بیم بود + ایمنست او آن پی تعلیم بود + زمہریر ار پر کند آفاق را + چہ غم آن خورشید با اشراق را + المعنی حضرت عیسیٰ ع نے کہا کہ رنج احمقی سے اور کوری سے بڑا فرق ہے رنج احمقی خدا کا قہر ہے اور کوری خدا کا قہر نہین ابتلا ہے یعنے اسکی آزمایش ہین ابتلا ایسا رنج ہے کہ رحم پیدا کرتا ہے اور احمقی ایسا رنج ہے کہ زخم لاتا ہے یعنے عذاب وعقاب جو شئی کہ عالم مین اسکی داغ زدہ اور مہر کردہ ہے کوئی چارہ اسپر ہاتھ نہین ڈال سکتا ہے کیسکا مقدور کیا جیساکہ فرمایا فطبع علی قلوبہم یعنی مہر کی گئی انکے دلون پر آپ فرماتے ہین جیسے حضرت عیسیٰ احمقون سے بھاگے تھے ایسے ہی تو بھی بھاگ انکی صحبت نے بہت خون بہائے ہین جس سے مراد خرابی مین ڈالنا ہے جو احمقی کے رنج مین مبتلا ہے سپر زخم کاری کھاتا ہے اور اس بدنصیب کی چارہ جوئی کا رحم متلاشی نہین ہوتا معمول ہے کہ ہوا تھوڑا تھوڑا کرکے پانی اڑا لیجاتی ہے ایسے ہی احمق تمسے تمھاری خوبیان چراتا ہے تھوڑی تھوڑی کرکے چنانچہ فرمایا کہ گرمی تیری چراتا ہے مراد حرارت عشق سے ہے چراتا ہے سردی تیرے حوالہ کرتا ہے اور ایسی سردی سنگ تیرے نیچے رکھتا ہے جو اور نہایت سردی سے ہے کسلیے کہ جاڑے مین پتھر بہت سرد ہوتا ہے آپ فرمایا کہ حضرت عیسیٰ ع کو جو احمقون سے حذر تھا تو کسی خوف کے سبب سے نہ تھا اسلیے کہ وہ تو ہر خوف وبیم سے بخت تھے مگر یہ بھاگنا اور ون کی تعلیم کو تھا انکی تو یہ کیفیت کہ اگر زمہریر سردی سے تمام جہان کو بھردے تو اس خورشید با اشراق کو کیا غم انکی گرمی و روشنی تو کچھ نہین۔ کمتا انخلاف شرح بحرالعلوم مین بردوست کو دواست جوئی کو جولی لکھا ہے

## قصۂ اہل سبا اور حماقت انکی اور تمانشاید و نصیحت انبیا کا امین

قولہ یادم آمد قصۂ اہل سبا + کز دم احمق صباشان شد وبا + آن سبا ماند بشہر بس کلان + در فسانہ بشنوی از کودکان + کودکان افسانہا می آورند + درج در افسانہاشان سر و پند + ہزلہا گویند در افسانہا + گنج میجو در ہمہ ویرانہا + بود شہری بس عظیم و مہ دلی + قدر او قدر سکرہ بیش نی + بس عظیم و بس فراخ و بس دراز + سخت تو بتو ہمچون پیاز + مردم دہ شہر مجموع اندرو + لیک جملہ سہ تن ناشستہ رو + اندرو خلق و خلائق بیشمار + لیک آن جملہ سہ خام پختہ کار + جان ناکردہ بجانان تاختن + گر ہزار انست باشد نیم تن + آن یکی بس دوربین دیدہ کور + از سلیمان کور و دیدہ پای مور + آن دگر بس تیز ہوش و سخت کر + گنج و در وی نیست یکجو سنگ زر + وان دگر عور و برہنہ لاشہ باز + لیک دامنہای جامہ او دراز + المعنی سکرہ بفتحتین راء مشدد و کاف فارسی مٹی کا پیالہ فرماتے ہین کہ اوپر مین نے اہل سبا کا قصہ شروع کیا تھا وہ رہگیا اب ان احمقون کے ذکر سے پھر یاد آگیا لہذا اسکو بیان کرون کہ وہ بھی ایک احمق ہی کے دم سے خراب ہوا اور صبا وہان کی وہان کے لوگون پر

و وہان برہنہ کیا اور خوار و زار کہ آدم برسون اس غم سے زار زار روتے رہے منقول ہی جب گندم
نے کھایا حلّے بہشتی اُنکے جسم سے چھوٹ پڑے ننگے ہو گئے بھاگتے پھرتے تھے اور درختون کے
پتے آپ کو ڈھانپتے تھے الخلاف شرح مین پاے سوز کو شور لکھا ہی اور دادی کو وادی + قولہ
چشم اور وید بنت + کہ چرا اندر جریدہ لاست بنت + تو قیاسی گیر طراریش را + کہ چنان سر
ریشرا + الحذر ای گل پرستان از شرش + تیغ لاحلی زنید اندر سرش + کہ ہمی بیند شمارا از کمین + کہ شما
بیبنید ہین + دائما صیاد ریزد دانہا + دانہ پیدا باشد و پنہان دغا + ہر کجا دانہ بدیدی الحذر +
دام بر تو بال و پر + چونکہ دانہ دیدی بگریزای حمام + ورنہ چون خوردی در افتادی بدام + شاد مرغ
دانہ گفت + وز ریاض قدس بہرش گل شگفت + ہم بدان قانع شد و از دام رست + ہیچ دامے
بال نہ بست المعنی اوپر جو فرمایا ہی کہ برسون روئے اب اُس رونے کا بیان ہی کہ اُنکے رونے
سے جسم اُٹھی اور جوہر صورت سے زاری کرتے تھے قبول نہین ہوتی تھی لہذا کہتے تھے کہ آلہی میری
یہ کیسی لاشت ہوئی ہی آخر کار جب کچھ کلمات رب العزت ہی سے اُنکے قلب پر القا ہوے اُنکے
گریہ وزاری کی تب توبہ قبول ہوئی چنانچہ قرآن مجید مین ہی فتلقی آدم من ربہ کلمات فتاب علیہ
انہ ھو التواب الرحیم پس سیکھ لین آدم نے اپنے رب سے چند باتین سو توبہ کی اُسپر بیشک وہی ہی معاف
کرنیوالا اور مہربان اب تو قیاس کر اُسکی طراری کو کہ ایسے ریش جنکا اندمال محال ہوتا ہی اُس سے
بچے رہین بچواے گل پرستو یعنے تن پرورو اُسکے شر سے اور تیغ لاحلی اُسکے سر پر مارتے رہو کہ یہ
کمین سے تاک رہا ہی اور تم اسکو نہین دیکھتے ہو موافق قول خدا تعالی کے انہ یراکم ھو وقبیلہ
من حیث لا ترونہم بیشک دیکھتا ہی وہ تمکو اور اسکے گروہ اس حیثیت سے کہ تم اُسکو نہین دیکھتے
صیاد دانے بکھیرتا رہتا ہی لیکن دانے ظاہر ہوتے ہین اور پوشید دغا بس تو جہان دانہ دیکھے
بچ تا تیرے بال و پر کو دام نہ باندھے لہذا ای حمام جسوقت تو دانہ دیکھے معًا وہان سے بھاگ
اگر تو نے کھا لیا تو جان لے کہ جال مین پھنس گیا کیسا خوش وہ مرغ ہی جسنے ترک دانہ کا کیا اور ریاض
قدس سے اُسکے واسطے گل کھلا اور وہ اسی گل کی بو سونگھ سونگھ کے رہا اور اسی پر قانع ہو کر دام سے
چھوٹا کسی دام نے اُسکے بال و پر نہ باندھے الخلاف پہلے شعر کے معنی شرح بحر العلوم مین بھی لکھے
ہین بھی ناظرین اُنکو بھی غور فرمائین اور اُنکو بھی ہین اُنکے معنی کہانتک لکھون جسکا دل چاہے شرح مین دیکھ لے

حکایت وخامت حال اُس مرغ کی کہ حزم کو حرص ہوا سے ترک کیا

مرغے فوق دیواری نشست + دیدہ سوی دانہ و دامی بہ بست + یک نظر او سوی صحرا می کشید +

یک نظر حرص بدانہ می کشید + این نظر با آن نظر چالیش کرد + ناگہانی از خرد خالیش کرد + رفت و دانہ
خورد و اندر دام ماند + صائدش گشت و بجور دو کام راند + باز مرغی کان تردد را گذاشت + زان نظر بر کند
و بصحرا گماشت + شاد پر و بال او نجالہ + تا امام جملہ آزادان شد او + ہر کہ او را مقتدا سازد و برست + در مقام
امن و آزادی نشست + زانکہ شاہ حازمان آمد وش + تا گلستان و چمن شد منزلش + حزم از و
راضی و او راضی ز حزم + ایچنین کن گر کنی تدبیر و عزم + بارہا در دام حرص افتادہ + حلق خود را در بریدن دادہ
باز آن تواب لطف آزاد کرد + توبہ پذیرفت و شاد کرد + گفت ان عدتم عدنا کذا + نحن زوجنا
انفعال بالجزا + المعنی چالیش خراسیدن تواب بتشدید واو توبہ پذیرندہ یعنے ایک مرغ کسی دیوار پر بیٹھا
اور آنکھیں طرف دانہ مع دام کے لگائیں یعنے اس دانہ کے ساتھ دام بھی تھا اور اسمیں ہیئت کی ہوا اب
ایک نظر تو اسکی صحرا کی طرف بھی کہ اڑ جاؤں اور ایک نظر جو حرص کی تھی وہ دانہ کیطرف کھینچتی تھی کہ
اسپر گردن آخر اس نظر نے جو اس نظر کے ساتھ خراش کیا تو یکایک اسکو خرد سے خالی کر دیا کہ یہ دانہ
پر گیا اور دانہ کھایا اور جال میں رہگیا شکاری نے اسکو مار کھایا اور کامران ہوا اور وہ مرغ جسنے
اس تردد کو چھوڑا اسنے دانہ سے نظر اٹھا کے صحرا کی طرف تعین کی وہ شاد ہے اور یہ پر و بال اسکے
اسکے واسطے نجات اسی سبب سے وہ جملہ آزادوں کا امام ہے اب جو کوئی اسکو اپنا امام بنائے وہ بھی
چھوٹ جائے اور مقام امن و آزادی میں بیٹھے اس سبب سے کہ جو لوگ حزم والے ہیں وہ ان سب کا ان
سب کا بادشاہ ہے اسی وجہ سے گلستان اور چمن اسکا گھر ہے اس سے حزم راضی وہ حزم سے راضی ہیں اگر
تو کوئی عزم و تدبیر کرتا ہے تو ایسا ہی کر تو بھی بارہا دام حرص میں پھنسا ہے اور اپنا حلق بریدن کے حوالہ کر دیا
پھر بھی تجھکو اسکے لطف توبہ پذیر نے آزاد کر دیا توبہ تیری مان لی اور تجھکو شاد کیا اور اسی سبب سے
کہا ہے کہ جیسے تم لوٹو گے ویسے ہی ہم لوٹینگے یعنے جو گناہ سے توبہ کیطرف لوٹو گے ہم قبول کرینگے اور بخش
دینگے اور اگر توبہ کے بعد گناہ کیطرف لوٹو گے ہم اسکا بدلا کرینگے اور سزا دینگے ہمنے فعلوں کو جفت جزا کا
کیا ہے جیسا کہ فرمایا ہے عسی ربکم ان یرحمکم وان عدتم عدنا قریب ہے کہ رب تمہارا تمپر رحم کرے اور جو پھر لوٹو گے
تم بعد رحمت کے تو ہم بھی لوٹینگے بدانکہ بین الخلاف شرح بحر العلوم میں صحرا اسکندر بجائے بیکشید لکھا ہے
قولہ چونکہ جفتے را بر خود آوریم + آید آن جفتش و دانہ لاجرم + جفت کردیم این عمل را با اثر + چون رسد جفتے
رسد جفتے دگر + چون رباید غارتی از جفت شوی + جفت می آید بی او شوی جری + یار دیگر سوی این دام آمدی
خاک اندر دیدہ توبہ زدی + باز آن تواب بکشود آن گرہ + گفت ہین بگریز این سو یا مہ + باز چون
پروانہ نسیان رسید + جان تو از ابلہی تا بآتش کشید + کم کن این پروانہ نسیان و شکے + در پرسوزیدہ بنگر تو یکے

...یدی شکر آن باشد که هیچ + سوی آن دانه نیاری پیچ پیچ + تا ترا چون شکر گوئی بخشد او + دو...
...بیخوف عدو + شکر آن نعمت که تان آزاد کرد + نعمت حق را بباید یاد کرد + چند اندر رنجها و در بلا
...ر دامم رها کن ای خدا + تا چنین خدمت کنم احسان کنم + خاک اندر دیدهٔ شیطان زنم + چون خلاصت
...ز امتحان + بیجا نستی که بود شی همچنان + چون رها کردت فرامش کردیش + جان خود را مست
...ردیش + المعنی یعنے بموجب زوجنا الفعال الخ کے فعل جزا کا زوج ہی اور جزا فعل کی ہی جب
...ت کو ہم اپنے پاس بلائینگے یعنے کوئی فعل ظہور مین لائینگے تو دوسرا جفت اسکا ضرور آئیگا
...نا سب عمل کے جب اس عمل باثر کے ہم جفت ہوے اس سبب سے کہ جب ایک جفت آتا ہی
...ضرور آتا ہی جب اسنے غارت اس جفت سے چھین لی تو وہ جفت شوی ہی جو اسکے پیچھے آئے
...ب سے پھر تم اس دام کیطرف رجوع ہوے اور توبہ کی آنکھون مین تمنے خاک ڈالی پھر اس
...نے وہ گرہ تیری کھول دی اور مشکل آسان کر دی اور کہدیا کہ خبردار یہان سے بھاگ جا
...قدم ادھر مت رکھنا بعد اس فہمایش کے نسیان کا پروانہ تمھارے پاس آیا اور اسنے تمھاری
...نش کیطرف کھینچا تو فہمایش تو آپ کی مت بھلا اور اس پروانۂ نسیان و شک ہی کو کھودے
...جلے ہوے پرون کو جو ایک دفعہ جل چکے ہین دیکھے رہ اور شکر گزار ہو کہ تجھکو اس دام سے
...ن شکر یہی ہی کہ پھر اس دانہ کیطرف ہرگز رغبت نہ کر اور پیچ پیچ مین نہ پڑ جب تو اسکا شکر گزار ہوگا
...وزی بے دام و بیخوف دشمن کے بخشیگا شکر اس نعمت کا کہ اسنے تمکو آزاد کیا یہی ہی کہ نعمت
...ر د بھو لو نہین جیسے رنج و بلا مین دل سے کہتے تھے کہ ای خدا ہمکو اس رنج و بلا کے دام سے
...چھڑا دیگا تو تیری بندگی کرینگے اور تیرے واسطے احسان کرینگے جیسے کہ نذر وغیرہ مانتے ہین
...ن کی آنکھون مین خاک جھونکینگے جب اسنے تمکو اس امتحان و بلا سے خلاصی بخشی تو ویسے ہی
...جیسے تھے آپ جو اسنے چھوڑ دیا تو اسکو بھول گئے اور اپنی جان کو مست بیہوش بنا لیا کچھ
جانتے ہی نہین الخلاف شرح بحر العلوم مین اِین پروانہ کو ای پروانہ لکھا ہی

...ت نذر کرنا کتون کا ہر جاڑے مین کہ جب گرمی آئیگی تو جاڑون کیلیے گھر بنائینگے

...ت زمستان جمع کرده استخوانش + وز جم سرما خرد گردد اندر چنانش کو بگوید کا ینقدر تن که منم + خانهٔ از سنگ
...ای چونکه تابستان بیاید من بجنگ + بهر سرما خانه سازم ز سنگ + چونکه تابستان بیاید از کشاد +
...ین کرد دو پوست شاد + زفت گردد پا کشد در سایه + کاہلی سیری غری خودرایه + گویدش ای عمو چون
...ر خویش را + در کلامی خانه گنجم ای کیا + گویدش دل خانه سازی ای عمو + گوید او در خانه کی گنجم بگو +

استخوان حرص تو در وقت ددد + در ہم آید خرد گردد در نورد + گوئی از تو به بسازم خانۂ + در زمستان باشدم کاشانۂ + چون بشد رنج و شدت آن حرص رفت + ہمچو سگ سودای خانہ از تو رفت + المعنی غربا لکسر رد غافل و مرد ناآزمودہ کار نورد بفتح ہندی بھٹہ روباہ وغیرہ کا کتا جاڑے مین اپنی ہڑیان جمع کیے ہوے سوتا ہی جسکی ہندی ہی گرگمی مڑی اور سنگ زتی سرماکی جو مراد برف باری سے ہی ایسا چور چور اُسکو کرتی ہی کہ وہ کہتا ہی کہ میرا اتنا سا تن ہی جیسا کہ مین ہون بات ای کیا ہی مجھکو بھی ایک گھر تھپر سے بنانا چاہیے اب جسوقت گرمی آئیگی مین اپنے پنجون سے جاڑے کیواسطے ایک گھر بناونگا پھر جب گرمی آئی اور بدن نے کتنا دبائی یعنے جاڑے کی سکڑن جاتی رہی ہڑیان پھیلین پوست خوش ہوا یہ بھی موٹا تازہ ہوکے کسی سایہ مین پانون پھیلاکے سورہا پھر ویسا ہی کاہل ویسا ہی سیر ویسا ہی غافل اور خودرائے ہوگیا اور اب وہ جو آپ کو موٹا تازہ دیکھتا ہی تو کہتا ہی کہ ای کیا گھر کیسے بناؤن میری گھر مین سمائی کب ہوگی ایسا گھر کونسا ہی جسمین مین سماونگا معہذا دل بھی اُسکا کہتا ہی کہ ای عمو کوئی گھر بنا تو اس سے یہی کہتا ہی کہ بتا مین گھر مین سماونگا کب ایسے ہی تیری حرص کی ہڈیان بھی جب کسی درد مین پڑتی ہین سکڑ کر جاتی ہین اور چور چور ہوکے پیچ و تاب کھاتی ہین تو بھی کہتا ہی کہ مین بھی توبہ کا ایک گھر بناونگا کہ تکلیف کے وقت جو مراد زمستان سے ہی میرا کاشانہ ہوا اور کاشانہ خانہ زمستانی کہ جسکے تابدانون مین شیشے لگاتے ہین روشنی کیواسطے اسلیے کہ کاش بمعنی شیشہ کے ہی اور آنہ کلمہ نسبت پھر جب رنج جاتا رہا اور حرص موٹی تازی ہوئی تو کتے کیطرح سودا خانہ سازی کا سب جاتا رہا کچھ نرہا الخلاف یہان کردو کو یہان کرد و شرح مین لکھا ہی قولہ شکر نعمت خوشتر از نعمت بود + شکر بارہ کی سوی نعمت رود + شکر جان نعمت و نعمت چو پوست + زانکہ شکر آرد ترا تا کوی دوست + نعمت آرد غفلت و شکر انتباہ + صید نعمت کن بدام شکر شاہ + نعمت شکرت کند پر چشم و میر + تا کنی صد نعمت ایثار فقیر + سیر نوشی از طعام و نقل حق + تا رود از تو شکم خواری و دق + نعمت وہاب را شکری کنید + تا سر منجوش خود را شکنبد + شکر جذب نعمت او فر کند + کفر نعمت مرد را کافر کند + المعنی شکر بارہ وہ شخص جو بار شکر کا ہو نقمت با بلا یعنے شکر نعمت کا نعمت سے خوشتر ہی اسواسطے جو شکر بارہ ہی وہ بلاؤ خواری مین نہین پڑتا اس لیے کہ شکر کے لیے نعمت لازم ہی اور نعمت بے شکر زائل ہوکے نقمت بیشر آتی ہی شکر نعمت کی جان ہی اور نعمت مثل پوست کے اسواسطے کہ شکر تجھکو دوست کی گلی تک پہونچاتا ہی شکر تجھکو آگاہی بخشتا ہی اور نعمت غفلت لاتی ہی بس تو اپنے بادشاہ کے دام شکر مین شکار نعمت کا کر اور جال شکر کا لگا یہ نعمت جو شکر شاہ سے حاصل ہوگی تیری آنکھون کو بھر دیگی اور سیر کر دیگی اور بادشاہ بنادیگی تا تو سیکڑون

ن کو بخشیگا اور سیر ہوکے طعام و نقل حق سے نوش کریگا تو تجھ سے یہ تعلم خواری گدائی بالکل جاتی ر
ندہ کی نعمت کا شکر کرو تو اپنے منجوش کے سر کو نہ توڑ و یعنے جھنڈا تمھارا بلند رہے گرنے نہ پائے منجوش
، ما یجہ علم شکر ایسی کشش والا ہو کہ نعمت وافر تر کو اپنی طرف کھینچتا ہو اور کفر نعمت کا آدمی کو کافر
فرمایا لئن شکرتم لازیدنکم ولئن کفرتم ان عذابی لشدید اگر شکر کروگے ہم نعمت تمھاری بڑھادینگے
گے تو ہمارا عذاب بھی سخت ہی کافرین فتحہ فا کا بھی جائز ہوا **انخلاف** شرح بحر العلوم مین
و حارہ لکھا ہی بارہ بمعنی اسپ اس بارہ کے معنی تو مجھکو خوش نہین جتیم کو برجتیم منجوش کو منحوس لکھا ہو

## روں کا انبیا علیہم السلام کو نصیحت سے اور حجت لانا موافق طریق جبریوں کے

ی نصوحان بس بود + آنچہ گفتید ار درین دہ کس بود + قفل بر دلہای ما بنہاد حق +
برخالق سبق + نقش ما این کرد آن تصویر گر + این نخواہد شد بگفت و گو دگر + سنگ را صد سال
+ کہنہ را صد بار گوئی باش نو + خاک را گوئی صفات آب گیر + آب را گوئی عسل شو یا کہ شیر +
زر محض شو + پشہ را گوئی کہ سوی باد رو + قلب را گوئی کہ زر پاک شو + یا کہ اکسیرے شود
+ ہیچ ازان اوصاف دیگر گون شوند + آب کی گردد عسل ای ارجمند + خالق افلاک و ہم
خالق آب و تراب و خاکیان + آسمان را دا دوران و صفا + آب و گل را تیرہ روئی و
سمان وردی گزید + کی تواند آب و گل صفوت خرید + قسمتی کرد ست ہر یک را رہے + کی
بہدت چون سکے + المعنی نصوح بسیار نصیحت کنندہ پھر رجوع ہی طرف ذکر اہل سبا کے کہ قوم
جو تم بڑے ناصح ہو جو کچھ تمنے کہا اگر اس گانون مین کس ہی یعنے اس مذہب مشرب کا
ت کافی و بس ہی لیکن ہم کیا کرین ہمارے دلون پر تو اللہ نے قفل لگا دیا پھر تم ہی
پر کبھی کوئی بھی سبقت لیگیا ہمارا تو نقش ہی اُس مصور نے ایسا بنا دیا یہ تمھاری گفتگو سے
جائیگا تم پتھر سے سیکڑون برس کہتے رہو کہ لعل ہو جا اور پرانے سے سود فہ کھوئیا ہو جا
اور یہ نیا ہو جائیگا خاک سے کہو کہ پانی کی صفت اختیار کر یا آب سے کہو کہ شہد ہو جا
کیا وہ ہوا جاتا ہی تا رکہ نور محض نہین ہی کیسے نور ہو جائے مچھر کہ ہوا سے بھاگتا ہی کیسے
سکے زر قلب زر خالص یا اکسیر کب بن سکتا ہی غرض جو اوصاف جسکے ہین اُنسے بدل
پانی شہد نہین ہو سکتا اللہ تعالے جسنے افلاک اور افلاک کی مخلوق پیدا کی ہی اور آب
لی اُسنے آسمان کو نور صفا و گردش دی اور آب و خاک کو تیرہ روئی و بالیدگی آب آسمان
ری بات کیسے اختیار کر سکتا ہی اور آب و گل صفوت و صفا کیسے پا سکتے ہین گزیدہ بالضم

گزیدن سے پسند کرنا اختیار کرنا غرض خالق نے ہر کسی کے حصہ مین ایک راہ کی ہی پھر تیری کوشش کاہ مثل کوہ کے کب ہو جائیگی

## جواب انبیا علیہ السلام کا جبریان کو

قولہ انبیا گفتند کاری آفرید + وصفهای که نتان زان سر کشید + وا فریدا وصفهای عارضی + که کهی مغبوض سنگر در ضی + سنگ را گوی که زر شو بیهدست + مس را گوی که زر شو راه هست + ریگ را گوی که گل شو عاجز ست خاک را گوی که گل شو جائز ست + رنجها دادست کانرا چاره نیست + آن بمثل لنگی و فطس و عمیست + رنجها دادست کانرا چاره هست + آن بمثل لقوه و درد سرست + این دوا ہا ساخت بہر ائتلاف نیست این درد و دوا ہا از گزاف + بلکہ اغلب رنجہا را چارہ ہست + چون بجد جوئی بیاید آن بدست + المعنی عارضی خوشنود فطس ہین یعنی ہونا عمی اما لے عماکوری انبیا نے کہا کہ ہان ایسے وصف اُسنے پیدا کیے ہین کہ اُنسے تم سر نہین نکال سکتے اور الگ نہین ہو سکتے اور اُسنے ایسے ایسے وصف عارضی پیدا کیے ہین کہ جنسے کبھی تم مبغوض ہوتے ہو ای ناخوش اور کبھی خوشنود اگر سنگ سے تو کہے کہ زر ہو جا بیہودہ ہی ہان اگر مس سے کہے کہ زر ہو جا تو راہ کی بات ہی کہ ایسا ہوتا ہی اور جو ریت سے کہے کہ گل ہو جا وہ اس سے کہا ہو گا کہ اسمین گل ہونے کا اصلا مادہ نہین پھر کیسے ہو اور اگر خاک سے کہے کہ گل ہو جا تو جائز ہی بہت رنج اُسنے ایسے دیے ہین جنکی علاج نہین مثلاً گونگا یا اندھا یا چوڑی ناک والا ہونا اور بہت رنج ایسے ہین جنکا علاج ہی جیسے لقوہ یا درد سر بس یہ دوا اُسنے انھین کے ائتلاف کیواسطے بنائی ہی لاجرم یہ درد و دوا بیہودہ نہین ہین بلکہ اکثر رنجون کے علاج ہین اگر تو خوب متوجہ ہو کے کوشش کے ساتھ ڈھونڈھے تو ہاتھ لگیگے

## دوبارہ حجت ان منکرون کی جبریانہ

قولہ قوم گفتند ای گروہ رنج نا + نیست زان رنجیکہ بپذیرد دوا + سالہا گفتید زین افسون و پند + سخت تر میگشت زان ہر لحظہ بند + گر دوا را این مرض قابل بدی + آخر از وی ذرہ زائل شدی + سدہ چون شد آب ناید در جگر + گر خورد دریا رود جای دگر + لاجرم آماس گیرد دست و پا + تشنگی را نشکند آن استقا + المعنی قوم نے کہا ای گروہ رنج ہمارا ایسا نہین ہی جو دوا پذیر ہو برسین ہو گئین لوگون نے ہمپر افسون پھونکے نصیحتین کین فائدہ کیا سنے ہر دم بند ہماری اور مضبوط ہوئی بس اگر مرض ہمارا قابل دوا کے ہوتا تو کوئی ذرہ بھر تو اُس سے کم ہوتا یہ ایسا ہی جیسے سدہ پڑجاتا ہی تو پانی جگر مین نہین پہونچتا اگر دریا پی لیگا نہ معلوم وہ کہان چلا جائیگا اسی سبب سے ہاتھ پانؤن سوج جاتے ہین مگر وہ پانی پینا اس تشنگی کو نہین بجھاتا

## پھر جواب انبیا کا جبریون کو

...ستد نومیدی بدست + فضل و رحمتهای باری بیحدست + از چنین محسن نشاید نا امید + دست در فتراک
...ید + ای بسا کاری که اول صعب گشت + بعد ازان بگشاده شد سختی گذشت + بعد نومیدی
...ست + از پس ظلمت بسی خورشید هاست + خود گرفتم که شما سنگین شدید + قفلها بر گوش و بر دل
...ارا با قبولی کار نیست + کار ما تسلیم و فرمان بردنیست + او بفرمودست ما این بندگی + نیست
...ن گویندگی + جان برای امر او داریم ما + گر بریگی گوید او کاریم ما + امر حق را با گروه بے ریا +
...ن رسالت با شما + غیر حق جان نبی را یار نیست + با قبول و رد خلقش کار نیست + مزد تبلیغ
...دست + زشت و دشمن رو شدیم از بہر دوست + ما برین درگه ملولان نیستیم + تا ز بعد راه
... دل فرو بسته ملول آنکس بود + کز فراق یار در محبس بود + دلبر و مطلوب با ما حاضرست +
...ش جان شاکرست + در دل ما لاله زار و گلشنست + پیری و پژمردگی را راه نیست + المعنی خراک
انبیا نے کہا اے لوگو نا امیدی بری چیز ہی نا امید مت ہو خدا کی رحمت بیحد و حساب ہی بھلا
...ے کہ جسکے احسان برابر دیکھتے چلے آئے ہو نا امید ہونا چاہیے نہین اسی کی رحمت کے فتراک
... ایسے کام ہوتے ہین کہ اول مین سخت معلوم ہوتے ہین اور جب کشود اُنمین پیدا ہوتی ہی تو
...ہتی تم اس نا امیدی سے نا امید مت ہو اسکے پیچھے بڑی بڑی امیدین ہین اور اس ظلمت کے
...سے آفتاب ہم خود اسکو مانتے ہین کہ تم سخت دل ہوگئے اور گوش و دل پر قفل لگ گئے
...مگر ہمکو تو کیسکے قبول سے کام نہین ہی ہمارا کام تو تسلیم ہی یعنے اُسکے حکم پر گردن نہاد ہونا اور
...کے پاس لیجانا جیساکہ فرمایا ما علی الرسول الا البلاغ نہین ہی رسول کے ذمہ مگر پہونچا دینا
...س خدمت کا حکم دیا ہی ہم خود یہ گفتگو نہین کرتے ہماری جان اُسی کے حکم کیواسطے ہی
...ت ہین ہوئے ہم اُسمین یو لیکن چاہیے جسے چاہیے نہ جسے جو حکم خدا کا ہوتا ہی اُسکی رسالت
...کرتے ہین تمہارے پاس یہی ہی ہمکو اپنی جان کا خوف کسی سے نہین ہی ہم نبی ہین
...کا مددگار سوا خدا کے کوئی نہین ہی نہ ہمکو کسی کے رد و قبول سے مطلب نہ ہم کسی سے
...ل تبلیغ رسالت کی مانگتے ہین یہ مزد بھی ہماری اُسی سے ہی جیساکہ کہا ہی ان اجری الا علی اللہ
...وری ہماری مگر اللہ پر ہم اسی اپنے دوست کے پیچھے زشت دو دشمن رو ٹھہرے ہین کہ ہر کوئی
...نتا ہی اور جہان ہماری صورت دیکھی جاتا کہ دشمن آتا ہی ہم اسکی راہ مین ملولون سے
...یسے ملول آدمی بعد راہ سے جگہ جگہ کھڑا ہو ہو رہتا ہی اسواسطے کہ ملول و ربستہ دل وہ شخص ہوتا ہی

کہ فراق یار کے زندان مین پڑا ہو ہمارا تو دلبر اور مطلوب دونون حاضر ہین اور اسکی رحمت جو ہمپر نثار کرہی
ہماری جان اُسکی شاکر ہمارے دل مین تو ایک گلشن اور ایک لالہ زار شگفتہ ہی پیری و پژمردگی کو
اُسمین دخل ہی کہان ہوا بخلاف شرح بحر العلوم مین پہلے دونون شعر اخیر داستان صدر مین سے
مین مین نے مناسب جان کے اس حکایت کو اُسنے مصدر کیا اور ماکردہ کو باکردہ اور دل فرو بستہ
ملول مین واو عطف جو مخل وزن و بیصورت ہی اور در دل کو در دو دل لکھا ہی **قولہ** دائما تر و جوانیم و لطیف
تازہ و شیرین و خندان و ظریف + پیش ما صد سال و یک ساعت یکیست + کہ دراز و کوتہ از ما منفکیست
آن دراز و کوتہی در جسمہاست + خود دراز و کوتہ اندر جان کجاست + سیصد و نہ سال آن اصحاب کہف
پیش شان یک روز بی اندوہ لہف + وانگہی ننمود شان یک روز نہم + کہ بہ تن باز آمد ارواح از علام ای
بنا شد روز و شب با ماہ و سال + کی بود سیری و پیری و ملال + در گلستان عدم چون بیخودیست مستی
از سغراق لطف ایزدیست + لم یذق لم یدر ہر کس کو نخورد + کی بوہم آرد جعل انفاس ورد + نیست موہوم
از بدی موہوم آن ہمچو موہوم شدی معدوم آن + دوزخ اندر وہم چون آرد بہشت + ہیچ تا بلدی
خوب از خوک زشت + این گلوی خود ببر ای مہان + اینچنین لقمہ رسیدہ تا وہان + راہہای صعب پایان
بردہ ایم + رہ براہل خویش آسان کردہ ایم + این بجو یید از نجوم سعد راہ + زانکہ در ظلمت دریدہ قعر چاہ
ہر کہ بارا گشت پیرو بار رشت + از عذاب نار و در جنت نشست + وانکہ نشنید از شقاوت پند ما + در عذاب
جاودان شد مبتلا + **المعنی** ظریف نادر و نوزادہ لہف دریغ کھانا اور اندوہگین ہونا سغراق بالفتح
بزرگ دکوز لولہ دار دمی و پیالۂ می وہی انبیا فرماتے ہین کہ ہم ہمیشہ تر و تازہ اور جوان و لطیف
اور تازہ و شیرین اور خندان اور ظریف ہین ای نوزاد ہمارے نزدیک سو برس اور ایک ساعت
برابر ہی اسواسطے کہ ہمسے دراز و کوتاہ جو عوارض ہین نہ جوہر سب جدا ہوگئے اسلیے کہ دراز و کوتاہ
یہ صفات جسمون کے ہین اور ہم روح مجرد رہگئے پھر روح مین دراز و کوتاہ کہان ہین وہ اصحاب کہف
جنکو تین سو نو برسین گذری تھین اور اُنکے سامنے ایک دن تھا جسمین نہ کوئی اندوہ تھا نہ ملال
جیساکہ قرآن مجید مین ہی ولبثوا فی کہفہم ثلث مائۃ سنین وازدادوا تسعًا اور رہے وہ اپنے غار مین
تین سو نو برس پھر جب علام سے انکے تن مین روح آئی اور پوچھا کہ تمکو کتنا درنگ ہوا یعنی کم لبثتم
تو کہا لبثنا یومًا او بعض یوم رہے ہم ایک دن یا بعض یکدن سے اب بتاؤ جہان روز و شب یا
سال و ماہ نہو وہان سیری یعنے کہنگی اور پیری و ملال کیسے ہوگا اور گلستان عدم مین جو بیخودی ای
یہ مستی سغراق لطف ایزدی ہی کہ اُسکے لطف نے ایک بڑا سا پیالہ شراب لطف کا بھرکے پلا دیا

پیالہ اُسکے لُطف کا نصیب نہوا وہ لم یذق دلم یدر مین داخل ہی یعنے نہ چکھا اُسنے نہ معلوم کیا اُسنے وہ
جعل جسکے وہم مین بو گلاب کی نہین آتی اسواسطے کہ بو گلاب کی اسکی موت ہی وہ ظاہر و یقینی ہی
موہوم ہوتا تو موہوم ہوتا کیطرح جو تمام مخلوق ہی وہ بھی معدوم ہو جاتا جیسے یہ معدوم ہو جاتے ہین
مت کے وہم مین کب گذرتا ہی اور کبھی بھی روے خوب خوک زشت سے چمکا ہی غرض یہ کہ بُرائی بھلائی
ی تم ای بزرگو اپنا گلا آب مست کا تو کیسا اچھا لقمہ پاکیزہ تمھارے دہن کے پاس آگیا ہی پھر کیون
تے لقمہ وہی ہدایت اُنکی اگر راہون کی سختی سے ڈرتے ہو تو اس سے مت ڈرو اسلیے کہ راہین
طے کرکے اپنے لوگون یعنے پیرو ون پر آسان کر دی ہین خبردار ہو نجوم سعد موجود ہین اُنسے
ہو نڈھو اس سبب سے کہ اندھیری اور قعر چاہ مین پڑے ہوے ہو جو کوئی ہمارا پیرو ہوا عذاب
چھوٹ گیا اور نشست بہشت کی اُسکو نصیب ہوئی اور جسنے اپنی بدنصیبی سے نصیحت
خوب جان لو کہ عذاب جاودان مین مبتلا ہوا الخلاف شرح بحر العلوم مین تین باز
آمد کو تین اور سیری کو سیری اور صعب پایان کو با پایان رہ کو ر دکھا ہی

## تذکرہ اعتراض قوم کا انبیا علیہم السلام پر

متند از شما سعد خود ید + نحس مائید و ضد ید و مرتد ید + جان ما فارغ بد از اندیشہا + در غم انگندید
ذوق جمعیت کہ بودہ اتفاق + شد ز فال زشت تان در افتراق + طوطی نقل و شکر
غ مرگ اندیش گشتیم از شما + ہر کجا افسانۂ غم گستریست + ہر کجا آوازۂ مستنکریست +
ہان فال بدیست + ہر کجا مسخ نکال موحدیست + در مثال قصہ و فال شماست + در غم انگیزی
تہماست + المعنی مسخ بالفتح بدل جانا صورت کا پہلی صورت سے جو بدہو نکال بالفتح عقوبت
دل انبیا کا ہی کہ نجوم سعد سے رہنمائی چاہو یہ اُسیکا جواب ہی کہ قوم نے کہا بالفرض تم سعد ہو
واسطے ہو ہمارے لیے تو نحس و ضد و مرتد ہو ہم اچھے خاصے جملہ اندیشون سے بجنت اور
ون سے فارغ جان تھے تمنے ہمکو رنج و عنا مین ڈال دیا جیسا کہ اس قسم کے قول
قول ہین قالوا انا تطیرنا بکم لئن لم تنتہوا لنرجمنکم ولیمسنکم منا عذاب الیم کہا کافرون نے
بدفالی و بدشگونی دینی تمسے جانتے ہین کہ تمھارے سبب سے رنج و بلا مین پڑے اگر
ر ہو گے تو ضرور ضرور ہم تمکو سنگسار کرینگے اور ضرور تمکو ہمسے عذاب دکھ والا پہونچے گا
دمزہ کہ جمعیت کے ساتھ متفق و جمع تھا یعنے بدجمعی تمام مزے اُڑاتے تھے سو تمھاری
سے سبب خراب و متفرق ہو گیا ہم مثل طوطی کے مزے سے نقل و شکر کھاتے تھے اب تمھار

سبب سے مرغ مرگ اندیش ہوگئے تمنے موت کی فکر ہمکو لگا دی جہان بھر کے افسانے غم گستر اور
جہان بھر کی شہرتین ستنکرای بد جالنے ہوے اور جہان بھر کی بدشگنیان اور جو جو مسخ کسی عذاب
ونکال سے ہوئے ہین سب تمہارے قصون اور مثال اور تمثیل وقال مین جمع ہین سوا اسکے کوئی خوشی
کی بات نہین بس تمکو غم پیدا کر دینے مین بڑی رغبتین اور آرزوئین ہین انحلاف شرح مین بجاے
قال شما فال شما لکھا ہے

## پھر جواب انبیا علیہم السلام کا

قولہ انبیا گفتند فال زشت وبد + از میان جان تان دارد مدد + گر تو جائی خفتہ باشی در خطر + اژدہا
در قصد تو آید بسر + مہربانے مر ترا آگاہ کرد + کہ بجہ زود ارنہ اژدرہات خورد + تو بگوئی فال بد چون میزنی
فال چہ برجہ ببین در روشنی + ازمیان فال بد من خود ترا + می رہانم می برم سوی سرا + چون نبی آگہ کنندہ است
از نہان + کو بدید آنچہ ندید اہل جہان + گر طبیبے گویدت غورہ مخور + کہ چنین رنجی برآرد شور وشر + تو بگوئی
فال بد چون میزنی + پس تو ناصح را موثم میکنی + در منجم گویدت امروز ہیچ + آنچنان کاری مکن اندر بسیج
زانکہ نیکو نیست روز امروز ہان + تا نگر دی نادم وخاسر دران + صد رہ ار بینی دروغ اختری + یکدوبارہ
راست آمد مخبری + این نجوم ما نشد ہرگز خلاف + صحتش چون ماند از تو در غلاف + آن طبیب وآن منجم
از گمان + میکند آگاہ وما خود از عیان + دود می بینیم وآتش از کران + حملہ می آرد بسوی منکران + المعنی
انبیا نے کہا ہمسے بدفالی کی کیا نسبت کرتے ہو یہ فال زشت وبد تمھاری اپنی جان ہی سے تمھاری
مدد کر رہی ہے مثلاً اگر کسی خوف کی جگہ تو سوتا ہوا اور ایک اژدہا تیرے مار ڈالنے کو تیرے سر پر آجاے
اور کوئی مہربان تجھکو آگاہ کرے کہ جلدی اُٹھ ورنہ اژدہا نے تجھکو کھالیا تو تو یہ کہیگا بدفالی کیون
کرتا ہے وہ نہ کہیگا کمبخت بدفالی کیسی اُٹھ کے اُجالے مین دیکھ تو یہ بدفالی ہے تو تو خود فال بد مین پڑا ہے
مگر اس سے مین تجھکو چھڑاتا ہون اور تیرے گھر کی طرف تجھکو لیے جاتا ہون بس ایسے ہی نبی آگاہ کنندہ
راز نہان کا ہے اسلیے جو کچھ اُسنے دیکھا ہے کسینے اہل جہان سے وہ نہین دیکھا اگر کوئی طبیب تجھے
کہدے کہ غورہ یعنی کچا انگور مت کھانا کہ رنج وشور وشر ظاہر کریگا تو اس سے کہیگا بدفالی مت کہہ
تو بیشک تو ناصح کو موثم ٹھہرائیگا ای گنہگار ومجرم اور اگر کوئی منجم کہے کہ آج فلان قسم کام کا قصد
مت کرنا خبردار ہو جا آج اچھا دن نہین ہے تا تو پشیمان وزیانکار نہوے حالانکہ سو دفعہ تو جھوٹ اس اختری
نجومی کا دیکھ چکا ہے دو ایک دفعہ سچ بھی نکلتا ہے تم اسکی خریداری کرتا ہے اور مانتا ہے اور یہ ہماری
نجوم ایسی ہے کہ کبھی خلاف نہوئی پس صحت اسکی تجھ سے کیسی چھپی رہی وہ طبیب ونجومی تو

لان کے آگاہ کرتے ہین اور ہم خود ظاہر و آشکار سے ہم دد و آتش کو اپنی آنکھ سے دیکھتے ہین
ی کی طرف حملہ کر رہے ہین **قولہ** تو ہمیگوی خمش کن زین مقال + کہ زیان ماست قال شوم فال +
اصحان را نشنوی + فال بد با تست ہر جا میروی + افعی بر پشت تو بر میبرد + او ز بامی بیندت
یش خاموش غمگینم مکن + گوید او خوش باش خود رفت این سخن + چون زند افعی دہان بر گردنت +
جملہ شادی کرد و نت + پس بدگوئی ہمین بود ای فلان + چون نہ بدریدی گریبان در فغان
تو سنگی بیندی + تا مرا از جلد بنمودی آن بدی + او بگویدی کہ می آزردہ + تو بگوئی نی کہ شادم
فت من کردم جوانمردی و پند + تا رہانم من ترا زین چنگ بند + از لئیمی حق آن نشناختی + مایہ ایذا
ساختی + این بود خوی لئیمان دنی + بدکند با تو چو نیکوئی کنی + نفس را زین جبر میکن منحنیش +
و نسازد نیکو یش + با کریمی گر کنی احسان سزد + ہر یکی را او عوض ہفصد دہد + با لئیمی چون کنی
+ بندہ گردد ترا بس باوفا + کافران کارند در نعمت جفا + باز در دوزخ نداشان ربنا + کہ لئیمان در
شوند + چون دمار بینند خود جانی شوند + **المعنی** پھر انبیا فرماتے ہین تو کہتا ہی اس گفتگو سے
ہو کہ یہ فال بدفال تمھارا ہمارے حق مین زیان ہی تو ای فلان ہم تجھسے یہ کہتے ہین کہ جب تو
ناصحون کی نہین سُنیگا تو یہ فال بد ہر جگہ تیرے ساتھ ہی اسیکو ہر جگہ لیے پھریگا یہ ایک افعی ضحاک
ن پشت پر سوار ہی ناصح جو کسی بام سے تجھکو اس حال مین دیکھیگا آگاہ کریگا بام سے مراد
اور تو ناصح سے کہیگا خاموش ہو مجھکو غمگین مت کر ناصح بھی کہدیگا جا خوش رہ اس بات کو
ے لیکن جب وہ افعی تیری گردن پر منھ ماریگا تب ساری خوشیان کرنا تیرا تلخ ہو جائیگا تب
ح سے کہیگا کہ ای فلان وہ افعی یہی تھا اسوقت مین تو نے پیر اگریبان شور و فریاد مین کیون
لایا بام پر سے ایک پتھر نہ مار دیا تا مجھکو بخوبی وہ بدی معلوم ہو جاتی ناصح کہیگا مین ایسا کیسے
ھ سے آزردہ ہوتا تھا تو کہیگا کہ اب تو نے مجھکو بہت شاد کیا وہ کہیگا مین نے تو بڑی
ی کی اور نصیحت تجھکو سنائی تا اس چنگ بند سے تجھکو چھڑاؤن تو نے اپنی لئیمی سے حق اسکا
اور مجھکو مایہ ایذا و طغیان کا بنایا اور کیون نہو لئیمون دنی کا خاصہ ہی یہ ہی کہ تو جو اس سے
ے تو وہ تجھسے بدی کرے آب مقولات مولانا رح کے معلوم ہوتے ہین کہ تیرا نفس بھی لئیم ہی
ے اسکو منحنی بنا جبر کے معنی بزور کسی سے کام لینا نیکی اسکے موافق نہین آئیگی اگر کسی کریم کے
سان کرے تو لائق ہی کہ ایک ایک احسان کا عوض وہ سات سات سو دیگا لئیم کی خاصیت
جفا سے بندہ مطیع و باوفا بنتا ہی کافر نعمت پار بہے ہین جفا کر رہے ہین پھر جب دوزخ مین پڑینگے

تو چلا ئینگے ربنا ربنا جیسا کہ فرمایا ربنا اخرجنا منہا فان عدنا فانا ظالمون اے رب ہمارے نکال تو ہمکو دوزخ سے پس اگر عود کریں ہم کفر کیطرف تو ہم ظالمون سے ہیں کسواسطے کہ لیئم جفا ہی میں صافی ہوتے ہیں اور جود وفا دیکھتے ہیں جافی ہوتے ہیں لئیم جفا کنندہ الخلاف شرح میں جنکے بندے کو خشتک بندے اور جیر مسکین کو صبر مسکین لکھا ہے

## حکمت دوزخ اس جہان میں اور زندان اس جہان میں تا معبد متمردون کا ہو کہ اپنا طوعًا وکرہًا یعنی آؤ ہمارے پاس خوشی و ناخوشی سے

قولہ مسجد طاعات شان خود دوزخ ست + پای بند مرغ بیگانہ فخست + ہست زندان صومعہ وزد لئیم + کاندران ذاکر شود حق را مقیم + چون عبادت بود مقصود از بشر + شد عبادتگاہ گردنکش سقر + آدمی را ہست در ہر کار دست + لیک از و مقصود این خدمت بدست + ما خلقت الجن والانس این بخوان + جز عبادت نیست مقصود از جہان + گرچہ مقصود از کتاب آن فن بود + گر تواش بالش کنی ہم میشود + لیک ازو مقصود این بالش نبود + علم بود و دانش و ارشاد و سود + گر تو میخی ساختی شمشیر را + برگزیدی بر ظفر ادبیر را + گرچہ مقصود از بشر علم و ہدیست + لیک ہر یک آدمی را معبدیست + معبد مرد کریم اکرمتہ + معبد مرد لئیم اسقمتہ + مر لئیمانرا بزن تا سر نہند + مر کریمان را بدہ تا بر دہند + لاجرم حق ہر دو مسجد آفرید + دوزخ آنہارا و اینہا را مزید + المعنی فخ بالفتح دام صومعہ بالفتح عبادت خانۂ ترسایان و عبادتخانۂ اہل اسلام نیز مجازًا آدہر جو کہا ہی کہ کافر دوزخ میں ربنا ربنا پکارینگے اسیواسطے فرمایا کہ مسجد انکے طاعات کی دوزخ ہی جب دوزخ میں پڑینگے طاعت بجالائینگے وہی اس مرغ بیگانہ کے لیے جال ہی جسمین انکی ٹانگ بندھیگی بالفعل تو یہان عبادتخانہ دزد لئیم کے لیے زندان ہی یعنے جو خدا کا چور ہی عبادتخانہ کو زندان جانتا ہی وہ ایسا کب ہی کہ اسمین بیٹھ کے ہمیشہ ذکر حق کا کرے اور مقصود خلقت بشر سے عبادت ہذا اس گردنکش کیواسطے سقر عبادتخانہ ہی کہ یہان نہین ہی تو وہان اس جبر سے کرے خداتعالی نے آدمی کو ہر کام مین قوت قدرت دی ہی لیکن مقصود سب سے یہی خدمت ہی تو ما خلقت الجن والانس الا لیعبدون کو پڑھ کہ سواے عبادت کے خلقت جہان سے کوئی مقصود نہین ہی معنی آیت کے نہین پیدا کیا میںنے جن وانسان کو مگر واسطے عبادت کے جیسے کتاب سے اصل مقصود حصول اس فن کا ہوتا ہی اور اگر تو اسکو کسیوقت مین تکیہ بنالے تو بھی ممکن ہی یعنے اصل قدرت تجھکو عبادت کیواسطے دی گئی اگر تو بعد عبادت کے اور کام مین صرف کرے تو وہ بھی جائز مگر یہ ضرور ہی کہ کتاب سے مقصود تکیہ ہی نہین ہی بلکہ علم و دانش و ارشاد و سود اور اگر تونے اپنی شمشیر کو میخ بنایا کہ وہ منع شی غیر محلہ ہی تو بیشک تھنے ادبار کو ظفر پر پسند و اختیار کیا اگرچہ مقصود بشر سے علم و ہدایت ہی لیکن ہر آدمی کا معبد جدا جدا ہے جو مرد کریم ہی اسکا معبد اکرمتہ یعنے بزرگی دی

لوادر جولئیم ہی اُسکا سعید اسقمتہ یعنے سقیم کیا مین نے اُسکو کیس لیمون کو زود ضرب کرتا سر جھکایئن
سرین اور کریمون پر عطا کرتا اُن سے پہل حاصل ہوا بجرم حق نے اکرمتہ و اسقمتہ دونون سجدین
سید اکین لیمون کو دوزخ اور کریمون کو افزونی اور مزیدی

اکہ حق تعالی نے فرمایا واذ قلنا ادخلوا ہٰذہ القریۃ فکلوا منہا حیث شئتم رغدا وادخلوا
او قولوا حطۃ نغفر لکم خطایاکم وسنزید المحسنین اور جب کہا ہمنے کہ داخل ہو اس قریہ
اس سے جو کچھ چاہو برغبت اور گھسو دروازہ مین سجدہ کرتے ہوئے اور کہو حطۃ
ناہ ہمارے کہ بخشین ہم خطایئن تمھاری اور قریب ہی کہ بڑھا یئن ہم واسطے
احسان کرنیوالون کے

موسی قدس درباب صغیر + تا فرود آرند سر قوم زحیر + زانکہ جباران بدند و سرفراز + دوزخ آن
و نیاز + آنچنانکہ حق ز لحم و استخوان + از شہان باب صغیری ساخت شان + اہل دنیا سجدہ
+ چونکہ سجدہ کبریا را دشمنند + ساخت سرگین دانگی محراب شان + نام آن محراب
لا لوق این حضرت پاک نیند + نیشکر لیک در صورت نیند + این سگان را این خران
+ شیر را عارست کور اگر دند + گربہ باشد شحنۂ ہر موش خو + موش کہ بود تا ز شیران ترسد او
از کلاب حق بود + خوف شان کی ز آفتاب حق بود + ربی الاعلی ست ورد آن مہان
خور این ابلہان + المعنی حضرت موسی نے بیت المقدس مین جو مراد قدس سے ہی
ہ صغیر یعنی چھوٹا سا بنایا تا قوم زحیر کہ آپ کو سجدہ سے باز رکھتے تھے سر جھکایئن جو
کی ہی اُس سبب سے کہ وہ قوم زحیر جبار لوگ تھے بڑے گردنکش اور سرفراز وہ
انکے واسطے اور وہ نیاز یعنے سر جھکا کے اسمین گھسنا دوزخ ہی ویسا ہی حق تعالی نے
بادشاہون سے ایک باب صغیر بنایا تا کہ اہل دنیا انکو سجدہ کرین اسواسطے کہ یہ لوگ
عالی کے دشمن ہین اور اُسکو سجدہ نہین کرتے اُسنے ایک ناچیز سرگین دانکو انکی محراب بنا دیا
کا نام میر و پہلوان ہی سرگین دان بنظر تحقیر فرمایا ہی جیسے ہندی مین کہتے ہین کہ گو کا تھیلا
کہ جب لائق سجدہ اس درگاہ پاک کے نہین ہین گو بصورت نی کے ہین نیشکر تو بہتر
ان گدھون کے سامنے عجز و نیاز کرین اسواسطے شیر کو انکے عجز و نیاز سے ننگ و عار
وہین انکی شحنہ گربہ ہی کہ اس سے ڈرتے ہین نہ موش اس لائق ہی کہ وہ شیر سے ڈرے
لتون سے ڈرنے والے ہین پھر خوف انکا آفتاب حق سے مناسب کب ہو اور جو آفتاب

حق سے ڈرتے ہین اُنکے حصہ مین یہ خوف ہی اُن سردارون کا در دربی الاعلی ہی رب ادنی لائق انہین
احمقون کے ہی الخلاف شرح مین سرگین دان کے بکاف تصغیر کو بکاف فارسی اور گربہ باشد کو گربنا
لکھا ہی قولہ موش کی ترسد ز شیران مصاف + بلکہ آن آہوگان مشک ناف + رو بہ پیش ویگ لیس اے
کاسہ لیس + کش خداوند دولی نعمت نویس + بس کن ارشرحی بگویم دو رو دست + ختم گیر د میر وہم واندکہ ہست
حاصل آن آمد کہ بد کن ای کریم + با لیئمان ما نہد گردن لیئم + بالیئم نفس چون احسان کند + چون لیئم آن نفس را
کفران کند + زین سبب بدکاہل نقمت شاکرند + اہل نعمت طاغی اند دماکرند + ہست طاغی بگلہ زرین قبا
ہست شاکر خستہ صاحب عبا + شکر کی روید ز املاک و نعم + شکر میروید ز بلوا و سقم + المعنی بگلہ بروزن خم
بکاف فارسی ابیر و درگ ترکی ہی بلوا بلا و زحمت تا یید صدر فرماتے ہین کہ موش جنگی شیرون سے کب ڈرتا ہی
شیرون سے تو وہی آہو تنگ ڈرتے ہین جو مشک ناف ہین بس تو ای پیالہ چاٹنے والے کسی ہانڈی چاٹنے والے
کے پاس جا جیسا تو ہی ویسا ہی وہ ہی اور اُسکو خداوند ولی نعمت لکھا کر جیسا کہ عرایض امرا مین
لکھتے ہین مطلب یہ اُسیکو خداوند ولی نعمت جاننا کر اب مولانا اپنے دل سے کہتے ہین کہ بس کر اگر ایسی
شرح کرتا ہون جسکو ہاتھ نہ پہونچ سکے تو میر غصہ ہوگا اور یہ بھی جانیگا کہ کاہ ہی اسکم قدر میر جس سے مراد مولانا
کی ہو اُنکے ذہن مین حاصل کلام یہ ہی کہ ای کریم لیئمون کے ساتھ بدی کر تا لیئم گردن نہاد و مطیع فرمان ہو
اور بڑا لیئم نفس ہی جو کوئی اس سے احسان کریگا یہ لیئمون کی طرح اسکا کفران ہی کریگا ایسا بدا ہی اور
اسی سبب سے یہ ہی کہ اہل نقمت شاکر ہین اسلیے کہ نفس پرور نہین ہین اور اہل نعمت طاغی بنی حد سے
گذرے ہوے اور مکار کہ نفس پرور ہین طاغی ایسا ہی جیسے ایک سردار زرین قبا اور شاکر درویش
صاحب عبا اسلیے کہ شکر املاک نعم سے کب پیدا ہوتا ہی بلکہ اس سے طغیان و مکر پیدا ہوتا ہی شکر پیدا ہوتا ہی
بلوا و سقم سے یعنے بلا و زحمت و رنج اور بیماری سے الخلاف شرح مین کش کو تش کی صورت اور
ارشرحی کو ازاو ر کفران کا الف نقمت کو نعمت بلوا کو بصورت ملو کے لکھا ہی جس سے بڑا خلجان ہوتا ہی

## قصہ عشق صوفی کا سفرہ خالی از خورش پر

قولہ صوفی بر میخ روزی سفرہ دید + چرخ میزد جامہا را میدرید + بانگ میزد نک نوای بینوا + قحطہا و
دردہا را نک دوا + چونکہ درد و سوز او بسیار شد + ہرکہ صوفی بود با او یار شد + کخ کخی و ہای ہوے میزدند
تا کہ چندین مست و بیخود میشدند + بوالفضولے گفت صوفی را کہ چیست + سفرہ آویختہ از نان تہیست
گفت رو رو نقش بیمعنیستی + بیخبر از خویش و عاشق نیستی + عشق نان بی نان غذاے عاشق ست + بند
ہستی نیست ہر کو صادق ست + عاشقانرا کار نبود با وجود + عاشقانرا ہست بی سرمایہ سود + بال نے و گرد عالم پر زنند

نوز میدان می برند + آن فقیری کو ز معنی بوی یافت + دست ببرید و ہمی زنبیل بافت + عاشقان
نه زند + چون عدم یکرنگ و نفس واحد ند + المعنی ہیچ مبدل نیز کرسی طعام جیسے روز کا مبدل
و کج یکسر ہر دو کاف آواز نفرت و خنده و سرفه ایک صوفی نے ایک دن کسی میخ پر دستار خوان
ہی وجد سے ناچنے اور کپڑے پھاڑنے لگا اور چلاتا تھا کہ یہ بے توشے کا توشہ ہی اور قحطون
ن کی دوا جبکہ درد و سوز بڑھ گیا جو کوئی صوفی تھا وہ بھی اُسکا یار و شریک ہوگیا بڑی کھلکھ اور
ن یہانتک کہ اور کتنے مست و بیخود ہو گئے پس ایک بوالفضول نے کہا صوفی سے کہا
دستار خوان خالی از نان لٹکا ہوا ہی صوفی نے کہا چلا جا تو نقش بیمعنی ہی اور آپ سے
لون ہون نہ عاشق ہی مجھکو عشق نان کا ہی اور نان غذا عاشق کی پس جو عشق مین صادق ہی
ود وجود شی کا نہین ہی عاشقون کو وجود سے کام نہین ہوتا انکو بے سرمایہ کے سود ہی
ین ہوتے اور گرد عالم کے اڑتے ہین بے ہاتھ کے گیند میدان سے لیجاتے ہین
ذکر اوپر مذکور ہوا کہ اُسنے بو معنی سے پائی تھی کیسے زنبیل کٹے ہاتھون سے بنتا تھا
نے اپنا خیمہ عدم مین کھڑا کیا پس مثل عدم کے یکرنگ و نفس واحد ہین جیسے عدم آپ ہی
ین کوئی رنگ ہی نہ کوئی شی انخلاف شرح مین پہلی بسم اللہ میخ کو میخ لکھا ہی قولہ شیر خوارہ
وق لوت + مر پری را بوی باشد لوت پوت + آدمی کی بو بر دارد بوی او + چونکہ خوی اوست
+ پیش قبطی خون بود آن آب نیل + آب باشد پیش سبطی جمیل + جادہ باشد بحر ز اسرائیلیان +
ز فرعون عوان + باد بُد بر عادیان گرز دبر + لیک بُد بر ہود بر قومش ظفر + گلستان باشد
لیک بر نمرود باشد زہر مار + بر سمندر باشد آتش خاندان + لیک باشد بر دگر مرغان زیان +
رد و غم حلوا بود + لیک حلوا بر خسان بلوا بود + المعنی لوت پوت اقسام طعامہاے لذیذ
طعام لذیذ قبطی قوم فرعون سبطی ایک شخص اسباط سے کہ وہ بارہ فرقے بنی اسرائیل کے تھے
طعام لذیذ کا کب پہچانتا ہی اور پری کو صرف بو ہی طعام کی لوت پوت ہوتی ہی وہ کھاتی
آدمی کے طعام سے بو پاتی ہی آدمی کو پری کی بو نہین ملتی اسلیے کہ اُسکی خو آدمی کی خو
ن کا پانی قبطی کے سامنے خون تھا اور سبطی کے لیے وہی پانی کا پانی اسرائیلیون کیواسطے
یا اور فرعون ظالم کو غرقگاہ ہوگیا ہوا عادیون پر گرز دبر ہوگئی لیکن ہود اور اُنکی قوم پر
ابراہیم پر گلستان ہوئی مگر نمرود کے حق مین زہر مار بنی سمندر پر آگ ایسی ہی گویا اُسکا
ر پرندون کے حق مین سراسر زیان ایسے ہی عاشق کے نزدیک درد و غم حلوا ہی لیکن

یہ حلوا احسان دینا پر زحمت و بلا

## مخصوص ہونا یعقوب علیہ السلام کا روی یوسف علیہ السلام سے بجام محبت حق تعالے کے اور کھینچنا بوی حق کا بوی یوسف سے اور محروم رہنا بھائیون کا ان دونون سے

قولہ آنچہ یعقوب از رخ یوسف بدید + وانچہ او از بوی اد اندر کشید + وانچہ در روی بود و اندر روی بدید + حاصل دید آن با خوان کی رسید + این ز عشقش خویش در چہ میکند + وان بکین از بہر او چہ میکند + سفرۂ او پیش این از نان تہیست + پیش یعقوب ست پر کو مشتہی ست + روی ناشستہ نبیند روی حور + لا صلوٰۃ گفت الا بالحضور + عشق باشد لوت پوت جانہا + جوع ازین رو لیست قوت جانہا + جوع یوسف بود مر یعقوب را بوی نانش میرسید از دور جا + آنکہ بستد پیرہن را می شناخت + بوی پیراہان یوسف می نیافت + وانکہ صد فرسنگ رہ ز انسو بدا + چونکہ بد یعقوب می بوئید بو + المعنی جو کچھ یعقوب نے صورت یوسف سے دیکھا اور جو کچھ انھون نے انکی بو سے جذب کیا اور جو کچھ انمین تھا یعنی نور الٰہی عفون نے اسکو دیکھا یہ خاص انھین کیواسطے تھا اخوان ہرچند اخوان تھے مگر یہ حصہ انکو کب پہونچا یعقوب انکے عشق مین آپ کو کنوئین مین گراتے ہین اخوان بمقتضائے کینہ انکے واسطے کنوان کھودتے ہین انکے حسن کا دستارخوان انکے سامنے روٹی سے خالی تھا یعقوب کے سامنے نعمت سے بھرا ہوا اسواسطے کہ یہ اسکے بھوکے تھے بھلا روے ناشستہ جسکی ہندی دلدری ہی منھ حور کا کب دیکھے اسیواسطے حضرت نے فرمایا ہی لا صلوٰۃ الا بحضور القلب نہین ہی نماز مگر حضور قلب کے ساتھ کہ یہ حضور ہر کسیکو میسر نہین عشق جانون کیواسطے لوت پوت ہی اے اقسام طعام لذیذ جوع نے اسی سبب سے گھٹری قوت جانون کی باندھی ہی کسواسطے کہ اچھی چیز کو ہر کوئی سمیٹتا بٹولتا ہی دیکھو یعقوب یوسف کے بھوکے تھے کتنی دور جگہ سے انکی روٹی کی بو انکو پہونچی تھی وہ شخص جو جانتا تھا کہ مین پیراہن لیلون اور اسی تکا بو مین تھا وہ پیراہن یوسف کی بو جو اسمین تھی نہین پاتا تھا اور وہ جو سو فرسنگ راہ سے بھی ادھر تھے چونکہ یعقوب تھے ای عاشق بو انکی سونگھتے تھے قولہ ای بسا عالم ز دانش بی نصیب + حافظ علم ست آنکس بی حسیب + مستمع از وی ہمی یابد مشام + گرچہ باشد مستمع از جنس عام + گرچہ پیراہن بدستش عاریست + چون بدست آن نخاسی جاریست + جاریہ پیش نخاسی سرسریست + در کف او از برای مشتریست + قسمت حق ست روزی خواہ نی + ہر کسی را سوی دیگر راہ نی + یک خیالی نیک باغ آن شدہ + یک خیالی زشت راہ این زدہ + این خیالی از اثر یاغی شدہ + وان خیالی عالمی برہم زدہ + آن خدائی کز خیالی باغ ساخت + وز خیالی دوزخ و جائے گداخت + پس کہ داند راہ گلشنہای او +

ذات حضرت رب العزت کی ہو تو اندھے کیطرح دامن اُسکے فضل کا پکڑ کسو اسطے ای شہریار گرفت اندھے کی یہی ای اور دامن کیا ہی اُسکا امر و فرمان بس کیسا وہ نیکبخت ہی جسکی جان پرہیزگاری ہو چنانچہ ایک تو وہ ہی کہ مرغزار دجوے آب مین ہی جو شریعت ہی کسواسطے کہ شریعت کے معنی لغوی جوے بزرگ کے ہین اور ایک وہ کہ اُسکے پہلو مین عذاب مین ہین ای بے شرع اور نافرمان اور دونون ایک دوسرے سے متعجب وہ تو اس بات سے کہ اسکو ایسا ذوق و مزہ کس سبب سے ہی اور یہ اس سبب سے کہ یہ کسکے حبس قید مین ہی جو ادھر رجوع نہین ہوتا یہ کہتا ہی خبردار ہو ایسا خشک لب کیون ہی یہان آکہ یہان چشمے کے چشمے ہین اور کیون زرد ہو رہا ہی یہان سیکڑون دوائین ہین خبردار ہوا ای ہمنشین اس انجمن مین آ وہ کہتا ہی ایجان مین نہین آسکتا یہ کہتا ہی ای جانان تیرے پاؤن تو کسیے منین باندھ دیے این پھر کیون نہین آتا یہ کہتا ہی نہین نہین مین نہین آسکتا تو ہی اسمین کھڑا رہ اور ٹھہر آپ کہتے ہین اس معنی مین ایک مثل میری گفت مین آی غایداس سے راز نہفتہ کو تو معلوم کرے چنانچہ ایک قصہ بیان کرون تو کان کھول کے سن تو اُس سے حصہ پائے اور بہرہ یاب ہوئے

## حکایت ایک امیر اور اُسکے غلام کی اور اُنس غلام کا نماز و مناجات مین

قولہ درز مانی بود امیری اذکرام + بود سنقر نام اور ایک غلام + میر شد محتاج گرمابہ سحر + بانگ زد سنقر ہلا بردار سر + طاس وایزار وگل از التون بگیر + تا بگرمابہ رویم ای ناگزیر + سنقر آمد طاس و ایزار نکو + برگرفت و رفت با او دو بدو + مسجدی در رہ بدو بانگ صلا + آمد اندر گوش سنقر بر ملا + بود سنقر سخت مولع در نماز + گفت ای میر من ای بندہ نواز + تو درین دکان زمانی صبر کن + تا گزارم فرض و خوانم لم یکن + رفت سنقر میر بر دکان نشست + سنقر از بادہ پندار مست + میر از بہر دل آن زندہ جان + کرد یک ساعت توقف بر دکان + چون امام قوم بیرون آمدند + از نماز و وردہا فارغ شدند + سنقر آنجا ماند تا نزدیک چاشت + میر سنقر را زمانی چشم داشت + گفت ای سنقر چرا نائی برون + گفت می نگذاردم ای ذوفنون صبر کن نک آمدم ای روشنی + نیستم غافل کہ در گوش منی + المعنی التون بالفتح و واو معروف کنیزی نام حرم طغانشاہ ایک وقت مین ایک امیر تھا بزرگون سے اور سنقر نام اُسکا ایک غلام تھا صبح کو امیر محتاج حمام کا ہوا سنقر کو پکارا خبردار ہو سر اُٹھا طاس و ازار اور مٹی التون سے لے حمام کو چلینگے کہ ضرورت ہی سنقر نے طاس و ازار لیا اور اُسکے ساتھ چلا راہ مین ایک مسجد تھی اُس سے آواز بانگ صلا کی کان مین سنقر کے آی صلا آواز انعام و طعام یہان تیمنًا فرمایا ہی سنقر نہایت حریص نماز کا تھا کہا ای میرے امیر ای بندہ نواز تو اس دکان مین تھوڑی دیر صبر کر کہ تو مین زمن

ن اور لم یکن پڑھ لون شاید اسکا ورد ہو گا پس سنقر مسجد کو گیا اور میر و کان پر بیٹھا سنقر ای نفرت
نماز سے اور شراب غرور و گمان سے مست میر نے بپاس خاطر اُس زندہ جان کے ایک ساعت
جب امام و قوم نماز و درد سے فارغ ہو کر باہر نکلے سنقر نہین نکلا چاشت تک وہین رہا امیر
پر سنقر کی توقع لگائے رہا آخر پکارا کہ ای سنقر سب چلے گئے تو کیون نہین نکلتا ہی کہا ابھی مجھکو
ہین ہی کیسے آؤن تو ای ذو فنون اور ای روشنی ذرا صبر کرین اب آتا ہون مین تجھ سے غافل
کان مین میرے خود ہی موجود ہی پھر پکارتا کیا ہی **اختلاف** شرح مین خوانم لم یکن کی نسبت
پر نکرونگا قرأت قصیر لم یکن کے ساتھ پڑھ کے آتا ہون یا لم یکن سے یہ مراد کہ آپ کو فنا
ی مولانا رح نے فرمایا ہی + تا گزارم فرض و خوانم لم یکن + یعنے فرض ادا کر لون اور لم یکن
ر جب بانگ صلوة سُنکے یہ مسجد مین گیا ہی تو ضرور نماز بجماعت ادا کریگا جسکی قرأت کا اختیار
اسکو لم یکن پڑھنے کا ہان ورد اسکا بعد نماز فجر کے لم یکن ہو تو بعید نہین اور فنا سے مراد تو یہان نہین
بی ای ہی مین کیا کہون **قوله** هفت نوبت صبر کرده بانگ زد + تا که عاجز گشت از تیباش مرد +
ین بودمی نگذاردم + تا برون آیم هنوز ای محترم + گفت آخر مسجد اندر کس نماند + کیست وا امید ارد
ناند + گفت آنکه بسته استت از برون + بسته است او هم مرا از اندرون + آنکه نگذارد ترا کائی ردن
را کایم بردن + آنکه نگذارد که اینسو پا نهی + او بدین سو بست پای این رہی + ماهیان را بحر نگذارد
لیان را بحر نگذارد درون + اصل ماہی زاب و حیوان از گلست + حیله و تدبیر اینجا باطلست +
ست و کشاینده خدا + اوست در تسلیم زن دانه رضا + ذره ذره گر شود مفتاحها + این کشایش
ز کبریا + چون فراموشت شود تدبیر خویش + یابی از بخت جوان از پیر خویش + چون فراموش
ت کنند + بنده گشتی آنکه آزادت کنند + گر تو خواہی حرّی و دل زندگی + بندگی کن بندگی
لذر که تا یابی خدا + فانی حق شو که تا یابی بقا + گر ترا باید وصال راستین + محو شو والله اعلم
لمعنی یعنے اسیطرح اس امیر نے سات دفعہ اُسکو پکارا اور صبر کیا یہانتک کہ اُسکی تیبا سے
یا تیبا بکسر دفع کرنا اور انتظار و عشوه اُسکا جواب یہی ہوتا تھا کہ ای محترم مجھکو ابھی چھوڑتا
ین نکلون امیر نے کہا یہ کیسی بات ہی مسجد مین اب تو کوئی رہا نہین وہ کون ہی جو تجھکو وہین
مجھکو وہان جما دیا ہی کہا وہ ہی جسنے تجھکو باہر باندھ رکھا ہی اندر نہین آنے دیتا اُسی نے
باندھ رکھا ہی باہر نہین نکلنے دیتا وہ جو تجھکو نہین چھوڑتا کہ اندر آئے مجھکو نہین چھوڑتا
ن وہ کہ تجھکو ادھر قدم رکھنے کو نہین چھوڑتا اسی نے پانون اس غلام کا ادھر باندھ دیا ہی

آب مقوے مولانا رح کے ہین مچھلیون کو تو دریا باہر نکلنے کو نہین چھوڑتا اور خالیون کو اندر نہین آنے دیتا
اسواسطے کہ اصل ماہی کی آب سے ہی اور اور حیوانات کی گل سے یہان حیلے اور تدبیر سب بیہودہ اور
باطل ہین قضا سخت مضبوط و مستحکم قفل اس بات پر لگا ہوا ہی کہ سوا خدا کے کوئی اُسکا کھولنے والا ہی نہین
بس اس صورت مین سوائے تسلیم و رضا کے کیا چارہ ہی اسکو اختیار کرنا چاہیے ذرہ ذرہ دنیا کا اگر
کنجیان ہو جائے تب بھی اسکی کشایش سوا جناب کبریا کے ممکن نہین البتہ ایک بات ہی کہ تو اپنی
تدبیرین بھول جائے اور میٹ دے تو تجھکو یہ بخت جوان اپنے پیر سے ضرور حاصل ہوا اسلیے کہ جب
تو آپکو فراموش کریگا تو قضا و قدر تجھکو یاد کرینگے اور جب بندہ بنے گا تب ہی تو تجھکو آزاد کرینگے بس اگر
تو آزادی و دل زندگی چاہتا ہی تو بندگی کر اور تکرار بندگی کی بنظر مزید تاکید خدا کو تو جب ہی پائیگا جو خودی
کو چھوڑ دیگا اور بقا جب ہی ملیگی جب خدا مین آپ کو فنا کریگا لاجرم اگر تو طالب وصال راتین
یعنے ٹھیک ٹھیک کا ہی تو محو ہو جاؤ گے اللہ بڑا جاننے والا ہی بیقین اختلاف شرح مین عاجز کو

عابد مفتا جہا کو سفتا جہا لکھا ہی

## نو مید ہونا انبیا کا قبول منکرون سے قولہ تعالی حتی اذا استیئاس الرسل

قولہ انبیا گفتند با خاطر کہ چند + میدہیم این را و آنرا وعظ و پند + چند کوبیم آہن سردی زنی + در دمیدان
در قفس ہین تا بکی + جنبش خلق از قضا و وعدہ است + تیزی دندان ز سوز معدہ است + عقل اول راند
بر عقل دوم + ماہی از سر گندہ گردد نی ز دم + لیک ہم میدان و خر میران چو تیر + چونکہ بلغ گفت حق
شد ناگزیر + تو نمیدانی کہ ازیشان کیستی + جہد کن چندانکہ دانی چیستی + چون نہی بر پشت کشتی بار را + بر توکل
میکنی آن کار را + تو نمیدانی کزین ہر دو کئی + غرقہ اندر سفر یا ناجئی گر بگوئی تا ندانم من کیم + ور نخواہم
تاختن در کشتی و یم + من درین رہ ناجیم یا غرقہ ام + کشف گردان کز کدامی فرقہ ام + من نخواہم رفت
این رہ با گمان + بر امید خشک ہمچون دیگران + ہیچ بازرگانی نیاید ز تو + زانکہ در غیب ست سراین
دو ردو + تاجر ترسندہ طبع شیشہ جان + در طلب نی سود دار و نی زیان + بل زیان دار دکہ محروم ست
و خوار + نور او یابد کہ باشد شعلہ خوار + چونکہ بر بوگشت جملہ کارہا + کاردین اولی کزان یابی رہا +
نیست دستوری درینجا قرع باب + جز امید اللہ اعلم بالصواب + المعنی انبیا نے اپنے دل سے
کہا کہ کب تک ہم اِن و اُن کو وعظ و پند کرین یہ ٹھنڈا لوہا جسمین کہ مطلق گرمی ہدایت کی
نہین کب تک کوٹین اسکو ور دبی جانے رہ خبردار ہو اس پنجرہ مین کیون پھنسین آہن سرد کو ٹنن
بیفائدہ کام کرنا ساری جنبش مخلوق کی حکم و وعدہ الٰہی سے ہی جیسا جسکو ہی جیسے تیزی دندان کی

سے ہوتی ہی یعنے جسقدر معدہ سوزش وجوشش کرتا ہو ویسے ہی دانت طعام پر تیز ہوتے ہین
دل سے عقل ودم پیدا ہوا مچھلی کو سر کی طرف سے کاٹتے توڑتے ہین نہ دُم کیطرف سے
ابتدا سے محروم ہو تو انتہا مین کیا ہوگا لیکن پھر کہتے ہین کہ میدان بھی ہی اور خبر بھی تو لازم ہی
یعنے تیر کیطرح ہاتھ نکلے جا بیٹھ مست رہ اسواسطے کہ حق تعالیٰ نے بلغ کہا ہی یعنے یا ایہا الرسل
الیک من ربک ای رسولو پہونچاؤ تم مخلوق کو جو کچھ نازل کیا گیا ہی تم پر تمھارے رب سے
ممیل ضرور تو بھی تو یہ نہین جانتا کہ مین کون ہون بس یہان تک جہد کر کہ جان لے کہ مین یہ ہون
جب تو پشت کشتی پر بار اپنا لادتا ہی تو توکل پر اُس کام کو کرتا ہی تو نہین جانتا کہ ان دونون سے
یعنے آیا غرقہ اندر سفر یا ناجی یعنے اس سفر مین ڈوبنے والا یا بچ جانے والا اگر تو یہ کہے
کہ یہ نہین جان لونگا کہ مین کون ہون کشتی و دریا کی طرف نہین جاؤنگا شعر بعد تفسیر اس شعر
پر مجھپر ظاہر کردے کہ مین کون فرقہ سے ہون آیا اس راہ مین ناجی ہون یا ڈوبا ہوا ہون
ن جو گمان کے ساتھ ہی نہین جاؤنگا جیسے اور لوگ اس امید خشک پر جاتے ہین تو پھر جب
ے دل مین پیدا ہونگے تو تجھسے کوئی بازرگانی نہین ہوسکیگی اس سبب سے کہ ان دونون
بعید تو غیب مین ہی نہ کھلیگا نہ تو بازرگانی کریگا جو تاجر ترسندہ طبع اور شیشہ جان ای نامرد ہی
ب مین نہ سود رکھتا ہی نہ زیان بلکہ زیان ہی رکھتا ہی کہ محروم وخوار ہی اسلئے کہ نور وہی پاتا ہی
یعنے سختیان اُٹھانے والا اور ہرگاہ کہ جملہ کام امید پر موقوف ہین تو بس کام دین کا اچھا
ت حاصل ہوگی یہان اجازت دروازہ بجانے کی نہین ہی سوائے امید کے اور اللہ خوب
جانتا ہی ساتھ نیکی کے قرع بالفتح زدن وکوفتن

## بیان اسکا کہ ایمان مقلد کا خوف ورجا ہی

در ہر پیشہ امیدست ولوک + گرچہ گردن شان زکوشش شد چو دوک + بامداد ان چون سوی
۔ برا امید ولوک روزی میدود + لوک روزی نبودت چون میروی + خوف حرمان ہست تو
+ خوف حرمان ازل در کسب تو + چون نکردہ سست اندر جستجو + یا بغیدی کاہل دین بازار با + درچہ
او لیا + یا نمیدانی کرمہای خدا + کوترا میخواند اینسو کہ بیا + زین دکان رفتن چہ کان شان رو
ین بازار چہ بستند سود + آتش آنرا رام چون خلخال شد + بحر این را رام چون حمال شد
زندہ شدہ + ابر آنرا سائبانی آمدہ + آہن آنرا رام ہمچون موم شد + باد آنرا بندہ ومحکوم شد
دفع دشمن چوب مار + عنکبوتی شد مراین را پردہ دار + المعنی لوک بواو معروف شاید کہ فرماتے ہین

والے اس بات پر کہ ہر پیشہ مین امید کہ یقینی شے نہین اور بول جو بمعنی شاید دیگر کے ہی کہ یہ بھی ظنی ہین لگی ہوئی ہی اگرچہ گردن پیشہ والے کی محنت و مشقت سے شل ہلکے کیون نہو جاے مگر ہوگا وہی جو مقدر ہی صبح کو جو ہر کوئی اپنی دکان کیطرف جاتا ہی امید دبوک روزی پر دوڑتا ہی لیکن شاید وہ روزی تیری نہو تو کیون اُسکے پیچھے جاتا ہی اسواسطے کہ خوف حرمان تو اسین لگا ہوا ہی پھر تو کیسے اسپر مضبوط و قوی ہو رہا ہی اور جب ازل سے خوف حرمان کا تیرے کسب مین ہی تو کیا سبب اسکی جستجو مین سست نہین ہوتا اور دین کے کام مین سست ہوتا ہی یا تونے اہل اس بازار کے نہ دیکھے یعنے انبیا و اولیا کہ وہ کیسے فائدے مین ہین یا تو خدا کے کرمون کو نہین جانتا کہ وہ تجھکو اپنی طرف بلاتے ہین کہ ادھر آ یعنے انبیا اولیا کا بلانا اُسکے کرمون کا بلانا ہی جب اس دکان سے گئے کیسے کان مثوبات آخروی اُنکے سامنے آئے اور جب تک اس بازار مین رہے کیسے گٹھے فائدے کے باندھے چنانچہ ایک وہ تھے کہ آگ اُنکی مطیع ہوئی اور پانون کی خلخال بنی اور زیب و زیور کہ وہ حضرت ابراہیم ہین ایک وہ جنکا فرمانبردار و حمال دریا بنا کہ اُنکے بار اُٹھا کے کنارہ پر رکھدیے اور صحیح سالم پار کر دیا وہ حضرت موسیٰؑ ہین ایک وہ جنکے دم سے مردہ زندہ ہوا یعنے حضرت عیسیٰؑ ایک وہ جنکا ابر سائبان بنا کہ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہین ایک وہ جنکا تابع آہن ہوا کہ اُنکے ہاتھ مین شل موم کے ہوگیا یہ حضرت داؤدؑ ہین ایک وہ جنکی ہوا بندہ اور محکوم ہوئی یعنے حضرت ہودؑ جنکی امت پر طوفان باد کا آیا تھا ایک وہ جنکے دفع دشمن مین لاٹھی سانپ بنگئی کہ یہ حضرت موسیٰؑ ہین ایک وہ جنکی مکڑی پردہ وار بنی کہ آنحضرتؐ ہین کہ مکڑی نے غار کے منھ پر جالا پور دیا تھا جس غار مین شورش کفار سے آپ چھپے تھے اسلیے کہ مکڑی کے جالے سے گمان اُنکا دفع ہوا اور یقین جانا کہ اسین نہین ہین سلام اللہ علیہم اجمعین الخلاف شرح مین یا نمیدانی الخ یہ شعر بیان بعد مین بعد اس شعر نام شان از انم کے لکھا ہی اور چاہیے تھا داستان صدر مین بعد یا ندیدی کا ہل الخ کے مجھکو دھوکا ہوا کہ مین نے بیان بعد کو نہ دیکھا جو یہ حاشیہ مجھکو لکھنا پڑا شرح مین جو کچھ اسکی نسبت لکھا اور بیان بعد مین محض بے ربط ہی

## بیان حدیث نبوی کا جو فرمایا ہی ان اللہ تعالیٰ اولیاء اخفاء بیشک واسطے اللہ تعالیٰ کے اولیا پوشیدہ ہین

قولہ قوم دیگر سخت پنہان میروند + شہرۂ خلقان دیگر کی شوند + اینہمہ دارند و چشم ہیچکس + بر نیفتد بر کیا شان یک نفس + ہم کرامت شان ہم ایشان و رحرم + نام شان بشنوند ابدال ہم + شش جہت عالم ہمہ اکرام اوست + ہر طرف کہ بنگری اعلام اوست + گر بہیمی گویدت آتش درآ + اندر آ زود مگو سوزد مرا +

لائق مرغ آبی ہی نہ ہر مرغ پس اسکو سمجھ لے آگے اللہ بڑا جاننے والا ہی خوبی کے ساتھ اور یہ احمق دریا میں گھسا حالانکہ مرغابی نہ تھا آخر ڈوب گیا اب تو ای دوود اسکی دستگیری کر

## قبول کرنا حق تعالی کا موسیٰ کی دعا کو

قولہ گفت بخشیدم بادا ایمان نو غم + ور تو خواہی این زمان زندہ اش کنم + بلکہ جملہ مردگان خاک را زندہ سازیم این زمان بہر تو ما + گفت موسی این جہان مردنست + آنجہان انگیز کانجا روشنست این فنا جا چون جہان بود نیست + باز گشت عاریت پس سود نیست + رحمتی افشان برایشان ہم کنون در نہانخانہ لدینا محضرون + تا بدانند این زیان جسم و مال + سود جان باشد رہاند از وبال + پس ریاضت بجان شو مشتری + چون سپردی تن بخدمت جا بزی + ور ریاضت آیدت بی اختیار + سر بنہ شکرانہ ای کامیار + چون حقت داد این ریاضت شکر کن + تو نکردی از ریاضت زامر کن + این حکایت بشنو عظمی شمر + تا نگردی خستہ از نقص و ضرر + المعنی اب فرماتے ہین یہ حکایت سنو اور نعمت عظمیٰ جان تو نقص و ضرر سے دلخستہ نہوے بعد دعا حضرت موسیٰ کے حکم ہوا کہ ہمنے اسکو ایمان بخشا نہ غم دیا کہ غم بے ایمانون کے واسطے ہی اور اگر تو چاہے تو تیری خاطر سے ابھی اسکو زندہ کر دین اور وہ کیا ہی بلکہ جتنے مردے خاک کے ہین تیری خاطر سے ابھی سب کو زندہ کر دین حضرت موسیٰ نے کہا کہ یہ جہان تو مرنے کی جگہ ہی اسکی زندگی کس کام کی اس جہان مین زندہ کر کہ وہ روشن جگہ ہی یہ فنا کی جگہ ہی جو مقام ہمیشہ بود باش کا نہین پھر اگر باز گشت عاریتی ہوئی تو کیا فائدہ آخر مرنا پڑیگا پس ان مردگان خاک پر رحمت افشانی کر جو ابھی نہانخانہ لدینا محضرون مین ہین جیسا کہ فرمایا وان کل لما جمیع لدینا محضرون بیشک سب ہمارے پاس جمع کیے گئے ہین تا یہ جانین کہ ہمارے جسم و جان کا جو زیان ہوا وہ زیان نہ تھا جان کا تھا اور ہم بڑے وبال و آفت سے بچگئے یہ جسم و مال وبال تھا اب مقولے مولانا رح کے ہین جب یہ حال ہی تو تو بھی ایسی ریاضت کا خریدار ہوا سلیے کہ جب تن حوالہ خدمت کے کر دیگا تو تو جان بچائیگا اور جو کوئی ریاضت اسکی طرف سے تیرے سامنے آئے تو بے اختیار سجدہ شکرانہ میں رکھدے اور ای فلان جان لے کہ تو بڑا کامیار ہی یعنے تیرا مقصود تیرا یار و مددگار ہی سلیے کہ جب حق یہ ریاضت تجھکو دی تو شکر کر کہ تو بجالایا یہ بھی اسی کے امر کن سے ہی ورنہ بدون اسکی توفیق تجھسے کیا ہو سکتا ہی اختلاف شرح مین تابدانی لکھا ہی نہ معلوم یہ خطاب کسکی طرف ہی خدا تعالی کی طرف تو ہو نہین سکتا سوائے مردگان خاک کے پس میری دانست مین تا بدانند ہی جو مردگان خاک ہین اور شکرانہ ور کو شکرانہ وہ حقت کو حقت

## س عورت کی جسکا بچہ نہین جیتا تھا کہ حق تعالیٰ کے سامنے زاری کی اور جواب آیا کہ یہ عوض تیری ریاضت کے اور بجاے مجاہدہ کے ہی

ہر سال زائیدی پسر + بیش از شش مہ نبودی عمر ور + یا سہ مہ یا چار مہ گشتی تباہ +
ن کرا فغان ای آلہ + نہ مہ بارست و سہ ماہم فرح + نعمتم زوتر رواز قوس قزح + پیش
ردی نفیر + این شکایت آن زن از درد نذیر + بست فرزندش چنین در گور رفت + آتشے
فتاد تفت + تا شبی بنمود او را جنتے + باغ سبزے خوشے بی فنتے + باغ گفتم نعمت بی کیف را
ت مجمع باغہا + ورنہ لا عین رات چہ جاے باغ + گفت نور غیب را یزدان چراغ + مثل نبود
ع بود + تا بر دبو بیکرا دحیران بود + حاصل آن زن دید آنرا مست شد + زان تجلی آن ضعیف
ا المعنی ضنت بالکسر و تشدید نون بخل و بخیلی ایک عورت ہر سال لڑکا جنتی تھی مگر چھ مہینے
ی عمر والا نہوا تین مہینے یا چار مہینے مین مرجاتا تھا اس عورت نے جناب باری مین
مد میری فریاد ہی نو مہینے تو مین بار حمل کا اٹھاؤن اور تین مہینے خوشی کرون میری نعمت
ے بھی زیادہ جلد رو ہی کہ ذرا دیر مین جاتی رہتی ہی اور سوا جناب باری کے مردان خدا کے
د کرتی تھی اور شکایت اس درد ڈرانے والے کی کہ جب حمل ہوتا تھا اسکو درد اسکے
نے کا پیدا ہوتا تھا ایسے ہی بیس لڑکے اسکے قبر مین گئے اب تو ایک آگ گرم اسکے
ی تو ایک رات خواب مین اسکو ایک جنت معلوم ہوئی اور کیسی جنت کہ ایک باغ عظیم
وش بے بخل پھر تہ دیدا فرماتے ہین مین نے اسکو باغ کہا کیسا باغ وہ ایک نعمت بیچون
ب نعمتون کی ہی اور مجمع جملہ باغون کی اور جو نعمت و باغ نہین تو وہ لا عین رات ہی
ا ٹھکانا جیسے کہ حدیث قدسی ہی اعددت لعبادی الصالحین ما لا عین رات ولا اذن
طر علی قلب بشر مین نے طیار کی ہی اپنے بندون صالح کیواسطے ایسی چیز کہ کسی آنکھ
سی کان نے سنی نہ کسی بشر کے دل مین گذری مگر یہ باغ و نعمت کہنا براے مثال ہی
ے بھی نور غیب کو تمثیلاً چراغ کہا ہی جیسا کہ قرآن مین ہی مثل نورہ کمشکاۃ فیہا مصباح
ی ایسی ہی جیسے کوئی قندیل اسمین چراغ اسکا مثل تو کوئی ہی نہین البتہ اس سے
ہ اسواسطے کہ جو کوئی اسکی ذات و صفات مین حیران ہو کہ وہ کیا ہی تو اس مثال سے
اور حیرانی رفع کرے آپ بطور حصر فرماتے ہین کہ الحاصل وہ عورت اسکو دیکھ کے
ر اس تجلی سے وہ ضعیف کہ جس تجلی کی طور و موسیٰؑ تاب نہین لائے تھے بیخود ہو گئی

قولہ دید در قصری بنشتہ نام خویش + آن خود داشتش آن محبوب کیش + بعد ازان گفتند کین نعمت وراست
کو بجا بنازی بجز صادق نخاست + خدمتی بسیار میبایست کرد + مر ترا تا بر خوری زین چاشت خورد +
چون تو کاہل بودی اندر التجا + آن مصیبتہا عوض دادت خدا + گفت یارب تا بصد سال و فزون
انچنینم دہ بریز از من تو خون + اندران باغ او چو آمد پیش پیش + دید روی جملہ فرزندان خویش + گفتش از
گم شد از تو گم نشد + بی دو چشم غیب کس مردم نشد + تو نکردی قصد وا ز بینی دوید + خون افزون تا زتب جان
رہید + مغز ہر میوہ بہست از پوستش + پوست تن را دان و مغز آن دوستش + مغز نغزی دار آخر آدمی +
یک دمی آن را طلب گر زادمی + المعنی فرماتے ہین اسی حال مین اس عورت نے ایک قصر مین اپنا نام
لکھا دیکھا اور اسکو اُس محبوب کیش نے اپنی ملک جانا بعد اسکے اس سے کہا کہ یہ نعمت اُسکے
واسطے ہی جو جانبازی مین سچا نکلا اُسکے واسطے بہت ہی خدمت و بندگی مجھکو کرنا چاہیے تھی تب تو
اس خورش چاشت سے پھل پاتی اور تیرا حال یہ کہ تو دعا و التجا مین از بس کاہل لہذا یہ مصیبتین
لڑکون کے عوض مین خدا نے تجھکو دین عورت نے کہا ای رب میرے سو برس بلکہ زیادہ میرا خون بہا
اور ایسی چیز مجھکو دے آخر جب وہ عورت باغ مین داخل ہوئی تو اُسنے آگے آکے صورت اپنے
جملہ فرزندون کی دیکھی اُنکو دیکھ کے بولی کہ گو مجھ سے یہ گم ہوے لیکن تجھسے تو گم نہین ہوے بیچ ہی جبکہ
دو آنکھین غیب سے نہین ملی ہین وہ مردم بھی نہین ہی اُسی پر آیندہ مقولے مولانا رحمہ کے ہین
کہ دیکھو غیب کا یہ حال ہی کہ تیرے بدون قصد کے تیری ناک سے بہت سا خون بہجاتا ہی
کہ اسکے سبب سے تیری جان تپ سے بچ جاتی ہی ظاہر ہی کہ مغز ہر میوہ کا اُسکے پوست سے بہتر
ہوتا ہی پس تو تن کو پوست اور مغز اُسکا اُس دوست کو جان آدمی بھی عجیب مغز نغز رکھتا ہی اور
اسمین بھرا ہی پس اگر تو آدمی ہی تو دم بھر تو اُسکی طلب و تلاش مین مصروف ہوا لخلاف شرح مین
دید در قصرے بنشتہ کو نیست و نام نخاست کو نخواست آمد کو آید زادمی کو زان دمی لکھا ہی

## ذکر بے زرہ جنگ سیدنا حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا

قولہ در جوانی حمزہ عم مصطفیٰ + با زرہ میشد مدام اندر وغا + اندر آخر حمزہ چون در صف شدے +
بے زرہ سر مست در غزو آمدی + سینہ باز و تن برہنہ پیش پیش + در فگندی در صفِ شمشیر خویش +
خلق پرسیدند کای عم رسول + ای ہزبر صف شکن شاہ فحول + نی کہ لا تلقوا بایدکم الی + تہلکہ
خواندی ز پیغام خدا + پس چرا تو خویش را در تہلکہ + می در اندازی چنین در معرکہ + چون جوان
بودی و زفت و سخت زہ + تو نمیرفتی سوی صف بے زرہ + چون شدی پیر و ضعیف و منحنی +

لاابالی میزنی + لاابالی دار با تیغ وسنان + ای نمائی دار وگیر و امتحان + تیغ حرمت می ندارد
بود تمیز تیغ و تیر را + کی روا باشد که شیرے ہمچو تو + کشته گردد راست بر دست عدو + زین نسق
بیخبر + پند میداد ندا ورا از عبر + المعنی حضرت امیر حمزه چچا مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کے جوانی مین
ه پہنکے لڑائی مین جاتے تھے اور آخر عمر یعنے پیری مین جو صف جنگ مین جاتے تو بے زره
ی کی طرح لڑائی مین گھس پڑتے تھے سینہ کھولے جسم ننگا سب سے آگے آگے تلوارون کی صف مین
رتے تھے لوگون نے پوچھا کہ ای عم رسول اور ای شیر صف شکن بادشاہ مردون کے کیا تمنے
بایدیکم الی التہلکة یعنے مت ڈالو ہاتھ اپنے طرف ہلاکت کے یہ پیغام خدا سے نہین پڑھا
تو پھر کیون آپکو ہلاکت مین ڈالتے ہو اور ایسے معرکون مین گھستے ہو جس وقت مین تم
ت و مضبوط و سخت زره تھے تب تو بے زره صف جنگ مین جاتے نہین تھے اور اب تو پیر
ضعیف ہو گئے ہو پھر پرده لاابالی کا یعنے نہین ڈرتا ہون مین اسکا کیون بجاتے ہو اور مثل لاابالی کے
ی لڑائی لڑتے ہو اور آزمائش کرتے ہو تم خوب جانتے ہو کہ تیغ کسی کی عزت حرمت نہین
ہو خواه پیر ہو خواه جوان برابر کاٹتی ہے یہ تمیز تیغ و تیر مین کب ہے جو تمھاری حرمت و عنایت
ملحوظ رکھے نہین رکھتے کہ تم جیسا شیر کسی دشمن کے ہاتھ سے مارا جائے اسکو ہیچ جان لو غرض
نکے مافی الضمیر سے واقف نہ تھے ایسی عبرتون سے انکو نصیحت کرتے تھے بخلاف
شرح مین نسق کو سق لکھا ہے

## جواب امیر حمزه رضی اللہ عنہ کا مخلوق کو

ره چونکہ بودم من جوان + مرگ میدیدم وداع اینجہان + سوی مردن کس برغبت کی رود +
برہنہ کی شود + لیک از نور محمد من کنون + نیستم این شہر فانی را زبون + از برون حس
+ پر ہمی بینم ز نور حق سپاه + خیمہ در خیمہ طناب اندر طناب + شکر آنکہ کرد بیدارم ز خواب +
ن چشمش تہلکہ است + امر لا تلقوا بگیرد او بدست + آنکہ مردن پیش او شد فتح باب + سارعوا
باب + الحذر ای مرگ بینان وارعوا + العجل ای حشر بینان سارعوا + الصلا ای
فرحوا + البلا ای قہر بینان اترحوا + ہر کہ یوسف دید جان کردش فدا + ہر کہ گرگش
ہدی + مرگ ہر یک ای پسر ہمرنگ اوست + آئینہ صافی یقین ہمرنگ روست +
ئینہ را خوش رنگیست + پیش زنگی آئینہ ہم زنگیست + المعنی حضرت امیر حمزه نے کہا جب
تا تو مجھکو اس جہان کا رخصت کرنا گویا موت کا سامنا تھا بس خیال کرو

بریت کوی لک جاتا ہی اور اژدہے کے سامنے تنگا کب ہوتا ہی لیکن اب نور محمدی سے میرا یہ حال ہی کہ مین اس
شہر فانی کی محبت مین مغلوب ڈوبا ہوا نہین ہون بلکہ اسی کو برا اور زبون جانتا ہون اب مین خارج اس
ظاہر کے حس باطن کے ساتھ ایک لشکر گاہ شاہ کا دیکھ رہا ہون کہ نور حق کی سپاہ سے بھرا ہوا ہی خیمہ
در خیمہ طناب در طناب یعنے گھاگس لاجرم شکر گزار اس بات کا ہون کہ مجھکو خواب غفلت سے بیدار
کر دیا وہ شخص جسکے سامنے مرنا تہلکہ ہی وہ اس حکم لا تلقوا کو دستاویز اپنے بچاؤ کی بناتا ہی اور اختیار
کرتا ہی اور جسکے نزدیک مرنا فتح الباب اور باعث کشود ہی اس کے لیے سارعوا الی مغفرة من ربکم و جنة
آیا ہی اور اسکے ساتھ خطاب فرمایا ہی بس اے مرگ بینو جھپٹو تم طرف مغفرت اپنے رب کے اور جنت کے
وارعوا کہ بڑے عاقل ہو اور موت کو موت جانتے ہو موت سے ڈرو بچو زرہ پہنو اور اے منتظر و حشر کے جلدی کرو اور
موت کیطرف جھپٹو کہ حشر کا دن حصول مطلوب کا ہی بارعوا امر ہی باب مفاعلت کا براعت سے جسکے
معنی ہین عقل مین فائق ہونا اپنے اقران پر اور بجاے دارعوا کے بارعوا بھی ہی مگر بارعوا سے وارعوا
بہتر ہی یعنے زرہ پہنو اسلیے کہ اوپر سے ذکر زرہ کا ہی مین نے اسکو اختیار کیا اور اے لطف بینو جو
موت کو لطف جانتے ہو تمکو صلا ہی آؤ اور انعام اکرام پروردگار کا دیکھو اور اے قہر بینو کہ تمپر مرنا قہر ہی
تمھارے واسطے بلا ہی اسکا غم کرو جسنے موت کو یوسف دیکھا اسنے اسپر جان فدا کی اور جسنے اسکو
بھیڑیا سمجھا وہ ہدایت سے برگشتہ ہوا اے پسر مرگ ہر ایک کا ہمرنگ اسکا ہی اچھے کا اچھا برے کا
برا گویا یقینًا ایک آئینہ صاف جیسی صورت ہوگی ویسی آئینہ مین چمکیگی مثلًا کوئی ترک صبیح خوشرنگ
اسکے سامنے آئینہ بھی خوشرنگ ہو جائیگا اور جو زنگی سیاہ بدرنگ ہی اسکے مقابلہ مین آئینہ بھی زنگی و
بدرنگ معلوم ہوگا بخلاف شرح مین این نسق الخ اس شعر کو اوپر کی حکایت کے آخر مین لکھا ہی اور
اس حکایت کے صدر مین بھی ایسے ہی یہ شعر الحذر ای الخ مکرر ہی فتحباب کو فتحیاب لکھا ہی قولہ ایکہ
می ترسی ز مرگ اندر فرار + آن ز خود ترسانی ایجان ہوشدار + زشت روی تست نے رخسار مرگ
جان تو ہمچون درخت و مرگ برگ + از تو رستست ار نکویست ار بدست + ناخوش و خوش اہم ضمیرت
از خودست + گر بخارے خستہ خود کشتہ + در حریر و قز دری خود رشتہ + لیک نبود فعل ہمرنگ جزا ہی
خدمت نیست ہمرنگ عطا + مزد مزدوران نمیماند بکار + کان عرض وین جوہرست و پایدار + آن ہمہ
سختی ز زورست و عرق + وین ہمہ سیمست و زر پر طبق + گر ترا آید ز جائی تہمتے + کردہ مظلومت دعا در محنتے
تو ہمیگوئی کہ من آزادہ ام + بر کسی من تہمتی ننہادہ ام + تو گناہی کردۂ شکل دگر + دانہ کشتی دانہ کی ماند بر
او زنا کردہ جزا صد چوب بود + گو بداد من کی زدم کس را بعود + نی جزای آن زنا بود این بلا +

نخل دنبات + آب صبرت آبجوی خلد شد + جوی شیر خلد مہر تست دود + ذوق طاعت گشت جوی انگبین +
مستی وشوق تو جوی خمر بین + این سببها آن اثرہا را نماند + کس نداند چونش جای آن نشاند + این سببها
چون بفرمان تو بود + چار جو ہم مر ترا فرمان نمود + ہر طرف خواہی روانش میکنی + این صفت چون
بد چنانش میکنی + چون منی تو کہ در فرمان تست + نسل تو در امر تو آیند چیست + مید ود در امر تو فرزند تو +
کہ منم جزو تو کہ کردیش گرد + المعنی دد بالضم وتشدید دال دوستی جب رکوع یا سجود کسی شخص نے اس عالم
مین بویا اُس عالم مین وہ سجود بہشت ہو گیا اور جو کسیکے مُنہ سے حمد حق کی نکلی اسکو رب الفلق نے مرغ جنت
بنایا فلق سپیدۂ صبح اب حمد وتسبیح تیری کب مشابہ مرغ کے ہی اور ہو جاتی ہی مرغ اگرچہ نطفہ مرغ کا بھی مفقود
دبا دو ہوا ہی اور یہ جو تیرے ہاتھ سے ایثار و زکوۃ ہوتا ہی یہ دست تیرا اُس طرف نخل و نبات ہوتا ہی
آب تیرے صبر کا خلد کی نہر اور جوے شیر خلد کی تیری محبت و دوستی ذوق طاعت کا شہد کی نہر مستی و
شوق تیرا جوے شراب طہور یہ سارے سبب اُن اثرون کے ہین جو انسے پیدا ہوئے مشابہ نتھے اب
کون جانتا ہی کہ اُن سببون کی جگہ یہ اثر کیسے لگائے اور کیسے جمائے اور جب یہ سبب اس جہان مین
تیرے مطیع اور تیرے حکم مین تھے تو چار جو جنت نے بھی تیرا حکم مانا اور کہا کہ جدھر تو چاہتا ہی اُدھر
روان کرتا ہی اور جیسی وہ صفت تھی ویسی ہی کرتا ہی اور چار جو جنت کی کوثر تسنیم سلسبیل زنجبیل ہین
دیکھ تو منی تیری کہ تیرے حکم مین ہی اس سے جو نسل ہوتی ہی کیسی تیرے حکم مین چست و چالاک ہوتی ہی
دیکھ تیرا فرزند تیرے حکم مین کیسا دوڑتا ہی کہ مین تیرا ہی جزو ہون کہ تونے مجھکو دوسری جگہ پھانس دیا
کہ وہ وجود فرزند کا ہی بتغیر صورت الخلاف شرح مین مردکشت کو جو کاشتن سے ہی گشت لکھا ہی
گشتن سے ہی قولہ آن صفت در امر تو بود این جہان + ہم در امر تست آن جوہا روان + آن
درختان مر ترا فرمانبرند + کان درختان از صفاتت بابرند + چون بامر تست اینجا این صفات + پس بامر
تست آنجا آن جزات + چون ز دستت زخم بر مظلوم رست + آن درختی گشت ازان زقوم رست +
چون ز خشم آتش تو در دلہا زدی + مایۂ نار جہنم آمدی + کشتہ اینجا چو آدم سوز بود + انچہ از وے زاد
مرد افروز بود + آتش تو قصد مردم میکند + نار کز دی زادہ بر مردم زند + آن سخنہای چو مار و کژدم است
مار وکژدم گشت و میگیرد دمت + اولیا را داشتی در انتظار + انتظار رستخیزت گشت نار + وعدۂ فردا و
پس فردای تو + انتظار حشرت آمد وای تو + منتظر مانی دران روز دراز + در حساب و آفتاب جانگداز
کاسمانرا منتظر میداشتی + تخم فردا رہ روم میکاشتی + خشم تو تخم سعیر و دوزخست + ہین بکش این دوزخت را
کان فخست + کشتن این نار نبود جز بنور + نورک اطفا نارنا نحن الشکور + گر تو بی نوری کنی خامی بدست

ہ است درخاکستر ست + آن تکلف باشد و روپوش ہین + نار را نکشد بغیر نور دین + تا نہ بینی
ن مباش + کاتش پنہان شود یک روز فاش + المعنی فخ نفتح نوعی از دام مرغان یعنے
ست اس جہان مین تیری فرمانبردار تھی تو بس نہرین بھی تیرے ہی حکم مین روان ہین اور وہ
برے ہی مطیع فرمان کہ تیری ہی صفات سے بارور ہین بس یہ صفتین تیرے حکم مین جیسی یہان ہین
یان انکی جزا تیری محکوم ہی آیندہ دوسری صورت کا بیان ہی کہ اگر تیرے ہاتھ سے کسی مظلوم
ہوا جان لے وہ ایک درخت زقوم کا ہو کے جم اُٹھا اور اگر تو نے اپنے غصہ سے دلون کو
ار جہنم کا ہو گیا یہان تیرا بویا ہوا جو آدم سوز تھا لہذا جو کچھ اس سے پیدا ہو اوہ مردم افروز
نے والا تیری آگ خشم لوگون کا قصد کرتی ہی اس سے جو آگ پیدا ہوتی ہی وہ مردم مین لگتی
ں پر خشونت تیری جو مثال مار و کژدم کے جانگزا ہین وہی مار و کژدم ہین جو تیرا دم گھوٹتے ہین
د تو نے انتظار مین رکھا انکے حق حقوق ادا نہ کیے کہ وہ انتظار تیری رستخیز کیواسطے دوزخ
وعدے فردا و پس فردا کے کرتا رہا کہ گویا وہ وعدے انتظار حشر کے تھے جیسے کہ حشر کا اطلاق
ین لیکن افسوس ہی تجھپر کہ ایسے ہی تو بھی اس روز دراز مین منتظر نجات کا ہوگا اور حساب
ین پڑیگا اس آفتاب جانگداز مین کسواسطے کہ تو نے آسمان کو بہت منتظر رکھا ہی اور یہی
کہ آج تک جو ہو گیا وہ ہو گیا کل سے سیدھی راہ چلونگا اور رہا گمراہی خشم تیرا تخم سعیر دوزخ کا
، دوزخ پیدا ہوگا خبردار ہو اس دوزخ کو اپنی بجھا کہ وہ جوش پر ہی یعنے غصہ اور دوزخ کی نار
یمان کے نہین بجھتی جیسا کہ حدیث مین ہی کہ مریا مومن فان نورک طفا ناری یعنے مومن سے
کہ تو میرے پاس سے جا بیشک تیرا نور میری آگ کو بجھائے دیتا ہی آپ اگر تو بے نور ہی اور
د تو وہ بلا ہی آگ تیری زندہ ہی لیکن خاکستر مین چھپی ہوئی بے نور ایمان کے کیسے بجھے آن
لہ جو سوائے ایمان کے دوسری قسم کی طاعت ہی تکلف اور روپوش سمجھے رہ کہ اپنے روے
پائے ہوئے ہی نار دوزخ کو بجھانے والا سوائے نور دین کے کوئی نہین ہی بس جب تک
ور دین کا تو نہ دیکھ لے بخنت مت ہو کسواسطے کہ وہ آگ جو دبی ہوئی ہی کسی دن فاش
ہوگی الخلاف شرح مین کشتہ اینجا کو کشت خشم تو کو چشم تو خامی بدست کو خالی بدست لکھا ہی
دان و ہم برآب چفس + چونکہ واری آب از آتش مترس + آب آتش را کشد آتش بجو + می بسوزد
ان او + سوی آن مرغ آبیان رو روز چند + تا ترا در آبحیوانی کشند مرغ خاکی مرغ آبی ہم تنند +
ند و آب و روغنند + ہر یکے بر اصل خود را نندہ اند + احتیاطے کن بہم مانندہ اند +

ہمچنانکہ وسوسہ و وحی الست + ہر دو معقولند لیکن فرق ہست + ہر دو دلالان بازار ضمیر + رختہا می‌ستانند

ای امیر + گر تو صرافی و فکرت شناس + فرق کن سر دو فکرت چون نخاس + ور ندانی این دو فکرت را

گمان + لاخلابہ گو و مشتاب و مران + تا نماند در تفکر جان تو + عبن ثاید بر تو و برخوان تو + المعنی

چفسیدن چفیدن چپکنا کسی چیز سے تو نور دین کو آب اس نار کا جان اور اسی آب سے چپک جا پھر جب

آب تیرے پاس ہو تو آگ سے مت ڈر آب کا خاصہ آگ بجھانے کا ہی اور آگ کی عادت یہ کہ آب مجھکو

بجھاتا ہی میں اسکی نسل کے فرزندون کو جلاؤن کہ وہ بنی آدم ہین جو آب منی سے مخلوق ہین تو اُن لوگون

کے پاس جو مرغ آبی ہین یعنے اہل اللہ چند روز حاضر ہو تو تجھے کھینچ کے چشمۂ حیوان مین لیجائین اگرچہ مرغ

خاکی اور مرغ آبی بظاہر ایک ہی جسم و تن ہین لیکن بحقیقت ضد ایک دوسرے کی ہین جیسے آب روغن کہ آب

آگ کو بجھاتا ہی اور روغن آگ کو بڑھاتا ہی اور ہر ایک یعنے خاکی و آبی اپنی اپنی اصل پر اد بردوان

اب تو احتیاط کر کے خاکی سے آبی کو چھانٹ لے کہ بظاہر دونون مشابہ اور مانند باہمدگر ہین جیسے

وسوسے شیطانی اور وحی الست حی دونون معقول ہین یعنے عقل کے مانے ہوئے لیکن دونون مین

فرق بھی ہی یہ دونون ایسے ہین جیسے دلال بازاری سو یہ تیرے بازار دل کے دلال ہین اور ہر قسم

کے رخت ای امیر اس بازار سے لیتے ہین پس اگر تو پرکھنے والا اور فکر شناس نہین ہی تو دونون کے

بھید مین مثل نخاس یعنی بردہ فروش کے کہ خوب غلام و کنیز کو دو بادوکے ٹٹول لیتا ہی فکر کر اور اگر

ان دونون فکرون کا گمان نہین رکھتا اور شک و یقین مین ترجیح نہین کرسکتا تو لاخلابہ کہہ اور شتاب

اس طرف کو مت دوڑ اور مت جا خلابہ بفتح فریفتن بزبان حکایت بعد مین قریب لاخلابہ کے تشریح معلوم

ہو جائیگی تا جان تیری تفکر مین نر ہے نہ تجھپر زیان آوے نہ تیرے خوان یعنے عمل مین الخلاف

شرح مین بازار ضمیر کی رار ہگئی ہی اور رگر تو کو کرز لو لکھا ہی

## حیلہ دفع مغبون ہونے کا خرید و فروخت میں

قولہ آن یکی یاری پیمبر را بگفت + کہ منم در بیعہا با غبن جفت + مکر ہر کس کو فروشد یا خرد + ہمچو سحرست

ز راہم میبرد + گفت در بیعے کہ ترسی از غرر + شرط کن سہ روز خود را اختیار + کہ تانی ہست از یزدان یقین +

ہست تعجیلت ز شیطان لعین + پیش سگ چون لقمۂ نان افگنی + بو کند وانگہ خورد ای معتنی + او ببینی بو

کند ما با خرد + ہم ببوییمش بعقل منتقد + با تانی گشت موجود از خدا + تا بہ شش روز این زمین و چرخہا + ور نہ

قادر بود او کز کن فیکون + صد زمین و چرخ آوردی برون + آدمی را اندک اندک ای ہمام + تا چہل سالش

کند مرد تمام + گرچہ قادر بود کاندر یک نفس + از عدم پران کند پنجاہ کس + بود عیسی را دمی کز یک دعا +

رجاندی مردہ را + خالق عیسی در تبو اندکہ او + بی توقف مردم آرد تو تبو + المعنی غرار نقصان مقتنی
رمایہ دہندہ منتقد روشن اہام سرد آر ایک صحابی نے پیغمبر سے کہا کہ مین خرید و فروخت مین نقصان ہی
بتا ہون ہر کسیکا مکر چاہے وہ کچھ مجھ سے بیچے چاہے کچھ خرید کرے میرے حق مین جادو ہو جاتا ہے
دیتا ہی فرمایا جس خرید فروخت مین کہ نقصان سے ڈرے تو تین روز کی شرط اپنے واسطے
نچہ حدیث ہی اذا بایعت فقل لا خلابة ولی الخیار ثلثة ایام جسوقت کہ خرید فروخت کرے تو کہدے
ن مجھکو تین دن تک اختیار ہی یہ وہی بات ہی جسکا اوپر مین نے اشارہ کیا تھا کہ سیھے کہ تانی
ن تامل کرنا یقیناً خدائے تعالی سے ثابت ہی اور شتابی تیری شیطان سے ہی کما جاء فی الحدیث
رحمن والعجلة من الشیطان آہستگی خدا سے ہی اور جلدی شیطان سے دیکھ تو کتے کے
نہ ڈالتا ہی تو وہ کبھی پہلے سونگھ لیتا ہی پھر کھاتا ہی بس وہ ناک سے سونگھتا ہی ہم خرد سے
لیتے ہین کہ خرد روشن چیز ہی اللہ تعالی نے آہستہ آہستہ چھ روز مین آسمان و زمین پیدا
رمایا ولقد خلقنا السموات والارض وما بینهما فی ستة ایام ورنہ وہ قادر تھا کہ صرف امر
سے ایسے ایسے سیکڑون آسمان و زمین دم بھر مین پیدا کر دیتا اور دیکھو آدمی کو اہتمام کیسا
ا کر کے چالیس برس مین تمام کو پہونچایا حالانکہ ایک دم مین پچاس آدمی عدم سے پیدا کر دیتا
بتا پچاس سے کثرت مراد ہی نہ عدد معین حضرت عیسی علیہ السلام کو ایک دم اُسیکا بخشا ہوا تھا کہ بے توقف
مردہ اٹھ بیٹھتا تھا تو جو خالق عیسی کا ہی بے توقف مردے کو تجھو زندہ کر دے تو کیا نہین
سے یہ مراد کہ ایک ایک قبر مین جانے کتنے کتنے دفن ہو چکے ہین سب کو تہ بتہ نکالے
رح مین او کا لفظ بود و کز کے درمیان مین نہین لکھا اور قلون کو نیکو لن اور آن ہمام
ن کے ای اچھا جانتا ہون اور آن مین سو اور ادب سمجھتا ہون قوله این تانی از پے
کز طلب آہستہ یا بدبی شکست + چوبک کوچک کہ دائم میبرد + نی بحبس گردد نہ گندہ میشود
یدا اقبال و سرور + این تانی بیضہ دولت چون طیور + باش تا اعضای تو چون بیضہا
ر انتہا + بیضہ مار ارچہ ماند در شبہ + بیضہ کنجشک را و دوست رہ + دانی ای عاقل کہ مانند سین
نوشتن لیک اندر نقطہ بین + دانہ آبی بدانہ سیب نیز + گرچہ ماند فرقہا دان ای عزیز + برگہا
ر در نظر + میوہا ہر یک بود نوع دگر + برگہا و جسمہا مانندہ اند + لیک ہر جانی بریعی زندہ اند
یکسان میروند + آن یکی با ذوق و دیگر دردمند + ہمچنان در مرگ یکسان میرویم + نیم در خسران
این سخن پایان ندارد باز گو + از بلال و از ہلال دکار او + المعنی یعنی یہ تانی جو خدا تعالی نے اپنے

ہین کی سوا اور حکمتون کے ایک حکمت یہ بھی ہی کہ ہماری تعلیم منظور ہی تا تانی اختیار کرین اور جانین کہ طالب آہستہ بے شکست کے اپنی طلب کو پہونچتا ہی چھوٹی نہر جو ہمیشہ آہستہ آہستہ جاری رہتی ہی نہ کبھی نجس ہوتی ہی نہ کبھی پانی اُسکا گندہ اور بدبو ہوتا ہی یہ تانی وہ چیز ہی جس سے اقبال وسرور پیدا ہوتا ہی اور یہ تانی ایسی ہی جیسے انڈا اور دولت جیسے طیور تو ٹھہرا رہ تو تیرے اعضا بھی مثل انڈون کے انتہا مین مرغ جنین جیساکہ اوپر کہا ہی کہ جو حمد تیرے منھ سے نکلتی ہی خداے تعالی اُسکو جنت کا مرغ بناتا ہی مگر یہ بھی ہی کہ بیضہ مار کا اور بیضہ گنجشک کا اگرچہ دونون ایک صورت ہوتے ہین لیکن راہین انکی دو ہین ایک سے مار ہوتا ہی اور ایک سے گنجشک اور اے عاقل اس بات کو بھی جانے رہ کہ صورت سین وشین کی یکسان ہی مگر نقطون کا فرق ضرور ہی ایسے ہی اے عزیز بہی اور سیب دونون مشابہ ایک دوسرے کے ہین لیکن انکے لطف وخواص مین جو فرق ہین وہ بھی تو جانے رہ دیکھنے مین تو یے دونون کے ہم رنگ ہین مگر میوہ دونون کا اپنی اپنی قسم کا برگ جسم سب درختون کے مشابہ یکدیگر ہین لیکن ہر موقع پر اپنے اپنے حاصل مین زندہ ہین ربیع بالفتح محصول زراعت اور دیکھو مخلوق بازار کو یکسان جاتے ہین یعنے جانے والے سب ایک سے ہوتے ہین مگر کوئی باذوق ہوتا ہی کوئی دردمند ہوتا ہی ایسے ہی مرگ مین سب یکسان ہین لیکن ہی یہ کہ آدھے اُنمین کے خسران والے اور زیانکار ہین اور آدھے خسرد یعنے بادشاہ ہین اب فرماتے ہین اس بات کی تو حد ونہایت نہین تو قصہ بلال وہلال اور اُنکے معاملہ کا بیان کر الخلاف بشرح مین بیضۂ مار ارچہ کو مار ارچہ ربیع کو ربع لکھا ہی

## وفات پانا بلال رضی اللہ عنہ کا خوشی سے

قولہ چون بلال از ضعف شد ہمچون ہلال + رنگ مرگ افتاد بر روی بلال + جفت او دیدش بگفتا واحرب + پس بلالش گفت نی نی واطرب + تاکنون اندر حرب بودم ز زیست + تو چہ دانی مرگ چہ عیش ست وچیست + این ہمیگفت ورخش درعین گفت + نرگس وگلبرگ ولالہ می شکفت + تاب روو چشم پُرانوار او + می گواہی داد بر گفتار او + ہر سیہ دل خود سیہ دیدی ورا + مردم دیدہ سیہ آمد چرا + مردم نادیدہ باشد روسیاہ + مردم دیدہ بود مرآت ماہ + خود کہ بیند مردم دیدہ ترا در جہان جز مردم دیدہ ترا + چون بغیر مردم دیدہ اش ندید + پس بغیر او کہ در رنگش رسید + المعنی حرب جنگ وخشم وبے بہرگی جب بلال ضعف سے مثل ہلال کے ہوگئے اور رنگ مرگ کا انکے چہرہ پر چھایا بی بی نے انکی دیکھ کے کہا واے حرب اے بے بہرگی بلال رض نے کہا نہین نہین ایسے مت کہو بلکہ واطرب کہو یہ حرب نہین ہی طرب ہی اب تک جو مین زندہ تھا تو اُس

بب سے ضرور حرب مین تھا اب جو مرتا ہون تو بھی عیش ہے اور اس مرنے کی عیش کو تو کیا جانے
رہے تھے کہ رخ انکا عین گفتگو مین ایسا شگفتہ ہوا کہ نرگس و گلبرگ و لالہ کو شکستہ و
فا انکے چہرہ کی چمک اور چشم پر انوار انکی بات پر گواہی دیتی تھین اور چونکہ بلال حبشی تھے
سے جو شخص خود سیاہ دل تھا انکو سیاہ دیکھتا تھا مگر یہ مثل مردم دیدہ کے تھے
یاہی مین روشن ہی ایسے ہی یہ سیاہی مین روشن تھے آندھے کی آنکھ کی تپلی روسیاہ
مردم دیدہ ہی یعنے انکھیارے کی تپلی وہ آئینہ ماہ کی ہی یعنے ماہ کو دکھاتی ہی حاصل یہ کہ
یاہ دیکھتے تھے اور انکھیارے ماہ جانتے تھے آپ کہتے ہین جہان مین جو یہ مردم دیدہ
ے کیا تمکو دیکھینگے اور کب دیکھ سکتے ہین سوا انکے جو مردم دیدہ فزا ہین یعنے اور روشن
روشن کرنے والے وہ تمکو دیکھ سکتے ہین بس ہرگاہ جسنے دیکھا اسی دیدہ سے دیکھا لہذا
رنگ سیاہ کے نور نہین دیکھا انحلاف شرح مین واحرب کے معنی خشمگین شدن کے
ن لیکن یہان تو چسپان نہین البتہ بے بہرگی کے چسپان ہین **قولہ** پس جزا و جملہ مقلد
ات مردم دیدہ بلند + گفت جفتش الفراق ای خوش خصال + گفت نی نی الوصال است
ت جفت امشب غریبی میروی + از تبار و خویش غائب میشوی + گفت نی نی بلکہ امشب
رسد خوش از غریبی در وطن + گفت ایجان رد دلم وا حسرتا + گفت نی نی جان من وا دولتا
یت کجا بینیم ما + گفت اندر خلوت خاص خدا + حلقۂ خاصش بتو پیوستہ است + گر نظر بالا
بست + اندر آن حلقہ ز رب عالمین + نور می تابد چو در حلقہ نگین + گفت ویران گشت
+ گفت اندر مہ نگر منگر بمیغ + المعنی پس اس شخص کے سوا جو مردم دیدہ فزا ہی سب
عیق سے پیرو ان لوگون کے صفات مین جو بلند دیدہ ہین کہ سنی سنائی کہتے ہین
نی ہو یہان تک صفات بلال کے فرمائے اب پھر استیناف ہی طرف اصل حکایت
لی بی بی نے کہا ای خوش خصال اب خاص فراق کا وقت آگیا کہا نہین نہین وصال
راق کیسا پھر کہا اس رات مین تم مسافر کیطرح خویش و تبار سے جاتے ہو کہا نہین نہین
یری جان خوش وخرم مسافرت سے وطن مین جاتی ہی پھر کہا ای میرے جان و دل
ت کی بات ہی کہا نہین نہین ای جان میری وا حسرتا مت کہو وا دولتا کہو کہا اب تمکو کہان ڈھونڈ
ون کہا خلوت خاص خدا مین اور وہ حلقہ جو خاص اسکا ہی تجھسے ملا ہوا ہی اگر نیچی نگاہ
ظر رہیگی نہ پست نظر اور اسی حلقہ مین جو تجھسے ملا ہی نور رب العالمین کا چمکتا ہی

جیسے حلقہ سے نگین چمکتا ہی پھر زوجہ نے کہا افسوس یہ گھر ویران ہوا کہا تو ماہ کو دیکھ ابر کو مت دیکھ

## حکمت ویران ہونے بدن کی مرگ سے

قولہ گرد ویران تا کند معمور تر + قوم ابنہ بود و خانہ مختصر + من چو آدم بودم اول حبس کرب + پر شد اکنون
نسل جانم شرق و غرب + من گدا بودم درین خانہ چو چاہ + شاہ گشتم قصر باید بہر شاہ + قصر ہا خود مر
شہان را انس ست + مردہ را خانہ و مکان گوری بس ست + انبیا را تنگ آمد این جہان چون شہان
رفتند اندر لامکان + مردگان را این جہان نمود فر + ظاہرش زفت و بمعنی تنگ تر + گر نبودے
تنگ این افغان ز چیست + چون دوتا شد ہر کہ روزی بیش زیست + در زمان خواب چون آزاد شد
زین مکان بنگر کہ جان چون شاد شد + روح از ظلم طبیعت باز رست + مرد زندانی ز فکر حبس جست +
این زمین و آسمان بس فراخ + سخت تنگ آمد بہنگام مناخ + چشم بند آمد فراخ و سخت و تنگ + خندہ
او گریہ فخرش جملہ ننگ + المعنی یعنے خدا تعالیٰ جو اس خانۂ تن کو مرگ سے ویران کرتا ہی حکمت
یہ ہی کہ اسکو معمور تر کرے ورنہ قوم یہاں آنے والی جو مراد ارواح سے ہی بہت تھی اور گھر مختصر تھا
کیسے سمائی ہوتی میں بھی آدم کے مثل اول اس قید کرب میں تھا جیسے وہ یہاں آ کے گھبرائے
تھے لیکن اب میری جان ایسی ہی جسکی نسل سے شرق و غرب بھرا ہوا ہی جیسے آدم کی نسل سے بھرا
کہ وہ نسل انکی جان کی معارف ہیں میں ایک وقت میں گدا اس خانۂ بیچو چاہ کا تھا جسو قیت میں کہ بمعرفت
تھا اب شاہ ہو گیا اور شاہ کیواسطے قصر چاہیے جسمیں اسکی سمائی ہو ظاہر ہی کہ بادشاہوں
کے محل انس قصر ہی ہوتے ہیں انھیں سے انس پذیر ہوتے ہیں اور مردہ کیواسطے
خانہ و مکان گور ہی کافی ہوتا ہی انبیا کیسے اس جہان کو چھوڑ کے شاہوں کیطرح لامکان کو چلے گئے
گر تنگ نہوتا تو کیوں چلے جاتے مردوں کو اسنے فروزیبائش اپنی دکھائی جیسا کہ ظاہر اسکا
زفت وسیع ہی انھوں نے ظاہر کو دیکھ لیا معنی کو نہیں دیکھا کہ از بس تنگ ہی اگر تنگ نہوتی
تو سکاتیں اور فریاد و فغان اسکی کیوں ہوں اور جو کوئی بہت دن جیے تو وہ ٹیڑھا کیوں ہوا سکے
غم اُٹھا اُٹھا کے کبڑا ہو جاتا ہی اپنے روزمرہ ہی کو غور کر کہ وہ خواب ہی دیکھ تو تیری جان جب خواب میں
اس مکان سے آزاد ہو جاتی ہی کیسی شاد و بیغم ہوتی ہی ظلم طبیعت سے چھوٹی ہوئی کہ جن بات کو اسکا
جی نہیں چاہتا طبیعت وہ کام اس سے لیتی ہی جیسے کوئی شخص زندانی قید سے نکلا ہوا خوش ہوتا ہی بس
یہ زمین و آسمان جو نہایت فراخ معلوم ہوتے ہیں نہایت ہی تنگ ہیں کہ یہ کیفیت ہنگام خواب معلوم
ہوتی ہی اور ویسے تو یہ ایک چشم بند ہی کہ در حقیقت ہی تو ایک شی نہایت تنگ اور معلوم فراخ ہوتی ہی اور

گریہ خندہ جانتے ہین اور ننگ کو فخر سمجھتے ہین

## ینا کی کہ بظاہر فراخ ہی اور بحقیقت تنگ اور تشبیہ خواب کی موت سے جسمین تنگی سے خلاص پاتا ہی

ا بہ کہ تفسیدہ بود + تنگ آئی جانت بخسیدہ بود + گرچہ گرما بہ عریض ست طویل + زان تبش جنگ
، کلیل + تا برون نائی نہ بکشاید دلت + پس چہ سود اندر فراخی منزلت + یا کہ کفش تنگ پوشی
در بیابان فراخی میروی + آن فراخی بیابان تنگ گشت + بر تو زندان آمد آن صحرا و دشت
ترا از دور گفت + کہ دران صحرا چو لالہ بر شگفت + او ندا ند کہ تو ہمچون ظالمان + از برون در
ر فغان + خواب تو آن کفش بیرون کردنست + کہ زمانی جانت از زندان برست + او لیا
ست ای فلان + ہمچو آن اصحاب کہف اندر جہان + خواب می بینند و آنجا خواب نی ...
ب نی + خانہ تنگ درون جنگلوک + کردہ ویران تا کند قصر ملوک + جنگلوکم چون جنین اندر رحم
نقل آن مہم + گر بنا شد درزہ بر مادرم + من درین زندان میان آذرم + المعنی بخسیدہ
فتہ کلیل سست وغیرہ جنگلوک جسکے ہاتھ پانون ٹیڑھے ہون یعنے اِس جہان کا حال ایسا
خوب بھڑکا ہوا حمام گرم کہ اگر تو اُسمین جائیگا تو ضرور جان تیری تنگ گداختہ ہوگی اگرچہ
ر طویل جگہ ہی لیکن تیری جان سست اُس تپش سے تنگ ہی ہوگی جب تک باہر نہین
ز دل تیرا کشادہ نہو گا پھر اگر اُس عریض طویل جگہ فراخ مین تیری منزل ہوبھی تو کیا فائدہ یا
تنگ جوتیان پہنین اور لنبے چوڑے جنگل مین چلا جاتا ہی وہ فراخی بیابان کی گو کتنی ہی ہو
ہو جائیگی اور اس صحرا و دشت کو ایسا جانیگا جیسے زندان کہ کب اس سے نکلون جو کوئی
و دیکھیگا کہیگا کیا خوب جنگل مین لالہ کھلا مگر اس سے اُسکو کیا خبر کہ تیرا احوال ظالمون
ہر گلشن ہو رہا ہی اور جان مین فغان بھرا ہی بس سونا تیرا ایسا ہی جیسے تھوڑی دیر کو
ُتی کا اُتار ڈالنا کہ کچھ تو جان تیری اس زندان سے چھوٹ جاتی ہی لیکن یہ خواب ...
ر جیسے اصحاب کہف اس جہان مین ہین اور خواب مین اسکی تنگی سے چھوٹے ہوئے
یب داب ہی کہ خواب تو دیکھ رہے ہین اور خواب وہان ہی نہین اور عدم مین تو جاتے ہین
اسکا دروازہ ہی نہین اب پھر قول بلال کا ہی کہ خانہ تنگ اندرون جنگلوک کا جسکے ہاتھ پانون
ت تھے ویران کیا تا قصر ملوک اُسکے واسطے بنائے اور جنگلوک مین ہون جسوقت کہ جنین
مین تھا ہاتھ پانون سکڑے سمٹے ٹیڑھے بیڑھے جب نو مہینے کا ہوگیا تو نوان مہینا میری

نقل کا ہوا کہ رحم سے دوسری جگہ نقل کردن تو درد زہ مادر پر رکھا گیا کہ اگر وہ درد اُسے نہو
تو مین اس زندان مین ایسا رہون جیسے کہ کوئی آگ مین بیچین رہتا ہی **الحنلاف شرح** مین
بخسیدہ کو بخشیدہ اور معنی مین بصورت بخسیدہ خانۂ تنگ و درون مین داو عطف اور نقل آن کو
بصورت نقلان لکھا **قولہ** مادر طبعم زور دمرگ خویش + میکند زہ تا رہد برہ زریش + تا چرد آن برہ در
صحرای سبز + ہین رحم بکشا کہ گشت آن برہ گبز + درد زہ گر رنج آبستن شود + بر جنین اشکستن زندان بود
حاملہ گریان ززہ کاین المناص + وان جنین خندان کہ پیش آمد خلاص + ہرچہ زیر چرخ ہستند امہات
از جماد واز بہیمہ وز نبات + ہر یکی از درد غیری غافلند + جز کسانیکہ نبیہ و عاقلند + انچہ کوسہ داند از
خانہ کسان + بلمہ از خانہ خودش کی داند آن + انچہ صاحبدل بداند حال تو + تو ز حال خود ندانی ای عمو
انچہ بیند در حقیقت اہل دل + کی ببینی در خود ای از خود خجل + **المعنی** گبز بالفتح و کاف فارسی قوی و سطبر
نبیہ آگاہ داگاہی دہندہ کوسہ بواو مجہول جسکی داڑھی بعد نکل جانے وقت داڑھی نکلنے کے نکلے بلمہ
بالفتح دراز ریش **تطبیق** صدر فرمایا کہ جب نو مہینے ہوجاتے ہین تو میری مادر طبع اپنے درد مرگ سے
درد زہ پیدا کرتی ہی تا بچہ میش سے چھوٹ جاے اسواسطے کہ طبیعت ہی دافع ہر مہلک موذی
شی کی ہی وہ اس درد کا حیلہ پیدا کرتی ہی اپنے بچاؤ کو تا وہ برہ صحراے سبز مین چرے اسواسطے کہتی ہی
کہ خبردار ہو رحم کو کھول دے برہ قوی و سطبر ہوگیا بس یہان رہنا نہین چاہیے اب دیکھو وہ درد زہ کا
حاملہ کو تو رنج و ناگوار ہوتا ہی اور جنین کو ایسا ہی جیسے قید خانہ کا ٹوٹنا اور قید سے چھوٹنا حاملہ تو درد سے
روتی اور بچاؤ کی جگہ ڈھونڈھتی ہی اور جنین ہنستا ہی کہ مجھکو خلاص ملی الغرض اس چرخ کے نیچے جو امہات
ہین مثلاً موالید ثلاثہ کہ وہ جمادات و حیوانات و نباتات ہی سب ایک دوسرے کے درد سے غافل
ہین اپنا بچاؤ چاہتے ہین سوا اُن لوگون کے جو آگاہ و عاقل ہین مشہور ہی کہ آدمی کم ریش عقیل ہوتا ہی
اور ریش دراز احمق بس فرماتے ہین کہ کوسہ جیسا حال لوگون کے گھر کا جانتا ہی ریش دراز ایسا نہین جانتا
بلکہ وہ خود اپنا ہی حال نہین جانتا گھر سے مراد وجود ہی اور کوسہ صاحبدل کہ اکثر ریش وغیرہ نہین رکھتے
اور ریش دراز اہل ظاہر چنانچہ فرمایا کہ ای عمو صاحبدل جیسا تیرا حال جانتا ہی تو اپنا حال ایسا کہان جانتا ہی
اہل دل جو کچھ تیری پیشانی سے دیکھ لیگا تو ای از خود خجل اپنے آپ مین کب دیکھ سکے گا

## بیان اس بات کا کہ جو کچھ غفلت و کاہلی و تاریکی ہی سب تیرے تن سے ہی

**قولہ** غفلت از تن بود چون تن روح شد + بیند آن سرار ابلی ہیچ بد + چون زمین برخاست از جو
فلک + نی شب دنی سایہ ماندی و لک + ہر کجا سایہ ست و شب یا سایگہ + از زمین باشد نہ از خورشید دمہ

م انہیزم بود + کی ز آتشہای مستنجم بود + وہم افتد در خطا و در غلط + عقل باشد در اسابتہا فقط
ل خود از تن ست + جان ز خفت جملہ در پرید نست + روی سرخ از کثرت خونہا بود + روے
صفرا بود + رو سفید از قوت بلغم بود + باشد از سودا کہ رو ادہم بود + در حقیقت خالق آثار اوست
ت نہ بیند اہل پوست + مغز کو از پوستہا آوارہ نیست + از طبیب و علت او را چارہ نیست
آدمی زادہ بزاد + پای خود بر فرق علتہا نہاد + علت اولی نباشد دین او + علت اخرے
د + بیرود چون آفتاب اندر افق + باعروس صدق و صفوت بر تتق + بلکہ بیرون از افق و ز
ن باشد چو ارواح و نہی + بل عقول ما چو سایہای عمو + می فتد از ہر طرف بر پای او + المعنی
علاج و لکن بفتحتین زوال و غروب آفتاب مستنجم روشن علت اولی عقل و ل تتق بطر پردہ
ف مقصورہ عقلہا و خردہا جمع نہیہ فرماتے ہین ساری غفلت تن سے ہی لیکن جب تن
تا ہی تو جملہ اسرار و بھید ضرور ہی دیکھنے لگتا ہی جیسے زمین جو جوف فلک مین واقع ہی اگر
سے جاتی رہے تو ہر وقت آفتاب ایک حال پر روشن رہے پھر نہ رات رہے نہ سایہ
روب منقول ہی کہ جتنا آسمان پر مرئی ظاہر ہی اتنا ہی نیچے ہی اور بیچ مین اسکے زمین بس جوف
ی اور یہی زمین آڑ ہو کے رات ہو جاتی ہی جو سایہ زمین کی کہلاتی ہی اور اسکی آڑ سے
ب ہوتا ہی جب یہ آڑ جاتی رہی تو پھر نور ہی نور ہی کوئی سیاہی نہین ایسے ہی یہ تن خاکی
رگاہ یہ بھی روح ہو گیا تو راز و اسرار کیسے چھپے رہینگے ضرور ہی دیکھیگا دیکھ تو جہان مین
ہی یا کوئی سایہ کی جگہ زمین ہی سے ہی نہ خورشید و ماہ سے دھوان جو آگ مین ملا ہوا
سے ہوتا ہی نہ کسی آگ سے کسواسطے کہ ہر آگ روشن ہی نہ تاریک وہم آدمی کا غلط و خطا مین
یب سے کہ اسکا تعلق جسم سے ہی اور عقل مین اصابت ہی یعنے رسائی اور صواب یافتن کا
وح سے ہی جتنی گرانی و کاہلی ہی تن سے ہی جب یہ سب سو جاتے اور مٹ جاتے ہین تو جان
ہل علت جسکا منھ سرخ دیکھتے ہین کہتے ہین کثرت خون سے ہی اور جو زرد پاتے ہین صفرا
تے ہین اور سفید رو کو قوت بلغم کی سمجھتے ہین اور سیاہ روئی کو سودا سے اور در حقیقت
آثار کا وہی ہی لیکن اہل پوست سوا ے علت کے اور کچھ نہین دیکھتے بس جو مغز کہ
آوارہ اور علیحدہ نہین ہی پوست ہی مین لپٹا ہوا ہی اسکو طبیب و علت سے چارہ
ضرور انھین پر نظر کریگا اور جب دوسری دفعہ آدم زاد پیدا ہوتا ہی جیسا کہ کہا ہی مردن
دن عالم باقیست تو ان سب علتون کے سر پر پانون رکھتا ہوا دریا مال کرتا ہے

پھر انمین سے کوئی نہین ہوتی نہ پہلی علت جو حالت حیات دینا مین تھی اسپر اُسکی راہ روشن ہوتی ہی نہ دوسری علت جس سے مرا اُسکو کچھ کینہ یعنے نہ کسی بیماری کا کھٹکا نہ موت کا غم اور یہی حال انکا ہی جو مرنے سے قبل مرجاتے ہین اب وہ ایسا پھرتا ہی جیسے آفتاب افق آسمان مین پھرتا ہی اور عروس صدق وصفوت کے ساتھ سراپردہ پر رہتا ہی جو آسمان ہی چنانچہ قول حضرت عیسیٰؑ کا ہی لن یلج ملکوت السموات من لم یولد مرتین نہین داخل ہوگا ملکوت آسمان مین وہ شخص جو نہین جنا گیا ہی دو دفعہ بلکہ افق اور آسمانون سے بھی باہر اور بے مکان مثل ارواح وعقول کے ایسا آزاد فارغ نہاد بلکہ آئی عموۂ ایسا بلند پرواز عالیمقام ہی کہ ہماری عقلین اسکو نہین پہونچتین جب خیال کرتے ہین تو ہر طرف سے اُسکے پانؤن پر پڑتے ہین

## تشبیہ کرنا نص مطلق کا کہ بیقید تھی قیاس کے ساتھ

قول مجتہد ہر گہ کہ باشد نص شناس + اندران صورت نیندیشد قیاس + چون نیابد نص اندر صورتے + از قیاس آنجا نماید عبرتے + نص وحی روح قدسی دان یقین + وان قیاس عقل جزوی تحت این + عقل از جان گشت با ادراک وفر + روح او را کی شود زیر نظر + لیک جان در عقل تاثیری کند + زان اثر آن عقل تدبیری کند + نوح وارا رصد ہتی زد بر تو روح + کو یم وکشتی وکو طوفان نوح + عقل اثر را روح پندارد ولیک + نور خور از قرص خور دورست نیک + زان بقرصی سالکی خرسندہ شد + کز نورش سوے قرص انگندہ شد + زانکہ این نوری کہ اندر سافلست + نیست دائم روز وشب او آفلست + وانکہ اندر قرص دارد باش وجا + غرقۂ آن بحر باشد دائما + نہ سحابش رہ زند نہ خود غروب + وارہید او از فراق سینہ کوب + اینچنین کس اصلش از افلاک بود + یا مبدل گشت اگر از خاک بود + زان کہ خاکی را نباشد تاب آن + کہ زند بروی شعاعی جاودان + گر زند بر خاک دائم نور خور + آنچنان سوزد کہ ناید در شمر + دائم اندر آب کار ماہیست + مار را با او کجا ہمراہیست + المعنی نص بالفتح وتشدید صاد وہ آیت کہ کام متشابہ کو ظاہر کردے کہ یہ نیک ہی اور وہ بد ہی فارسی والے ہر کلام صریح وظاہر کو کہتے ہین مجتہد راہ صواب پیدا کرنے والا فرماتے ہین ہرگاہ کہ مجتہد نص شناس ہوتا ہی تو اس صورت مین قیاس سے اندیشہ نہین کرتا قیاس کو صحیح جانتا ہی اور جب کسی صورت مین نص نہین پاتا تو قیاس کرنے مین وہان عبرت ہوتی ہی اور ڈرتا ہی پس تجھکو جو تیری روح قدسی وحی وحکم کرے اسیکو یقیناً نص جان لے کہ وہی صریح وظاہر ہی اور وہ قیاس جو تیری عقل سے ہی اسکو بھی ایک جزو اسی کے تحت مین جان کہ اسی وحی کا جزو ہی اسلیے کہ عقل جان ہی سے با ادراک فر ہوئی ہی مگر نہ اس طرح کہ جان اُسکی زیر نظر ہو

نہین ہی لیکن یہ بات ہی کہ جان عقل مین تاثیر کرتی ہی اگرچہ عقل جان کو پا نہین سکتی مگر اسی
رانیت سے تدبیر کرتی ہی اور اُس تاثیر کو روح جانتی ہی مولانا فرماتے ہین کہ اے عقل تو جو رُخ
رح جانتی ہی اگر نوح کیطرح روح نے تجھپر صدمہ ڈالا ہی تو بتا تجھ مین وہ لوازم کہان ہین جو نوح کے
تھے مثل یم اور کشتی اور طوفان کے روح کا صدمہ نوح کے صدمہ سے کیا کم ہی جسنے جہان کو
تھا تو اُسکے اثر کو خود روح جانتے ہوے ہی لیکن نور آفتاب کا قرص آفتاب سے بہت دور کو
چمکتا معلوم ہوتا ہی یہ اور ہی اور اصل نور اور ہی مگر سالک جو اس اصل پر راضی ہوگیا ہی اسی
کہ قرص پر بھی اُسیکا نور ہی اور اصل نور جو قرص مین نہین ہی یہ وجہ ہی کہ یہ نور جو سافل مین ہی
ہمیشہ یکسان نہین ہی بلکہ آفل ہی یعنے ڈوبنے والا اور وہ جو قرص مین بود و باش رکھتا ہی
جگہ پانی ہی وہ ہمیشہ اُس دریا مین غرق ہی نہ ابر اسکی رہزنی کر سکتا ہی نہ غروب وہ فراق سینہ کوب
ہوا ہی بس جو ایسا شخص ہی جسکی اصل افلاک یعنے عالم علوی سے ہی اور اگر عالم سفلی یعنے
ہی تو وہ علوی کے ساتھ بدلا ہوا ہی اس سبب کہ خاک کی ایسی طاقت کہان ہی جسپر ہمیشہ شعاع
اور وہ متحمل ہو سکے ہی سمجھ لو اگر ہمیشہ نور آفتاب کا خاک پر پڑتا رہے تو ایسی جلنے لگے گی جو
ہر جیسے ہمیشہ پانی مین رہنا مچھلی کا کام ہی سانپ اوسکا ہمراہی اس کام مین کب ہو سکتا ہی
ت ہی اخلاف شرح مین روز و شب گوشت پاس وجایہ خود معنی شرح سے باتش ثابت ہوتا ہی
پا او کجا کو اکا لکھا ہی **قولہ** لیک درکہ مارہای پُر فنند + اندرین کہ ماہیانی می کنند + مکر
ق راشید اکند + ہم ز دریا تارشان رسوا کنند + وانذرین یم ماہیان پر فنند + مار را از سحر ماہی میکنند
شو قرین ماہیان + تا شوی چون ماہیان در یم روان + ماہیان قعر دریای جلال + بحر شان
لال + پس محال از تاب ایشان حال شد + نحس آنجا رفت و نیکو فال شد + زہر آنجا رفت و
ین + سنگ آنجا رفت و شد دُرِّ ثمین + خاک در شد سنگ گوہر پای سر + می نہ بیند جز بشر
قیامت گر بگویم زین کلام + صد قیامت بگذرد وین ناتمام + **المعنی** تا سہ اندوہ و ملال و
بیقراری لیکن بعالم مین بھی بڑے مار پُرفن ہین یعنے مقلد مکار ایسے کہ اس دریا مین ماہیانی
ای کار ماہی اور ماہی اس دریا کی بنے ہین اگرچہ مکر انکا مخلوق کو شیدا و فریفتہ کرے لیکن کیا
ب دریا دیکھیگا گھبرائیگا یہ گھبرانا ہی اُسکو رسوا کر دیگا اور اس دریا مین ایسی ماہیان پُرفن
و اپنے سحر سے ماہی بنا دیتی ہین بس اگر تو مار ہی تو ہمنشین ماہیون کا ہوتا ماہیون کیطرح دریا
رنے تیرنے لگے بعد کا شعر اسکی نسبت شرح مین لکھا ہی کہ اس شعر کہ شان گرانخ اس سے پہلے

بعض کتب مین واقع ہوا ہی واقعی ٹھیک ہی یہان محض بیربط ہی وہ لوگ جو ماہیان قعر دریاے جلال کے ہین اونکو اُنکے بحر نے ایسا سحر حلال سکھا دیا ہی کہ جو امر محال و ناممکن ہین آنکی قوت سے سب موجود ہو جاتے ہین مثلاً نحس اگر وہان گیا سعید و نیک فال ہوگیا زہر وہان یقینا شکر ہو جاے سنگ وہان جاے در قیمتی نجاے مگر ہر یہ کہ کیسی ہی خاک وہ ہو جاے سر سے پانون تک اور کیسا ہی گوہر سنگ نجاے مگر چشم بشر کی سواے شر کے نہین دیکھتی اب حصر ہی کہ اگر اس قسم کا کلام قیامت تک کہے جاوئن تو سو قیامتین گذر جاوین مگر یہ کلام تمام نہوا لخلاف شرح مین ماہیانی کو ماہیا لکھا ہی

## آداب المستمعین والمریدین عند فیض الحکمة من لسان الشیخ

**قوله** بر ملولان این مکرر کردنست + نزد من عمری مکرر بردنست + شمع از برق مکرر بر شود + خاک از تاب مکرر زر شود + گر ہزاران طالب اند و یک ملول + از رسالت باز میماند رسول + این رسولان ضمیر راز گو + مستمع خواہند اسرافیل خو + نخوتی دارند و کبری چون شہان + چاکری خواہند از اہل جہان + تا ادبہا شان بجا گہ ناوری + از رسالت شان چگونہ برخوری + کی رسانند آن امانت را بتو + تا نباشی پیش شان راکع دوتو + ہر ادب شان کی ہمی آید پسند + کامدند ایشان ز ایوان بلند + نی گدایانند کز ہر خدمتی + از تو دارند ای مزور منتی + لیک با بی غنیہای ضمیر + صدقہ سلطان بیفشان وا مگیر + اسپ خود را ای رسول آسمان + در ملولان منگر اندر جہان + شرح آن تیری کہ استیزہ نہند + اسپ شان در خندق آتش جہند + گرم گرداند فرس را آنچنان + کہ کند آہنگ اوج آسمان + چشم را از غیر عبرت دوختہ + ہمچو آتش خشک و تر را سوختہ + گر پشیمانی برو عیبی کند + آتش اول در پشیمانی زند + خود پشیمانی نروید از عدم چون ببیند گرمی صاحب قدم + **المعنی** فرماتے ہین جو لوگ تعلیم و تلقین سے ناخوش اور ملول ہوتے ہین انسے تعلیم و تلقین کی بات کہنا مکرر کرنا ہی یہی کہتے ہین کہان تک بار بار کہوگے اور میرے نزدیک کہ مین اسکا طالب و شائق ہون عمر دوبارہ پانا جو نایاب شی ہی گنے دوبارہ پائی ہی مین خوب جانتا ہون کہ شمع مکرر آگ دکھانے سے روشن ہی ہو جاتی ہی اور خاک بار بار آگ پانے سے زر ہو جاتی ہی اسی طرح ہمچو زر اور اگر ایسا حال ہی کہ طالب تو ہزارون ہین اور ملول ایک ہی ہی اس وقت مین جو رسول رسالت سے باز رہتا ہی تو یہ وجہ ہی کہ وہ رسول ضمیر اور راز گو ہی بس سننے والا بھی ایسا چاہتا ہی کہ اسرافیل خو جنکا مقام قرب عرش مین ہی اور فرق اور صور منھ سے لگانے حکم الٓہی کے منتظر ہین ایسا مستمع منتظر چاہتے ہین یہ لوگ کبر و نخوت بادشاہون کا سا رکھتے ہین اور خدمت و بندگی کے اہل جہا نسے خواہان ہین جب تک تو انکے ادب بجا نہین لائیگا انکی رسالت سے پھل نہین پائیگا اور متمتع نہوگا یعنی وہ امانت

ہی کبھی تجھکو نہین پہونچا سکینگے جب تک تو انکے سامنے رکوع کرنے والون کیطرح دُہرا نہوگا
ادب بھی اُنکے پسند نہین اسلیے کہ وہ بھی کیسے ایوان بلند سے آئے ہین نہ گدا ہین کہ تیری ہر
ای مزورا حسانمند وممنون ہون مزد ربضم میم وتشدید داو فریبی دور وغگو آپ فرماتے ہین کہ
چند دلون کی بے رغبتیان ہون اور کوئی رجوع نہو لیکن تمنے جو صد قو سلطان سے پایا ہو وہ
سکوست رکو تم ای رسول آسمان کے ان ملولون کیطرف مت دیکھو اپنا گھوڑا کو داؤ اور
آپ فرماتے ہین کیسا مبارک وہ سپاہی ہو کہ خصومت شروع کرے اور گھوڑا اپنا خندق
دائے اور ایسا اُسکو گرم کرے کہ مستعد آسمان پر اُڑجانے کا ہوا نکھین غیر وغیرت سے
آگ کیطرح تر وخشک جلائے ہوئے پیشانی جو عیب لگانے والی تھی ہو اُسکو پہلے ہی سے
ئے اور حقیقت تو یہ ہو کہ ایسے صاحب قدم کی گرمی کو پیشمانی دیکھیگی تو خود ہی اُسکا مقصد دیکھیگا
ظاہر ہو سکے اختلاف شرح مین پیشانی برد کو برد لکھا ہو اور معنی ان اشعار کے جو لکھے ہین
ہوتے ہین میری دانست مین تو ترک مراد طالب سے ہو کہ بصفتہائے مذکور موصوف ہو کے

اہل قدم بنے اور اہل دل سے مستفیض ہو

## حیوان کا بو اپنے دشمن کی اور پہچانا اور بیہودگی وزیانکاری اُس شخص کی کہ ایسے کا دشمن بنا کہ جس سے نہ بچاؤ ممکن نہ فرار نہ مقابلہ

اند بانگ دبوی شیر را + گرچہ حیوانست الا نا درا + بل عدو خویش را ہر جانور + خود بداند
از اثر + روز خفاشک نیارد بر پرید + شب برون آید چو دزدان جرید + از ہمہ محبوس تر
کہ عدو آفتاب فاش بود + نی تواند در صفا فش زخم خورد + نی بنفرین تا ندش مہجور
خورشید از احسان وجود + بر نہ دراند ز قہرش تار و پود + آفتابی کہ بگیرد اند قفاش
و قہر خفاش + غایت لطف و کمال او بود + ورنہ خفاشش کجا مانع شود + المعنی فرماتے
ہے کا دشمن ہو سو گھوڑا اُسکی آواز و بو کو خوب جانتا ہو اگرچہ حیوان ہو مگر یہ بات آدمی
ہی اور کچھ گھوڑے ہی پر نہین موقوف بلکہ ہر جانور اپنے دشمن کو اُسکے نشان واثر سے
ہو دیکھو چمگادڑ دن مین نہین اُڑ سکتا ہو رات کو مثل چور دن جاسوس کے نکلتا ہو اور
وہ محروم خفاش کہ دشمن آفتاب جیسی ظاہر وفاش چیز کا ہوا ہو کہ جسکی لڑائی مین مقابل
سکتا ہو نہ برا بھلا کہکے اُسکو آپ سے جدا کر سکتا ہو یہ کہان وہ کہان اور وہ
اپنے احسان وجود سے قہر کرکے اُسکے تار و پود یعنی ہستی کو پھاڑ کے تار تار نہین کر دیتا

اور وہ آفتاب کہ اس خفاش کے غصہ اور قہر سے پیٹھ پھیر لیتا ہی یہ اسکا نہایت لطف و کمال ہے
ورنہ خفاش بیچارہ اسکی کسی بات کا مانع کب ہو سکتا ہی قولہ دشمن ارگیری بحد خویش گیر + تا بود ممکن کز
گردانی اسیر + قطرہ با قلزم کہ استیزہ کند + ابلہ است و ریش خود برکند + حیلت او از سبالش بگذرد + چنبر
حجرہ قمر چون بردرد + با عدو آفتاب این بد عتاب + ای عدو آفتاب آفتاب + ای عدو آفتابی کز
فرش + می بلرزد آفتاب و اخترش + تو عدو او نہ خصم خودی + چہ غم آتش را کہ تو ہیزم شدی + ای عجب
کز سوزشت او کم شود + یا ز دود غصات درہم شود + رحمتش نی رحمت آدم بود + کہ مزاج رحم آدم
غم بود + رحمت مخلوق باشد غصہ ناک + رحمت حق از غم و غصہ است پاک + رحمت بیچون چنین دان
ای پسر + نایدانذر وہم ازوی جز اثر + المعنی چنبرہ محیط دائرہ یعنی خطاب خفاش کیطرف ہی کہ
اگر دشمنی اختیار کرتا ہی تو کسی ایسے سے کر جو تیری حد درتبہ کے موافق ہو تا اُسکا کسی وقت میں
اسیر کر لینا ممکن ہو اور قطرہ ہو کے قلزم سے لڑے تو احمق ہو اپنی ڈاڑھی آپ کھسوٹتا ہی کوئی حیلہ کہ
اُسکی موچھین ایسی کہان کہ اُنسے وہ دعویٰ پورا ہو سکے بھلا دائرہ حجرہ قمر کو کیسے پھاڑ سکے کہ فلک
اول ہی آپ فرماتے ہین کہ یہ عتاب تو ہمارا دشمن آفتاب کے ساتھ تھا اور ای دشمن آفتاب کے آفتاب کے
اور ای دشمن اُس آفتاب کے جسکے دبدبہ سے آفتاب اور اُسکے ستارے سب لرزتے کانپتے ہین
خوب جان لے کہ تو دشمن اُسکا نہین ہی اپنا دشمن ہی اگر تو اُسکا دشمن ہو کے ہیزم بنا ہی تو آگ کو
تیرے ہیزم بننے سے کیا غم ہیزم کا حال آگ کے سامنے جو ہی سب جانتے ہین بس جب ہیزم تیری
آگ مین جلنے لگی تو ای فلان پھر تعجب ہی کہ تیرے جلنے سے وہ آگ کم ہو جاے یا تیرے درد و رنج سے
درہم ہو یعنی ملول ہوئے کسواسطے کہ گو رحمت اسمین ہی لیکن وہ آدمی کی سی رحمت نہین ہی جسکا مزاج غم سے
بنے اول آدمی کے دل مین کسی کے درد سے غم پیدا ہوتا ہی تب اُسکو رحم آتا ہی اور اُسکی رحمت
ذاتی نہ ایسی جیسی رحمت مخلوق کی رنج سے بھری ہوئی کہ جب غم و غصہ دل مین پیدا ہو تو رحم آئے
اسکی رحمت غم و غصہ سے پاک ہی وہ بیچون ہی اُسکی رحمت کو ای پسر ایسا جان کہ وہ بھی وہم مین نہین
آتی البتہ اُسکا اثر آتا ہی اور جانا جاتا ہی

## فرق درمیان جاننے کسی چیز کے مثال و تقلید سے اور جاننا ماہیت اُسکی تحقیق سے

قولہ ظاہرست آثار و میوہ رحمتش + لیک کی داند جز او ماہیتش + ہیچ ماہیات اوصاف کمال + کس
نداند جز باثار و مثال + طفل ماہیت نداند طمث را + جز کہ گوئی ہست چون حلوا ترا + طفل را بود
ز وطی زن خبر + جز کہ گوئی ہست آن خوش چون شکر + کی بود ماہیت ذوق جماع + مثل ماہیات حلوای بطاع

ت کرد از وی با خوشی + با تو آن عاقل کہ تو کودک دشی + تا بداند کودک او را از مثال + گر نداند ماہیت
+ پس اگر گوئی بدانم دور نیست + ور بگوئی کہ ندانم زور نیست + گر کسی گوید کہ دانی نوح را +
حق و نور روح را + گر بگوئی چون ندانم کان قمر + ہست از خورشید و مہ مشہور تر + کودکان مغرور
وان اماماں جملہ در محراب ہا + نام او خوانند در قرآن صریح + قصہ اش گویند از ماضی فصیح +
خون حیض اور حائض ہونا اور جماع کتاب بضم و تشدید تا مکتب آو یہ جو کہا ہی کہ اثر رحمت
ن آتے ہین نہ رحمت موافق اسی کے فرمایا مثلاً میوہ کہ اُنکے اثر دن سے رحمت اُسکی
رحمت ہین لیکن ماہیت اُسکی سوا اُسکے کوئی نہین جانتا کہ وہ کیا ہی اور علاوہ اسکے اور
ن اوصاف کمال کی ہین اُنکو کوئی نہین جانتا سوائے آثار و مثال کے طفل جو ماہیت
خون حیض کی نہین جانتا اُس سے سوا اسکے اور کیا کہا جائے کہ طمث وہ ہی جو تیرے واسطے
یا کہ طفل عورت کی وطی سے پیدا ہوتا ہی اب اس سے سوا اسکے کہ وطی ایسی خوش چیز ہی جیسے شکر
کا بھلا ای مطاع ماہیت لذت جماع کی مثل ما بیتون حلوا کے کب ہوتی ہی لیکن اس عاقل نے
نسبت اُسکی خوشی سے ایسلئے کی کہ تو کودک دش ہی یا کودک اگر عین حال ماہیت سے
ہی تو مثال سے جان لے بس جو تو کہے کہ مین جانتا ہون تو کچھ دور نہین ہی اور اگر
نہین جانتا تو کچھ فریب نہین اسواسطے کہ کودک وطی کو کیا جانے اگر کوئی تجھسے کہے کہ تو
کو جانتا ہی جو رسول حق اور نور روح تھے اور تو کہے کہ کیسے اُنکو نہ جانون کہ وہ ایک
شید و ماہ سے مشہور تر ہین لڑکے تو مکتبون مین اور امام جملہ محرابون مین ان کا نام
لیتے ہین اور قصہ اُنکا جو زمان ماضی مین گذرا ہی فصیح لوگ بیان کرتے ہین **قولہ** راست
ز روی وصف + گرچہ ماہیت نشد از نوح کشف + ور بگوئی من چہ دانم نوح را + ہمچو اوئے
نتا + مور لنگم من چہ دانم فیل را + پشہ کی داند اسرافیل را + این سخن ہم راستست از روی آن
ر اینش ای فلان + عجز از ادراک ماہیت عمو + حالت عامہ بود مطلق مگو + زانکہ ماہیات و سر سر
ہم کاملان باشد عیان + در وجود از سر حق و ذات او + دور تر اندر ہم استبصار کو + چونکہ او مخفی
ن + ذات و صفی چیست کان ماند نہان + عقل بحثی گوید این دور است رو + بی ز تاویلی محالے
ب گو یدمر ترا کای سست حال + انچہ فوق حال تست آید محال + واقعاتی کہ کنون بر گشود +
م محالات ہمی بنمود + چون رہایندت ز دہ زندان کرم + تیہ را بر خود مکن حبس از ستم + چون خلاصے
بلا + فقر را بر خود مکن پیچ دعنا + سہل گیرش تا نگردد مشکلت + ورنہ شد شکر چو زہر قاتلت +

سوی بحث خویش تازای بوالحسن + کین سخن پایان مدارد جان من + نسبت اثبات با نفی از نخست
در بیانش میکنی برگو درست + المعنی جب حضرت نوحؑ کے صفات مذکورہ تو بیان کریگا تو تجھکو راست گوی
جانینگے اسی وصف کی رو سے اگرچہ ماہیت نوحؑ کی تجھپر کھلی نہین ہی اور جو کہیگا مین نوحؑ کو کیا
جانون انھین جیسا کوئی ہو تو وہ اُنکو ای فتا جانے مین ایک مور لنگ پھر مور لنگ فیل کو اور پشہ
اسرافیلؑ کو کیا جانے یہ بات بھی سچی ہی اس راہ سے کہ تو ای فلان اُنکی ماہیت کو نہین جانتا وہ عجز
تیرا جو ادراک ماہیت مین ہی وہ ایک حالت عامہ ہی اسکو مطلق و بتقیید کہنا چاہیے اس سبب سے کہ
ماہیات اور وہ اسرار جو اسمین چھپے ہین وہ کاملون کے پیش چشم ہین او رانپر عیان اُس عالم وجود مین
کیا سر حق اور کیا اسکی ذات سے وہ کوئی جو اُنکے وہم استبصار سے دور ہو ایسا کہان ہی سب اُنکے یقین و
دید اور سوجھ بوجھ سے نزدیک ہین بس جبکہ یہ اسرار محرمان راز سے مخفی نہین ہیتے پھر ذات صفی کیا ہی جو
پوشیدہ رہے ذات وصفی ماہیت اشیا اس مقام پر عقل ایک بحث کرتی ہی اس سے کہد سے جا یہ بات
تیری دور ہی تو بدون کسی تاویل کے کسی محال کو مت منے جیسا کہ وہ کہتی ہی کہ ذات حق کا مشہود ہونا
محال ہی اور عقل سے مراد اہل عقل ی حکما کہ پابند عقل و قیاس کے ہین قطب تجھسے کہتا ہی کہ ای سست حال
جو کچھ تیرے حال سے زیادہ ہی وہ تجھکو محال معلوم ہوتا ہی خیال نہین کرتا کہ وہ واقعات جواب تجھ پر
کھل گئے کیا پہلے تجھکو محال نہین معلوم ہوتے تھے پھر کیسے کھلگئے جب اُسکے کرم نے اُس زندان سے
جو کثرت مراد ہی چھڑایا تو اس تیہ کو اپنے اوپر ستم کرکے اپنے حق مین کیون حبس کر لیتا ہی وہ اس سے
بھی نکال دیگا ستم سے مراد وہی محال کا ماننا جب تو نے خلاصی سیکڑون بلا وُنسے پالی تو پھر اپنے
فقر کو رنج و عنا کیون کرتا ہی اب تو سہل ہو گیا تو بھی سہل ہو رہا اسکو کہ تا مشکل نہو جاے اور شکر
تیری زہر قاتل نہ بنجاے آپ فرماتے ہین ای ابو الحسن تو کس بحث مین پڑ گیا اسکو چھوڑ اور اپنی بحث
کیطرف دوڑ اسلیے کہ ای جان من اس سخن کی تو پایان نہین نسبت نفی یا اثبات کی جو پہلے سے
بیان کرنا چاہتا ہی تو ٹھیک بیان کر -

## جمع اور تفریق درمیان نفی و اثبات ایک چیز کی از روے نسبت و راختلاف جہت

قوله نفی آن یک چیز و اثباتش رواست + چون جہت شد مختلف نسبت دوتاست + ما رمیت اذ رمیت
از نسبت ست + نفی و اثبات ست و ہر دو مثبت ست + آن تو افگندی کہ بر دست تو بود + تو نیفگندی کہ حق
قوت نمود + زور آدم زادہ را حدی بود + مشت خاک اشکست لشکر کی شود + مشت مشت تست افگندن ز ماست +
زین دو نسبت نفی و اثباتش رواست + یعرفون الانبیا اضدادہم + مثل ما لا تشتبہ اولادہم +

